تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۸ھ/2017ء

## ﴿دوسرا پرچہ: حدیث و عربی ادب﴾

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

قسم اول سے کوئی دو جبکہ قسم ثانی کے دونوں سوال حل کریں۔

### ﴿القسم الاول...... حديث شريف﴾

سؤال نمبر 1: عن ابراهيم قال قال عبدالله قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مابين السرة وَالركبة عورة

ترجمہ کرنے کے بعد ناف کے شرمگاہ میں شامل ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں اختلاف آئمہ مع الدلائل تحریر کریں؟ (۱۰+۲۰=۳۰)

سوال نمبر 2: عن انس قال كان النبى صلى الله عليه وسلم وابوبكر و عمر لا يجهرون بسم الله الرحمن الرحيم

حدیث شریف پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور مذکورہ مسئلہ میں اختلاف آئمہ مع الدلائل سپرد قلم کریں؟ (۵+۵+۲۰=۳۰)

سوال نمبر 3: عن ابى هريرة قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يعلمنا الاستخارة كما يعلمنا السورة من القرآن

ترجمہ کریں، خط کشیدہ عبارت ذکر کرنے کی وجہ لکھیں، نیز دعائے استخارہ تحریر کریں؟ (۶+۱۲+۱۲=۳۰)

### ﴿القسم الثانی...... عربی ادب﴾

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی پانچ اشعار کا ترجمہ کریں (۴×۵) اور خط کشیدہ صیغے بتائیں؟ (۲×۵)

| | |
|---|---|
| وما ذرفت عيناك الالتضربى | بسهميك فى اعشار قلب مقتل |
| تصد وتبدى عن اسيل وتتقى | بناظرة من وحش وجرة مطفل |

یزل الغلام الخف عن صهواته ویلوی بأثواب العنیف المثقل
امرت یداها فتل شزر واجنحت لها عضداها فی سقیف مسند
احلت علیها بالقطیع فاجذمت وقد خب آل الامعز المتوقر
یؤخر فیوضع فی کتاب فیدخر لیوم الحساب أو یعجل فینقم
ومن یجعل المعروف فی غیر اهله یکن حمده ذما علیه ویندم

سوال نمبر 5: درج ذیل اشعار پر صرف اعراب لگائیں؟

وقوفا بها صحبی علی مطیهم یقولون لاتهلك اسی وتجمل
وان شفائی عبرة مهراقة فهل عند رسم دارس من معول

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2017

## دوسرا پرچہ: حدیث وادب عربی

### ﴿القسم الاوّل: حدیث شریف﴾

سوال نمبر 1: عن ابراهیم قال قال عبدالله قال رسول الله صلی الله علیه وسلم مابین السرة والرکبة عورة

ترجمہ کرنے کے بعد ناف کے شرمگاہ میں شامل ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں اختلاف آئمہ مع الدلائل تحریر کریں؟

جواب: ترجمہ: حضرت ابراہیم رحمہ اللہ تعالیٰ سے مروی ہے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو ناف اور گھٹنے کے درمیان ہے وہ شرمگاہ ہے۔

ناف کے شرمگاہ میں داخل ہونے یا نہ ہونے میں اختلاف: احناف کے نزدیک ناف شرمگاہ میں داخل نہیں ہے۔

دلیل: حضرت عمرو بن شعیب رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فان ماتحت سرته الی الرکبة عورة

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ ناف شرمگاہ میں داخل نہیں۔ دوسری دلیل یہ ہے کہ جو حدیث مذکورہ سوال میں ہے اس سے نہ تو ناف کا شرمگاہ میں داخل ہونا ثابت ہوتا ہے اور نہ ہی گھٹنے کا لیکن گھٹنے کے

بارے میں حدیث پاک میں آتا ہے کہ وہ شرمگاہ ہے۔ حضرت علقمہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا: الركبة من العورة تو اس سے پتہ چلا کہ ناف شرمگاہ میں داخل نہیں۔ باقی آئمہ کے نزدیک ناف شرمگاہ میں داخل ہے۔

سوال نمبر 2: عن انس قال كان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابوبكر و عمر لا يجهرون بسم الله الرحمن الرحيم

حدیث شریف پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور مذکورہ مسئلہ میں اختلاف آئمہ مع الدلائل سپرد قلم کریں؟

جواب: عبارت پر اعراب: عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِیُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبُوْبَكْرٍ وَّ عُمَرُ لَا يَجْهَرُوْنَ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ترجمہ حدیث: حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کو بلند آواز سے نہیں پڑھتے تھے۔

احناف کا مذہب: آئمہ احناف کے نزدیک بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کو سری اور جہری نمازوں میں سرًّا پڑھیں گے۔

دلیل: ایک دلیل حدیث مذکور ہے اور دوسری دلیل یہ ہے جسے طبرانی نے روایت کیا حضرت حسن رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يسر بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وابابكر و عمر و عثمان و علياً۔

تیسری دلیل یہ ہے کہ حضرت سفیان رضی اللہ عنہ حضرت یزید بن عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں:

انه صلى خلف امام فجهر بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فلما انصرف قال! يا عبدالله احبس عنا نغمتك هذه فانی صليت خلف رسول الله وخلف ابی بكر و عمر و عثمان فلم اسمعهم يجهرون بها ۔

اس حدیث سے پتہ چلا کہ بسم اللہ کو سرًّا پڑھا جائے گا نہ جہراً۔ علاوہ ازیں کئی احادیث ہیں جن سے ثابت ہے کہ بسم اللہ کو سرًّا پڑھا جائے۔

امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کا موقف: حضرت امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بسم اللہ کو نماز میں نہ سرًّا پڑھا جائے گا اور نہ ہی جہراً۔

دلیل: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں قرأۃ کی ابتداء

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ○ کے ساتھ کرتے تھے۔

**حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کا مؤقف ودلیل:** حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک امام تسمیہ کو جہری نماز میں جہراً پڑھے گا۔

دلیل: دارقطنی میں حدیث ہے حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا کہ حضور علیہ السلام نماز میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ جہراً پڑھتے تھے۔ یہی قول حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا ہے۔

**دلیل کا جواب:** ابتداء اسلام میں بسم اللہ کو نماز میں جہراً پڑھا جاتا تھا اور یہ اللہ تعالیٰ کے اس قول: ادعوا ربكم تضرعا وخفية کے نزول سے قبل کی بات ہے۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور علیہ السلام بسم الله، استعاذه ربنا لك الحمد اور آمین سب کو پست آواز میں پڑھتے تھے۔

سوال نمبر3: عن ابی هريرة قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يعلمنا الاستخارة كما يعلمنا السورة من القرآن

ترجمہ کریں، خط کشیدہ عبارت ذکر کرنے کی وجہ لکھیں، نیز دعائے استخارہ تحریر کریں؟

جواب: ترجمہ حدیث: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں استخارہ سکھاتے تھے جیسے آپ ہمیں قرآن کریم کی کوئی سورت سکھاتے تھے۔

**خط کشیدہ عبارت ذکر کرنے کی وجہ:** اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن کی تعلیم ضروری تھی اور استخارہ سے کام کے اچھے اور برے ہونے کا پتہ چلتا ہے، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جس طرح قرآن کی تعلیم ضروری سمجھتے اسی طرح استخارہ کو سکھانا بھی ضروری سمجھتے تھے تا کہ صحابہ کرام اور امت مسلمہ اچھے اور برے کام میں تمیز کر سکے۔

**دعائے استخارہ:** جواب حل شدہ پرچہ سال 2015 میں ملاحظہ کریں۔

## ﴿القسم الثانی...... عربی ادب﴾

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی پانچ اشعار کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے بتائیں۔

۱- وما ذرفت عيناك الالتضربى بسهميك فى اعشار قلب مقتل

۲- تصد وتبدى عن اسيل وتتقى بناظرة من وحش وجرة مطفل.

۳-یزل الغلام الخف عن صهواته ویلوی بأثواب العنیف المثقل

۴-امرت یداها فتل شزر و اجنحت لها عضداها فی سقیف مسند

۵-احلت علیها بالقطیع فاجذمت وقد خب آل الامعز المتوقر

۶-یؤخر فیوضع فی کتاب فیدخر لیوم الحساب أو یعجل فینقم

۷-ومن یجعل المعروف فی غیر اهله یکن حمده ذما علیه ویندم

جواب: اشعار کا ترجمہ: ۱-اور نہیں بہائے تیری آنکھوں نے آنسو مگر یہ کہ تو نے مارے اپنے دونوں تیر پارہ پارہ دل کے دس ٹکڑوں میں۔

۲-وہ محبوبہ اعراض کرتی ہے اور ظاہر کرتی ہے خوبصورتی رخسار سے اور وہ بچتی ہے وجرہ مقام کی یک سالہ بچے والی وحشی گائے کی نظر سے۔

۳-اور وہ گھوڑا گرا دیتا ہے اناڑی کو اپنی کمر سے اور وہ گرا دیتا ہے بھاری تجربہ کار کو کپڑوں کے ساتھ۔

۴-مضبوط کر دیے گئے اس کے دونوں ہاتھ بٹے ہوئے دھاگے کی طرح اور جوڑ دیے گئے اس کے دونوں بازو مضبوط چھت میں۔

۵-(دھوکہ یا برائی کی سزا) مؤخر کر دی جائے گی اور نامۂ اعمال میں لکھ دی جائے گی پھر قیامت کے دن کے لیے ذخیرہ کر لی جائے گی یا جلدی کی جائے گی پھر سزا دی جائے گی۔

۶-میں کوڑا لے کر اس ناقہ کی طرف گیا تو وہ بہت تیزی سے چلی جبکہ چمکدار سنگستان کا سراب موجزن تھا۔

۷-جو شخص کسی نا اہل (نالائق) کے ساتھ نیکی کرتا ہے، تو وہ اس کے لیے باعث ندامت ہوگی اور وہ نادم ہوگا۔

خط کشیدہ صیغے: مَاذَرَفَتْ: صیغہ واحد مؤنث غائب بحث فعل ماضی مطلق منفی معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔

تَصُدُّ: صیغہ واحد مؤنث غائب بحث فعل مضارع مثبت معروف ثلاثی مجرد مضاعف از باب نَصَرَ یَنْصُرُ۔

یُزِلُّ: صیغہ واحد مذکر غائب بحث فعل مضارع مثبت معروف ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل مضاعف ثلاثی از باب افعال۔

اُجْنِحَتْ: صیغہ واحد مؤنث غائب بحث فعل ماضی مطلق مثبت مجہول ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی

بے ہمزہ وصل صحیح از باب افعال۔

اُحِلَّتْ: فعل ماضی بمعنی مضارع اقبل یعنی یہ اقبل فعل مضارع کے معنی میں ہے۔

یُؤَخَّرُ: صیغہ واحد مذکر غائب بحث فعل مضارع مثبت مجہول ثلاثی مزید فیہ غیر ملحق برباعی بے ہمزہ وصل مہموز الفاء از باب تفعیل۔

یندم: صیغہ واحد مذکر غائب بحث فعل مضارع مثبت معروف ثلاثی مجرد صحیح از؟؟

سوال نمبر 5: درج ذیل اشعار پر صرف اعراب لگائیں؟

وَقُوْفًا بِهَا صَحْبِیْ عَلٰی مَطِیِّهِمْ ... یَقُوْلُوْنَ لَا تَهْلِكْ اَسًی وَتَجَمَّلُ

وَاِنَّ شِفَائِیْ عَبْرَةٌ مُهْرَاقَةٌ ... فَهَلْ عِنْدَ رَسْمٍ دَارِسٍ مِنْ مُعَوَّلِ

جواب: اعراب: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں۔

☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے)

سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۸ھ/2017ء

## ﴿تیسرا پرچہ: فقہ﴾

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: والمعانی الناقضة للوضوء كل مايخرج من السبيلين لقوله تعالىٰ: او جاء احد منكم من الغائط الأية وقيل لرسول الله صلى الله عليه وسلم وما الحدث قال ما يخرج من السبيلين وكلمة ما عامة فتناول المعتاد وغيره

(۱) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں نیز تشریح اس طرح کریں کہ احناف کا مسلک مع الدلائل واضح ہو جائے؟ (۸+۱۴=۲۲)

(۲) مذکورہ مسئلہ میں امام شافعی اور امام مالک علیہما الرحمہ کا مذہب مع الدلائل تحریر کریں؟ (۶+۶=۱۲)

سوال نمبر 2: ونوافل النهار انشاء صلى بتسليمة ركعتين وان شاء اربعا وتكره الزيادة على ذلك فاما نافلة الليل قال ابوحنيفة ان صلى ثمان ركعات بتسليمة جاز وتكره الزيادة على ذلك وقالا لا يزيد بالليل على ركعتين بتسليمة

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، مذکورہ مسئلہ کی تشریح کریں اور دلیل کراہت سپرد قلم کریں؟ (۷+۷+۷=۲۱)

(۲) مذکورہ مسئلہ میں امام ابوحنیفہ، صاحبین اور امام شافعی کے مذاہب کی مختصراً نشاندہی اور دلائل قلمبند کریں؟ (۱۲)

سوال نمبر 3: الشهيد من قتله المشركون او وجد فى المعركة وبه اثر او قتله المسلمون ظلما ولم يجب بقتله دية فيكفن ويصلى عليه ولا يغسل

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، میت کی نماز جنازہ ادا کرنے کے بارے میں اگر اختلاف ہو تو مع الدلائل قلمبند کریں؟ (۷+۱۴=۲۱)

(۲) اگر حالت جنابت میں کسی کو شہید کیا گیا تو اسے غسل دیا جائیگا یا نہیں؟ اختلاف آئمہ مع الدلائل

تحریر کریں؟(۱۲)

سوال نمبر4: فان ادهن بزيت فعليه دم عند ابى حنيفة وقالا عليه الصدقة وقال الشافعي اذا استعمله فى الشعر فعليه دم لازالة الشعث وان استعمله فى غيره فلاشىء عليه لا نعدامه

(۱) مذکورہ مسئلہ کی وضاحت کریں، نیز امام ابوحنیفہ اور صاحبین کے دلائل سپرد قلم کریں؟ (۲۱=۱۴+۷)

(۲) کتنے وقت تک اپنے سر کو کپڑے سے ڈھانپے رکھنے سے محرم پر دم لازم ہو جاتا ہے؟ امام ابوحنیفہ، صاحبین اور امام شافعی علیہم الرحمہ میں سے ہر ایک کا صرف مذہب لکھیں؟ (۱۲)

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء 2017ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

سوال نمبر1: والمعانى الناقضة للوضوء كل مايخرج من السبيلين لقوله تعالىٰ: او جاء احد منكم من الغائط الأية وقيل لرسول الله صلى الله عليه وسلم وما الحدث قال ما يخرج من السبيلين وكلمة ما عامة فتناول المعتاد وغيره

(۱) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں، نیز تشریح اس طرح کریں کہ احناف کا مسلک مع الدلائل واضح ہو جائے؟

(۲) مذکورہ مسئلہ میں امام شافعی اور امام مالک علیہما الرحمہ کا مذہب مع الدلائل تحریر کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ: اور اسباب نواقض وضوء ہر وہ چیز ہے جو سبیلین سے نکلتی ہے اللہ تعالیٰ کا قول ہے: او جاء احد منكم من الغائط کی وجہ سے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا گیا حدث کیا چیز ہے؟ آپ نے فرمایا: جو چیز سبیلین سے نکلے۔ کلمہ "ما" عام ہے، لہٰذا معتاد اور غیر معتاد دونوں کو شامل ہوگا۔

(۲) احناف کا مسلک مع الدلائل: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تم میں سے کوئی قضاء حاجت کے لیے ہو کر آئے اور پانی نہ ہو تو تیمم کرے۔ پس ثابت ہوا کہ خروج من السبيلين سے وضوء ٹوٹ جاتا ہے، اس لیے کہ اگر وضو نہ ٹوٹتا تو پانی نہ ہونے کی صورت میں تیمم کا حکم کیوں دیا جاتا۔ دوسری دلیل یہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ حدث کیا ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ما يخرج من السبيلين جو چیز بھی پیشاب یا پاخانہ کے راستے سے نکلے۔ اس حدیث میں کلمہ ما عام ہے جو معتاد اور

غیر معتاد سب کو شامل ہے یعنی شیء معتاد جیسے بول براز اور غیر معتاد جیسے کیڑا، کنکر اور استحاضہ کا خون یہ سب ناقض وضو ہیں۔

امام شافعی اور امام مالک علیہما الرحمہ کا مذہب: حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: غیر سبیلین سے نکلنے والی چیز ناقض وضو نہیں ہے۔

حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کی دلیل یہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے قے کی مگر وضو نہیں کیا۔ پس ثابت ہوا کہ قے ناقض وضو نہیں ہے۔

امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ غیر معتاد چیزیں مثلاً کیڑا، کنکر، استحاضہ کا خون، سلس بول اور انطلاق بطن وغیرہ ناقض وضو نہیں ہیں، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے غائط سے کنایۃً قضاء حاجت کا ذکر کیا ہے اور قضاء حاجت معتاد ہے۔

سوال نمبر 2: ونوافل النهار انشاء صلى بتسليمة ركعتين وان شاء اربعا وتكره الزيادة على ذلك فاما نافلة الليل قال ابو حنيفة ان صلى ثمان ركعات بتسليمة جاز وتكره الزيادة على ذلك وقالا لا يزيد بالليل على ركعتين بتسليمة

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، مذکورہ مسئلہ کی تشریح کریں اور دلیل کراہت سپرد قلم کریں؟

(۲) مذکورہ مسئلہ میں امام ابوحنیفہ، صاحبین اور امام شافعی کے مذاہب کی مختصراً نشاندہی اور دلائل قلمبند کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: اور دن کے نوافل چاہے ایک سلام کے ساتھ دو رکعات پڑھے اور چاہے تو چار رکعتیں پڑھے اور اس پر زیادتی مکروہ ہے۔ رہیں رات کی نفلیں تو حضرت ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اگر ایک سلام کے ساتھ آٹھ رکعتیں پڑھیں تو جائز ہے اور اس پر زیادتی کرنا مکروہ ہے۔ صاحبینؒ رحمہما اللہ تعالیٰ نے کہا: رات میں ایک سلام کے ساتھ دو رکعات پر زیادہ نہ کرے۔

تشریح اور دلیل کراہت: علماء نے اباحت اور افضلیت کے اعتبار سے رات اور دن کے نوافل کی مقدار میں اختلاف کیا ہے۔ چنانچہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے کہا کہ دن کے نفلوں میں مباح یہ ہے کہ ایک سلام کے ساتھ دو رکعات پڑھے یا چار رکعات پڑھے اس سے زائد پڑھنا مکروہ ہے اور رات میں ایک سلام کے ساتھ آٹھ رکعات پڑھنا بلا کراہت جائز اور آٹھ سے زائد پڑھنا مکروہ ہے۔ صاحب ہدایہ نے کہا کہ رات میں ایک سلام کے ساتھ آٹھ رکعات سے زائد کے مکروہ ہونے کی دلیل یہ ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ رکعات پر زیادتی نہیں فرمائی۔ اگر ایک سلام کے ساتھ آٹھ رکعات پر زیادتی کرنا

مکروہ نہ ہوتا تو بیان جواز کے لیے ایک دو بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم آٹھ پر زیادتی ضرور فرماتے لیکن آپ نے ایک سلام کے ساتھ آٹھ رکعات سے زائد نفلیں کبھی نہیں پڑھیں۔ اس لیے آٹھ سے زائد کا ایک سلام کے ساتھ ادا کرنا مکروہ ہوگا۔

قدوری کی عبارت: "وقالا لا یزید باللیل علی رکعتین بتسلیمۃ" سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ صاحبین کے نزدیک رات میں ایک سلام کے ساتھ دو رکعت پر زیادتی کرنا ناجائز ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے بلکہ مراد یہ ہے کہ صاحبین کے نزدیک دو رکعات پر زیادتی کرنا افضل نہیں ہے۔

(۲) امام ابوحنیفہ، صاحبین اور امام شافعی علیہم الرحمہ کے مذاہب: ☆ امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک دن اور رات دونوں میں چار، چار رکعات پڑھنا افضل ہے۔

دلیل: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ عشاء کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم چار رکعات پڑھتے تھے یعنی ایک سلام کے ساتھ اور آپ نماز چاشت کی چار رکعات پر مواظبت فرماتے تھے۔ ان دونوں حدیثوں سے معلوم ہوا کہ دن اور رات دونوں میں چار، چار رکعات پڑھنا افضل ہے۔

☆ صاحبین کے نزدیک رات میں افضل یہ ہے کہ دو، دو رکعات پڑھے اور دن میں چار، چار رکعات پڑھے۔

دلیل: صاحبین کی دلیل تراویح پر قیاس ہے یعنی تراویح کی نماز بالاتفاق دو، دو رکعات کر کے ادا کرنا افضل ہے۔ پس اسی طرح رات میں دوسرے نوافل بھی دو، دو رکعات کر کے ادا کرنا افضل ہے۔

☆ امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک رات اور دن دونوں میں دو، دو رکعات پڑھنا افضل ہے۔

دلیل: امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کی دلیل ابن عمر رضی اللہ عنہما کی حدیث "صلوٰۃ اللیل والنهار مثنٰی مثنٰی" یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: رات اور دن کی نماز (نفل) دو، دو رکعات ہیں۔

سوال نمبر 3: الشهيد من قتله المشركون او وجد فی المعركة وبه أثر أو قتله المسلمون ظلما ولم يجب بقتله دية فيكفن ويصلى عليه ولا يغسل.

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، میت کی نماز جنازہ ادا کرنے کے بارے میں اگر اختلاف ہو تو مع الدلائل قلمبند کریں؟

(۲) اگر حالت جنابت میں کسی کو شہید کیا گیا تو اسے غسل دیا جائیگا یا نہیں؟ اختلاف آئمہ مع الدلائل تحریر کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: شہید وہ ہے جس کو مشرکین نے قتل کیا یا معرکہ میں مارا گیا درآنحالیکہ اس پر اثر ہے یا اس کو مسلمانوں نے ظلماً قتل کیا اور اس قتل کی وجہ سے دیت واجب نہ ہوئی ہو تو اس کو کفن دیا جائے، اس پر نماز جنازہ پڑھی جائے گی اور اس کو غسل نہ دیا جائے گا۔

شہید کی نماز جنازہ کے بارے میں اختلاف: شہید کی نماز جنازہ میں ہمارا اور امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کا اختلاف ہے۔ ہمارے نزدیک شہید کی نماز جنازہ بھی فرض علی الکفایہ ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ شہید کی نماز کے قائل نہیں ہیں۔ امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کی دلیل یہ ہے کہ نماز جنازہ درحقیقت میت کے لیے سفارش اور دعا ہے اور تلوار جو شہید پر چلائی گئی ہے وہ اس کے گناہوں کو مٹا دیتی ہے۔ پس جب تلوار نے شہید کے گناہوں کو مٹا دیا تو اس کے لیے سفارش اور دعا کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی۔ اس لیے کہا گیا کہ شہید پر نماز جنازہ نہ پڑھی جائے۔

ہماری طرف سے جواب یہ ہے کہ میت پر نماز جنازہ فقط دعا کے طور پر نہیں ہے بلکہ دعا کے علاوہ میت کی تکریم و تعظیم کو ظاہر کرنا بھی ہوتا ہے۔ شہید تکریم کا زیادہ مستحق ہوتا ہے، اس لیے دیگر موتی کی طرح شہید کی بھی نماز جنازہ پڑھی جائے گی۔

(۲) جنبی شہید کے غسل کے بارے میں اختلاف آئمہ: جنبی مسلمان اگر شہید ہو گیا تو امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس کو غسل دیا جائے گا۔ یہی امام احمد کا قول ہے۔ اور صاحبین کے نزدیک غسل نہ دیا جائے اسی کے قائل امام شافعی بھی ہیں۔

صاحبین کی دلیل یہ ہے کہ جو غسل جنابت کی وجہ سے واجب ہوا تھا وہ موت سے ساقط ہو گیا' کیونکہ موت کی وجہ سے وہ غسل جنابت کا مکلف ہونے سے نکل گیا ہے اور دوسرا غسل یعنی غسل میت شہادت کی وجہ سے واجب نہیں ہوا کیونکہ شہادت وجوب غسل سے مانع ہے۔ اس لیے کہ شہداء کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "زملوهم بكلومهم ولا تغسلوهم"

حدیث میں کوئی تفصیل نہیں ہے کہ شہید جنبی ہو یا غیر جنبی ہو۔

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کی دلیل یہ ہے کہ شہادت غسل میت واجب ہونے سے تو مانع ہے لیکن اگر پہلے سے غسل واجب ہو تو اس کو رفع کرنے والی نہیں ہے۔ چنانچہ شہید کے کپڑوں پر اگر نجاست لگی ہو تو اس کو دھونا ضروری ہے لیکن اس کے بدن کے خون کو دھونا ضروری نہیں ہے۔ پس شہادت چونکہ رافع نہیں ہے۔ اس لیے شہادت جنابت کو بھی دور نہ کرے گی۔

جب جنابت کو دور نہ کیا تو جنبی شہید کو غسل جنابت دینا واجب ہوگا۔ اس کی تائید حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ کے واقعہ سے بھی ہوتی ہے کہ آپ کو جب حالت جنابت میں شہید کیا گیا تو آپ کو فرشتوں نے غسل دیا تھا۔

سوال نمبر 4: فان ادهن بزيت فعليه دم عند ابی حنيفة وقالا عليه الصدقة وقال

الشافعي اذا استعمله في الشعر فعليه دم لازالة الشعث وان استعمله في غيره فلاشيء عليه لانعدامه

(۱) مذکورہ مسئلہ کی وضاحت کریں، نیز امام ابوحنیفہ اور صاحبین کے دلائل سپرد قلم کریں؟

(۲) کتنے وقت تک اپنے سر کو کپڑے سے ڈھانپے رکھنے سے محرم پر دم لازم ہو جاتا ہے؟ امام ابوحنیفہ، صاحبین اور امام شافعی علیہم الرحمہ میں سے ہر ایک کا صرف مذہب لکھیں؟

جواب: ۱- مذکورہ مسئلہ کی وضاحت: اگر کسی نے احرام کے دوران تیل لگایا تو امام صاحب کے نزدیک اس پر دم لازم آئے گا اور صاحبین کے نزدیک اس پر صدقہ لازم آئے گا جبکہ امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اگر بالوں میں تیل لگایا تو اس پر دم لازم آئے گا میل کچیل کے زائل ہونے کی وجہ سے۔ اگر بالوں کے علاوہ کسی اور جگہ پر تیل لگایا تو اس پر کچھ بھی نہیں ہے، مذکورہ نفع کے معدوم ہونے کی وجہ سے۔

امام صاحب کی دلیل: چونکہ زیت اصل طیب ہے۔ لہٰذا یہ نوع طیب سے خالی نہیں ہوگا۔ یہ جوؤں کو قتل کرتا ہے، بالوں کو نرم کرتا ہے اور میل کچیل دور کرتا ہے۔ تو گویا یہ کامل جنایت ہوا لہٰذا دم لازم آئے گا۔

صاحبین کی دلیل: زیت بے شک طعاموں میں سے ہے مگر چونکہ اس میں نفع ہوتا ہے یعنی جوؤں کا قتل اور میل کچیل کا ازالہ تو گویا یہ جنایت قاصرہ ہوئی لہٰذا اس پر فقط صدقہ ہے۔

امام شافعی کی دلیل: زیت کو بالوں میں استعمال سے دم لازم آئے گا' میل کچیل کے دور ہونے کی وجہ سے۔ غیر بالوں میں یہ انتفاع معدوم ہے، اس لیے کچھ بھی لازم نہیں آئے گا۔

۲- اگر سلے ہوئے کپڑے پورا دن پہنے یا اس نے سر کو پورا دن ڈھانپا تو اس پر دم لازم آئے گا اور اگر اس سے کم ہے تو صدقہ۔ یہی مذہب امام صاحب کا ہے۔

امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: اگر نصف دن سے زیادہ پہنیں تو اس پر دم لازم آئے گا۔ یہی امام صاحب کا قول سابق ہے۔

حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ نفس لبس سے مطلقاً دم لازم آئے گا۔

## تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے)

### سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۸ھ/2017ء

## ﴿چوتھا پرچہ: اصولِ فقہ﴾

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: المشروعات علی نوعین عزیمة یعنی ان الاحکام المشروعة التی شرعها الله تعالٰی لعباده علٰی نوعین احدهما العزیمة والثانی الرخصة

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور عزیمت و رخصت میں سے ہر ایک کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں؟ (۸+۱۴=۲۲)

(۲) عزیمت کی کل کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟ ان میں سے کسی دو کی تعریف اور مثال ذکر کریں؟ (۴+۸=۱۲)

سوال نمبر 2: والکفار مخاطبون بالامر بالایمان والمشروع من العقوبات والمعاملات

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور مذکورہ مسئلہ کو دلیل سے ثابت کریں نیز بتائیں کہ کیا کفار مؤاخذۂ اخروی کے لحاظ سے احکام عبادت کے مکلف ہیں؟ (۷+۷+۷=۲۱)

(۲) کفار دنیاوی احکام میں ادائے عبادت کے وجوب میں مخاطب ہیں یا نہیں؟ اختلاف ذکر کر کے مذہب صحیح کی نشاندہی کریں۔ (۱۲)

سوال نمبر 3: او بیان تبدیل عطف علٰی قوله بیان ضرورة وهو النسخ فی اللغة قال الله تعالٰی واذا بدلنا اٰیة مکان اٰیة ثم قال ما ننسخ من اٰیة او ننسها فعلم انهما واحد ومعنی بیان التبدیل انه بیان من وجه و تبدیل من وجه

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں نیز نسخ کی تعریف اور اس کا محل تحریر کریں؟ (۷+۷+۷=۲۱)

(۲) نسخ کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں؟ ان میں سے کسی دو کی مثالیں سپرد قلم کریں؟ (۴+۸=۱۲)

بيان التبديل انه بيان من وجه و تبديل من وجه

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، نیز نسخ کی تعریف اور اس کا محل تحریر کریں؟

(۲) نسخ کی کتنی اور کون کون سی قسمیں ہیں ان میں سے کسی دو کی مثالیں سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ: یا بیان تبدیل اس کا عطف اس کے قول بیان ضرورت پر ہے اور یہ لغت میں نسخ کر دینے کو کہتے ہیں۔ اللہ عزوجل نے فرمایا: "واذا بدلنا اٰية مكان اٰية" پھر دوسری جگہ فرمایا: "مانسخ من اٰية او ننسها" پس معلوم ہوا کہ یہ دونوں ایک ہی شئی ہیں۔ بیان تبدیل کا معنی یہ ہے کہ یہ من وجہ بیان ہے اور من وجہ تبدیل ہے۔

نسخ کی تعریف: نسخ کا مطلب یہ ہے کہ حکم مطلق کی مدت کو بیان کرنا جو اللہ تعالیٰ کو پہلے سے ہی معلوم ہے۔

نسخ کا محل: وَمَحَلُّهُ حُكْمٌ يَحْتَمِلُ الْوُجُوْدَ وَالْعَدَمَ فِيْ نَفْسِهٖ بِاَنْ يَكُوْنَ اَمْرًا مُمْكِنًا عَمَلِيًّا وَلَا يَكُوْنُ وَاجِبًا لِذَاتِهٖ كَالْاِيْمَانِ وَلَا مُمْتَنِعًا لِذَاتِهٖ كَالْكُفْرِ۔

نسخ کا محل ایسا حکم ہوتا ہے جس میں نہ وجود ضروری ہوتا ہے اور نہ ہی عدم بلکہ دونوں کا احتمال رکھتا ہے۔

(ب) اقسام نسخ: نسخ کی چار اقسام ہیں:

۱۔ کتاب اللہ کا نسخ کتاب اللہ سے۔ ۲۔ سنت کا نسخ سنت سے۔

۳۔ سنت کا نسخ کتاب اللہ سے۔ ۴۔ تیسری قسم کا عکس۔

قسم اول کی مثال جیسے آیات قتال و جہاد سے عفو و درگزر والی آیات کا منسوخ ہو جانا۔

قسم ثانی کی مثال جیسے نبی علیہ السلام کا قول مبارک: "انی كنت نهيتكم عن زيارة القبور فزوروها۔"

سوال نمبر 4: باب الاجماع وهو فى اللغة الاتفاق وفى الشريعة اتفاق مجتهدين صالحين من امة محمد صلى الله عليه وسلم فى عصر واحد على امر قولى او فعلى

ركن الاجماع نوعان

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ عبارت کی تشریح اس انداز سے کریں کہ دونوں قسموں کی تعریف ہو جائے؟

(۲) قوت و ضعف اور یقین و ظن کے اعتبار سے نفس اجماع کے کتنے اور کون کون سے درجے ہیں؟

جواب: (۱) ترجمہ: یہ اجماع کا باب ہے اور اجماع لغت میں اتفاق کو کہتے ہیں اور شرع میں امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مجتہدین صالحین کا ایک وقت میں کسی قول یا فعل پر متفق ہونا اجماع کہلاتا ہے۔

اجماع کے دو ارکان ہیں۔

خط کشیدہ کی توضیح: اجماع کے دو رکن ہیں: (۱) عزیمت۔ (۲) رخصت۔ عزیمت کا مطلب ہے اہل اجتہاد کا کسی حکم پر اتفاق کرنا کہ وہ تمام مجتہدین اس طرح کہیں: "اجمعنا علی ھذا" جبکہ اس کا تعلق قول سے ہو۔ اگر اس حکم کا تعلق باب فعل سے ہو تو پھر ان کا فعل میں شروع ہونے میں اتفاق کر لینا۔ دوسری نوع یعنی رخصت کا مطلب یہ ہے کہ بعض کا کسی حکم پر اتفاق کرنا علاوہ بعض کے یعنی کسی قول یا کسی فعل پر بعض کا اتفاق کرنا اور بعض کا سکوت اختیار کرنا۔ پھر مدتِ تامل وغور وفکر گزر جانے کے بعد ان کا رد ثابت نہ ہو۔ مدت تو وہ تین دن ہے یا پھر مجلسِ علم ہے۔ اس کو اجماع سکوتی کہتے ہیں اور یہ اجماع عند الاحناف مقبول ہے۔

(ب) اجماع کے درجے: جواب حل شدہ پرچہ بابت 2014 میں دیکھیں۔

☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۸ھ/2017ء

## ﴿پانچواں پرچہ: نحو﴾

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: الكلام في اللغة ما يتكلم به قليلا كان او كثيرا وفي اصطلاح النحاة ما تضمن أي لفظ تضمن كلمتين حقيقة او حكما أي يكون كل واحدة منهما في ضمنه فالمتضمن اسم فاعل هو المجموع والمتضمن اسم مفعول كل واحدة من كلمتين فلا يلزم اتحادهما بالاسناد

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور کلام کی تعریف میں جنس اور فصول کا تعین کر کے ان کے فوائد قلمبند کریں؟ (۱۸=۱۲+۶)

(۲) کلام اور جملہ میں نسبت کیا ہے؟ اس بارے صاحب مفصل، صاحب لباب اور صاحب تسہیل کے مؤقف کی وضاحت کریں؟ (۱۶)

سوال نمبر 2: المعرفة اى التعريف لان سبب منع الصرف هو وصف التعريف لا ذات المعرفة شرطها أي شرط تاثيرها في منع الصرف ان تكون علمية

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور شارح رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت کی اغراض سپرد قلم کریں؟ (۱۸=۱۰+۸)

(۲) معرفہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں، نیز غیر منصرف کا سبب بننے کے لیے ان میں سے صرف علمیت کو شرط کیوں قرار دیا گیا ہے؟ (۱۵=۱۰+۵)

سوال نمبر 3: واذا كان المبتدأ مشتملا على ماله صدر الكلام اى على معنى وجب له صدر الكلام كالاستفهام فانه يجب حينئذ تقديمه حفظا لصدارته مثل من أبوك

(۱) عبارت پر اعراب لگائیں، ترجمہ کریں اور تشریح اس انداز سے کریں کہ اغراض شارح واضح ہو جائیں؟ (۱۸=۸+۵+۵)

(۲) "من ابوك" کی ترکیب میں اگر کوئی اختلاف ہو تو مع الدلائل تفصیلاً تحریر کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر 4: المفعول له هو ما فعل لاجله فعل مذكور مثل ضربته تاديبا وقعدت عن الحرب جبنا خلافا للزجاج

(۱) مفعول لہ کی تعریف میں موجود قیود کے فوائد شرح جامی کی روشنی میں تحریر کریں، نیز خط کشیدہ عبارت کی وضاحت کریں؟ (۱۰+۸=۱۸)

(۲) دو مثالیں ذکر کرنے کی وجہ لکھیں، نیز بتائیں کہ مفعول لہ کو حذف کرنا کب جائز ہے؟ (۷+۸=۱۵)

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2017ء

## ﴿پانچواں پرچہ: نحو﴾

سوال نمبر 1: الكلام في اللغة ما يتكلم به قليلا كان او كثيرا وفي اصطلاح النحاة ما تضمن اي لفظ تضمن كلمتين حقيقة او حكما اي يكون كل واحدة منهما في ضمنه فالمتضمن اسم فاعل هو المجموع والمتضمن اسم مفعول كل واحدة من كلمتين فلا يلزم اتحادهما بالاسناد

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور کلام کی تعریف میں جنس اور فصول کا تعین کر کے ان کے فوائد قلمبند کریں؟

(۲) کلام اور جملہ میں نسبت کیا ہے؟ اس بارے صاحب مفصل، صاحب لباب اور صاحب تسہیل کے مؤقف کی وضاحت کریں؟

جواب: دونوں اجزاء کا جواب حل شدہ پرچہ 2015 میں ملاحظہ کریں۔

سوال نمبر 2: المعرفة اي التعريف لان سبب منع الصرف هو وصف التعريف لا ذات المعرفة شرطها اي شرط تاثيرها في منع الصرف ان تكون علمية

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور شارح رحمہ اللہ تعالیٰ کی عبارت کی اغراض سپردِ قلم کریں؟

(۲) معرفہ کی کتنی اور کون کون سی اقسام ہیں، نیز غیر منصرف کا سبب بننے کے لیے ان میں سے صرف علمیت کو شرط کیوں قرار دیا گیا ہے؟

جواب: (۱) ترجمہ: معرفہ یعنی تعریف، کیونکہ منع صرف کا سبب وہ وصف تعریف ہے نہ کہ ذات معرفہ اس کی شرط یعنی منع صرف میں اس کی تاثیر کی شرط یہ ہے کہ علمیت ہو۔

اغراض عبارت: التعريف الخ اسباب منع صرف میں سے چوتھا سبب معرفہ ہے، اس پر اعتراض وارد ہوتا ہے کہ معرفہ کا اسباب منع صرف میں شمار کرنا درست نہیں ہے اس لیے کہ سبب صرف وصف تعریف ہے نہ کہ ذات معرفہ کیونکہ معرفہ اس اسم کو کہتے ہیں جس میں تعریف ہو تو شارح نے اس کا جواب المعرفة کی شرح الى التعريف سے کر کے دیا کہ سبب منع صرف وصف تعریف ہی ہے یہاں معرفہ سے مراد مصدر تعریف ہے ذکر محل کا کیا اور ارادہ حال کا کیا۔ اب اعتراض وارد نہیں ہوگا۔

لان سبب منع الصرف الخ سے شارح نے معرفہ کی شرح تعریف سے کرنے کی وجہ خود بیان فرما

دی ہے۔

شرطها ای شرط تاثیرها الخ کے اضافہ سے شارح کا مقصود یہ بتاتا ہے کہ علمیت وجود معرفہ کے لیے شرط نہیں بلکہ معرفہ علمیت کے بغیر بھی پایا جاتا ہے جیسے الرجل معرفہ ہے مگر اس میں علمیت نہیں۔ علمیت منع صرف میں معرفہ کی تاثیر کے لیے شرط ہے۔

جواب: (۲) جواب حل شدہ پرچہ 2014 میں ملاحظہ کریں۔

سوال نمبر 3: واذا کان المبتدأ مشتملا علی ماله صدر الکلام ای علی معنی وجب له صدر الکلام کالاستفهام فانه یجب حینئذ تقدیمه حفظا لصدارته مثل من ابوك

(۱) عبارت پر اعراب لگائیں، ترجمہ کریں اور تشریح اس انداز سے کریں کہ اغراض شارح واضح ہو جائیں؟

(۲) "من ابوك" کی ترکیب میں اگر کوئی اختلاف ہو تو مع الدلائل تفصیلاً تحریر کریں؟

جواب: (۱) عبارت پر اعراب و ترجمہ: وَاِذَا کَانَ الْمُبْتَدَأُ مُشْتَمِلًا عَلٰی مَالَهُ صَدْرُ الْکَلَامِ اَیْ عَلٰی مَعْنًی وَجَبَ لَهُ صَدْرُ الْکَلَامِ کَالْاِسْتِفْهَامِ فَاِنَّهُ یَجِبُ حِیْنَئِذٍ تَقْدِیْمُهُ حِفْظًا لِصَدَارَتِهِ مِثْلُ مَنْ اَبُوْكَ

ترجمہ عبارت: اور جب مبتداء شامل ہو اس چیز کو جس کے لیے صدارت کلام ہو یعنی ایسے معنی پر مشتمل ہو جس کے لیے کلام کی صدارت ضروری ہو جیسے استفہام، پس اس وقت مبتداء کو مقدم کرنا واجب ہے، محفوظ کرتے ہوئے اس کی صدارت کو جیسے من ابوك۔

تشریح و اغراض عبارت: مبتداء میں اصل تقدیم ہے اور جائز ہوتا ہے اس کو مؤخر کرنا بھی کسی عارضے کی وجہ سے لیکن کبھی مبتداء کی تقدیم واجب ہوتی ہے تو ماتن رحمہ اللہ تعالیٰ ان جگہوں میں سے پہلی جگہ بیان فرما رہے ہیں جہاں مبتداء کی تقدیم واجب ہے۔ وہ یہ ہے کہ جب مبتداء ایسی چیز یعنی ایسے معنی پر مشتمل ہو کہ اس چیز یا اس معنی کا کلام کے شروع میں ہو ضروری ہو تا تو اس وقت مبتداء کو مقدم کرنا واجب، کیونکہ اگر مبتداء کو مقدم نہ کریں گے تو اس معنی کی صدارت کلام جو کہ مقصود تھا، فوت ہو جائے گا۔ شارح کی غرض عبارت چلانے کی ایک قاعدہ بیان کرنا ہے کہ جو بھی مبتداء ایسے معنی کو شامل ہو جس کے لیے صدارت کلام ہے تو اس مبتداء کو مقدم کرنا واجب ہے۔ تو شارح فرماتے ہیں جیسے استفہام کیونکہ استفہام اور اس کی مثل جملہ کے معنی پر دلالت کرنے تو ضروری ہے ان کو کلام کے شروع میں ذکر کرے تا کہ اول ابتداء سے جملہ کا معنی سمجھا جائے جیسے من ابوك اس مثال میں من مبتداء ہے اور وہ مشتمل ہے ایسے معنی کو جس کے لیے

صدارت کلام ہے اور وہ معنی استفہام ہے۔ لہٰذا اس وجہ سے اس کو مقدم کیا گیا ورنہ اس کی صدارت فوت ہو جاتی تھی۔

(۲) من ابوك کی ترکیب: من ابوك کی ترکیب میں اختلاف ہے اور اس میں دو مذاہب ہیں:

۱۔امام سیبویہ کا مذہب۔۲۔بعض نحاۃ کا مذہب۔

امام سیبویہ کا مذہب اور اس کی دلیل: امام سیبویہ کے نزدیک مَنْ مبتداء ہے اَبُوْكَ اس کی خبر ہے اور یہ استفہام والے معنی پر مشتمل ہے۔ اس کا معنی ہے: أهذا ابوك ام ذاك اور اس کی خبر اَبُوْكَ ہے۔

دوسرا مذہب بعض نحاۃ کا ہے وہ کہتے ہیں: اَبُوْكَ مبتداء ہے، کیونکہ یہ معرفہ ہے اور مَنْ اس کی خبر ہے اور خبر کی تقدیم واجب ہوئی مبتداء پر۔ اس میں مَنْ استفہام کے معنی کو مقدم ہے۔

سوال نمبر 4: المفعول له هو ما فعل لاجله فعل مذكور مثل ضربته تاديبا و قعدت عن الحرب جبنا خلافا للزجاج

(۱) مفعول لہ کی تعریف میں موجود قیود کے فوائد شرح جامی کی روشنی میں تحریر کریں، نیز خط کشیدہ عبارت کی وضاحت کریں؟

(۲) دو مثالیں ذکر کرنے کی وجہ لکھیں، نیز بتائیں کہ مفعول لہ کو حذف کرنا کب جائز ہے؟

جواب: (۱) مفعول لہ کی تعریف میں لاجلہ کی قید احترازی ہے۔ اس قید کا فائدہ یہ ہے کہ مفعول لہ کی تعریف سے باقی مفعول خارج ہو گئے یعنی مراد مفعول مطلق، مفعول بہ، مفعول لہ اور مفعول معہ کیونکہ ان میں مذکورہ فعل کو اس غرض کے لیے نہیں لایا جاتا مذکور یہ بھی قید احترازی ہے اور اس قید سے اعجبنی التادیب کی مثال سے احتراز کیا ہے۔

خط کشیدہ عبارت کی وضاحت: یہاں سے ماتن یہ بیان فرما رہے کہ امام زجاج مفعول لہ کو مستقل مفعول نہیں مانتے بلکہ امام زجاج کے نزدیک یہ مفعول مطلق ہے اس فعل کے غیر سے امام زجاج مذکورہ دونوں مثالوں میں تاویل کرتے ہیں: ضربته تاديبا یہ ادبته بالضرب تاديبا اور قعدت عن الحرب جبناً یہ جبنت فی العقود عن الحرب جبناً کے معنی میں یا پھر اس طرح تاویل بھی کی ہے: ضربته ضرب تاديب اور قعدت قعود جبن تو شارح نے امام زجاج کا رد کیا اور فرمایا: ایک نوع کی تاویل کی صحت دوسری نوع کے ساتھ نہیں ہو سکتی، کیونکہ وہ داخل ہوتی ہے اس کی حقیقت میں۔

(۲) ماتن نے مفعول لہ کی دو مثالیں ذکر فرمائی ہیں، کیونکہ مثل بھی دو ہیں۔ وہ اس طرح کہ مفعول لہ کی دو قسمیں ہیں: (۱) مفعول لہ تحصیلی۔ (۲) مفعول لہ وجودی تو پہلی مثال ضربته تاديبا یہ مثال ہے

مفعول لہ تحصیلی کی اور دوسری مثال قعدت عن الحرب جبناً یہ مثال ہے مفعول لہ وجودی کی۔

مفعول لہ کے لام کو کب حذف کرنا جائز ہے: مفعول لہ کے لام کو حذف کرنے کے لیے دو شرطیں ہیں جب وہ پائی جائیں گی تو اس وقت مفعول لہ کے لام کو حذف کرنا جائز ہے اور وہ دو شرطیں یہ ہیں: اذا کان فعلا لفاعل الفعل المعلل به ومقارنا له فی الوجود یعنی جب مفعول کا فاعل اور اس کے عامل کا فاعل ایک ہو اور ان دونوں کے پائے جانے کا زمانہ ایک ہو تو اس وقت مفعول لہ کے لام کو حذف کرنا جائز ہے۔

☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۸ھ/2017ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

وقت: تین گھنٹے                    کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: دونوں قسموں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### ﴿القسم الاوّل...... بلاغت﴾

سوال نمبر 1: وكان القسم الثالث من مفتاح العلوم الذى صنفه الفاضل العلامة ابو يعقوب يوسف السكاكي اعظم ما صنف فيه من الكتب المشهورة نفعالكونه احسنها ترتيبا واتمها تحريرا واكثرها للاصول جمعا ولكن كان غير مصون عن الحشو والتطويل والتعقيد قابلا للاختصار

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور سکا کی وجہ تسمیہ سپرد قلم کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(۲) حشو، تطویل اور تعقید میں سے ہر ایک کی تعریف زینت قرطاس کریں؟ (۳×۵=۱۵)

سوال نمبر 2: الفن الاول علم المعانی وهو علم يعرف به احوال اللفظ العربى التى بها يطابق اللفظ مقتضى الحال.

(۱) علم معانی کے کل کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ مع وجہ حصر بیان کریں؟ (۵+۵=۱۰)

(۲) صدق خبر اور کذب خبر کے بارے میں علماء کا اختلاف لکھیں اور راجح مذہب کی نشاندہی کریں؟ (۱۵)

سوال نمبر 3: (۱) ترک مسند کی کوئی پانچ مثالیں سپرد قلم کریں؟ (۵×۳=۱۵)

(۲) تذنیب اور تذییل کی تعریفات وامثلہ تحریر کریں؟ (۵+۵=۱۰)

### ﴿القسم الثانی...... منطق﴾

سوال نمبر 4: الحمد لله التح كتابه بحمد الله بعد التسمية اتباعا بخير الكلام واقتداء بحديث خير الانام عليه وعلى اله الصلوة والسلام

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، نیز خط کشیدہ عبارت پر ہونے والا اعتراض اور اسکا جواب سپرد قلم کریں؟

(۱۵=۱۰+۵)

(۲) ہدایت کے دونوں معانی ذکر کرنے کے بعد ان میں فرق کی وضاحت کریں؟ (۵+۵=۱۰)

سوال نمبر 5: المفهوم ان امتنع فرض صدقه على كثيرين فجزئي والافكلي امتنعت افراده او امكنت ولم توجد او وجد الواحد فقط مع امكان الغير او امتناعه او الكثير مع التناهي او عدمه

(۱) متن میں مذکورہ اقسام کلی کی مثالیں ذکر کریں، نیز بتائیں کہ یہاں فرض کس معنی میں مستعمل ہے؟ (۱۵=۵+۱۰)

(۲) مفہوم کی تعریف لکھیں، نیز مفہوم، معنی اور مدلول میں فرق کی وضاحت کریں؟ (۴+۶=۱۰)

سوال نمبر 6: درج ذیل میں سے پانچ اصطلاحات کی تعریفات مع امثلہ تحریر کریں؟ (۵×۵=۲۵)

(۱) قضیہ شخصیہ ومخصوصہ۔ (۲) قضیہ خارجیہ۔ (۳) وجودیہ لادائمہ۔ (۴) شرطیہ منفصلہ۔ (۵) مانعۃ الخلو۔ (۶) عکس مستوی۔ (۷) استقراء

☆☆☆☆☆☆

# (سال دوم) برائے طلباء 2017

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

### ﴿القسم الاوّل...... بلاغت﴾

سوال نمبر 1: وكان القسم الثالث من مفتاح العلوم الذى صنفه الفاضل العلامة ابويعقوب يوسف السكاكى اعظم ما صنف فيه من الكتب المشهورة نفعالكونه احسنها ترتيبا واتمها تحريرا و اكثرها للاصول جمعا ولكن كان غير مصون عن الحشو والتطويل والتعقيد قابلا للاختصار

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور سکا کی وجہ تسمیہ سپرد قلم کریں؟

(۲) حشو، تطویل اور تعقید میں سے ہر ایک کی تعریف زینت قرطاس کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: اور قسم ثالث ہے مفتاح العلوم سے جس کو فاضل علامہ ابویعقوب یوسف سکا کی نے عظیم تصنیف کی اس فن میں جو کتب مشہور ہے تصنیف کی گئی۔ نفع کے لحاظ سے اس کا احسن ہونا ہے ان کتب مشہورہ سے ترتیب کے لحاظ سے اور وہ اتم ہے ان سے تحریر کے لحاظ سے۔ وہ زیادہ اصول کو جمع کرنے والی ہے ان سے لیکن وہ حشو، تطویل اور تعقید سے محفوظ نہیں اور قابل اختصار ہے۔

سکا کی کی وجہ تسمیہ: سکا کہ بستی کی طرف نسبت کرتے ہوئے انہیں سکا کی کہتے ہیں۔

(۲) حشو کی تعریف: کلام میں زائد عبارت جس سے استغنیٰ ہو سکتا ہو یعنی اگر اس کو حذف بھی کر دیں تو بھی معنی میں کوئی خرابی لازم نہ آئے' حشو کہلاتا ہے۔

تطویل کی تعریف: کلام کی اصل مراد پر بغیر کسی فائدہ کے زیادتی کو تطویل کہتے ہیں۔

تعقید کی تعریف: کلام کا اس قدر مشکل ہونا کہ اس کا معنی آسانی سے معلوم نہ ہو سکے، تعقید کہلاتا ہے۔

سوال نمبر 2: الفن الاول علم المعانى وهو علم يعرف به احوال اللفظ العربى التى بها يطابق اللفظ مقتضى الحال

(۱) علم معانی کے کل کتنے اور کون کون سے ابواب ہیں؟ مع وجہ حصر بیان کریں؟

(۲) صدق خبر اور کذب خبر کے بارے میں علماء کا اختلاف لکھیں اور راجح مذہب کی نشاندہی کریں؟

جواب: (۱) علم معانی کے آٹھ ابواب ہیں اور وہ یہ ہیں:

(۱) اسناد خبری کے احوال۔ (۲) مسند الیہ کے احوال۔ (۳) مسند کے احوال۔ (۴) متعلقات فعل کے احوال۔ (۵) قصر کے احوال۔ (۶) انشاء کے احوال۔ (۷) فصل و وصل کے احوال۔ (۸) ایجاز اطناب اور مساوات کے احوال۔

وجہ حصر: علم معانی آٹھ ابواب پر مشتمل ہے، کیونکہ کلام یا خبر ہوگی یا انشاء ہوگی۔ اگر کلام خبر ہو تو اس کے لیے مسند الیہ ہونا ضروری ہے تو یہ باب اول بن جائیگا' خبر کا سند ہونا بھی ضروری ہے تو یہ باب ثانی بن جائیگا' پھر خبر کے لیے اسناد کا ہونا ضروری ہے یہ باب ثالث بن جائیگا اور کبھی خبر کے متعلقات بھی ہونگے جب خبر فعل یا معنی فعل ہوگی تو یہ باب رابع ہوگا۔ پھر اسناد اور تعلق میں سے ہر ایک یا تو قصر کے ساتھ ہوگا یا بغیر قصر کے ہوگا تو یہ باب خامس بن جائیگا۔ پھر ہر جملہ دوسرے جملہ کے ساتھ مقترن عطف کے ساتھ ہوگا یا بغیر عطف کے ہوگا تو یہ باب سادس ہو جائیگا۔ پھر کلام بلیغ کسی فائدہ کے لیے اصل مراد پر زیادہ ہوگی یا زیادہ نہیں ہوگی تو یہ باب سابع بن جائیگا یا پھر کلام انشاء ہوگی تو یہ باب ثامن بن جائیگا۔

(ب) صدق خبر و کذب میں اختلاف: صدق خبر و کذب خبر کی تعریف میں علماء کا اختلاف ہے۔ اس بارے میں تین مذاہب ہیں:

(۱) جمہور کا مذہب: جمہور علماء کے نزدیک صدق و کذب کی تعریف یوں ہے کہ اگر خبر واقع (خارج) کے مطابق ہو تو وہ صدق خبر ہے اور اگر خبر واقع کے مطابق نہ ہو تو وہ کذب خبر ہے۔

(۲) نظام معتزلی کا موقف: دوسرا مذہب نظام معتزلی کا ہے۔ نظام معتزلی کے نزدیک صدق خبر و کذب، کی تعریفیں اس طرح ہیں کہ خبر اگر مخبر کے اعتقاد کے مطابق ہو تو وہ صدق خبر ہے۔ اگر وہ خبر (خارج) کے مطابق نہ ہو تو وہ کذب خبر ہے۔ اگر وہ خبر خارج کے مطابق ہی ہو یعنی نظام معتزلی کے نزدیک صدق خبر و کذب خبر کا دارومدار مخبر کے اعتقاد کی مطابقت اور عدم مطابقت پر ہے۔

نظام معتزلی کی دلیل: جیسے ارشاد باری تعالیٰ ہے: ان المنافقین لکاذبون۔ طرز استدلال منافقوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں شہادت دی تھی: انك لرسول الله کہ آپ اللہ کے رسول ہیں لیکن اللہ نے منافقوں کو اس قول میں جھوٹا کہا۔ اللہ تعالیٰ نے منافقوں کو جھوٹا اس لیے کہا کہ یہ خبر یعنی انك لرسول الله ان کے اعتقاد کے مطابق نہ تھی اگرچہ یہ خبر واقع کے مطابق ہے، کیونکہ واقع میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔ لہٰذا پتہ چلا کہ صدق خبر و کذب خبر کا دارومدار اعتقاد پر ہے، واقع پر نہیں ہے۔

۳۔ جاحظ کا موقف: اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہے:

افتریٰ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ام به جنة کیا تم اللہ تعالیٰ پر افتریٰ باندھتے ہو جھوٹ کا یا جنون کے ساتھ بات کرتے ہو۔ طرز استدلال یہ ہے کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مشرکین کو حشر ونشر کی خبریں دیتے تو مشرک آپ کے بارے کہتے: افتریٰ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا امر به جنه یعنی مشرکوں نے آپ کی حشر ونشر کی خبروں کو دو چیزوں میں بند کر دیا: (۱) افتریٰ یعنی جھوٹ۔ (۲) حالت جنون میں خبریں دینے میں۔ اب ہم پوچھتے ہیں: ام بـــه جـنـة سے آپ کی کذب مراد ہے یا صدق؟ اس سے مراد کذب تو لے نہیں سکتے' کیونکہ ام به جنة کذب کا قسیم ہے اور مقابل ہے اور شئی کے قسیم اور مقابل کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ شئی کا غیر ہو۔ لہٰذا اس سے کذب مراد نہیں لے سکتے اور اس سے صدق بھی مراد نہیں لے سکتے، کیونکہ کافر آپ کو سچا اور صادق نہیں مانتے تھے۔ جب ام بـــه جـنـة سے نہ صدق مراد لے سکتے ہیں اور نہ ہی کذب تو ماننا پڑے گا کہ کچھ خبریں ایسی ہیں جو نہ سچی ہوں اور نہ جھوٹی۔

راجح مذہب: ماتن نے صدق خبر اور کذب خبر کے بارے میں تین مذاہب بیان فرمائے: (۱) جمہور کا مذہب۔ (۲) نظام معتزلی کا مذہب۔ (۳) جاحظ کا مذہب۔ ماتن نے معتزلی کا مذہب بیان کرنے کے بعد تین طرح سے اس کا رد کیا، اسی طرح ماتن نے جاحظ کے مذہب اور اس کی دلیل کو بیان کرنے کے بعد اس کا بھی رد کیا۔ جب نظام اور جاحظ دونوں کے مذہب کو رد کر دیا تو پھر جمہور کا مذہب ثابت ہو گیا۔ لہٰذا جمہور کا مذہب ہی راجح مذہب ہے۔

سوال نمبر 3: (۱) ترک مسند کی کوئی پانچ مثالیں سپرد قلم کریں؟
(۲) تذنیب اور تذییل کی تعریفات وامثلہ تحریر کریں؟

جواب: (۱) ترک مسند کی پانچ مثالیں درج ذیل ہیں: وانی وقیار بها لغریب

اس مثال میں قیار مسند الیہ یعنی مبتداء ہے اور اس کی خبر یعنی مسند محذوف ہے اور وہ لفظ غریب ہے۔ ظاہری طور پر عبث سے بچتے ہوئے اس کو حذف کر دیا' کیونکہ یہاں قرینہ پایا جا رہا ہے اور وہ یہ ہے کہ مصرع میں جو لفظ لغریب ہے اس کو مبتدا کی خبر نہیں بنا سکتے، کیونکہ مبتداء کی خبر پر لام داخل نہیں ہوتا' وہ عوامل لفظیہ سے خالی ہوتی ہے۔ جب قرینہ پایا جائے تو وہ ذکر سے بے نیاز کر دیتا ہے۔

(۲) نحن بما عندنا وانت بما، عندك راض والرای مختلف ۔

اس مثال میں نـحـن مبتداء ہے اور اس کی خبر (مسند) محذوف ہے اور وہ راضون ہے اور راض خبر ہے مبتداء ثانی کی اور یہی خبر اول کی حذفیت کے لیے قرینہ ہے۔ یہ مثال متکلم کی دو دلیلوں میں سے اقویٰ کی طرف عدول کرنے اور مخاطب پر وہم ڈالنے کی ہے۔

(۳) زید منطلق و عمرو

اس مثال میں عمرو مبتداء ہے اور اس کی خبر محذوف ہے۔ اصل عبارت یوں تھی: زید منطلق و عمرو منطلق۔ تو دوسرے منطلق کو حذف کر دیا مقام کے تنگ نہ ہونے کی وجہ سے عبث سے بچنے کے لیے۔

(۴) خرجت فاذا زید

اس مثال میں زید مبتداء ہے اور اس کی خبر محذوف ہے اور وہ موجود ہے، حذف خبر پر قرینہ یہ ہے کہ جب اذا مفاجاتیہ مبتداء پر داخل ہو تو اس کی خبر کو حذف کر دیتے ہیں۔ دوسری بات یہ بھی ہے کہ اذا مفاجاتیہ مطلق وجود پر دلالت کرتا ہے تو اس وجہ سے مسند کو حذف کر دیا ذکر کی ضرورت نہ تھی۔

(۵) اِنَّ مَحَلًّا وَاِنَّ مُرْتَحِلًا

اس مثال میں محلاً اور مرتحلاً یہ دونوں ان کے اسم ہیں اور ان دونوں کی خبروں کو حذف کر دیا۔ اصل عبارت یوں تھی: وان محلا لنا فی الدنیا، وان مرتحلا لناعنها الی الآخرۃ۔ تو لنا خبر کو حذف کیا اختصار کے پیش نظر یا پھر دو دلیلوں میں اقوی دلیل کی طرف وہم ڈالنے کے لیے حذف کیا یا پھر مقام کے تنگ ہونے کی وجہ سے حذف کیا ہے۔

(۲) تذنیب: کسی شئی کو دوسری شئی کے پیچھے لانا جیسے: جَاءَنِیْ زَیْدٌ رَاکِبًا وَّ جَاءَنِیْ زَیْدٌ وَیَتَکَلَّمُ عَمْرٌو۔

تقویت کے لیے ایک جملے کے بعد ایسا جملہ ذکر کرنا جس کا کوئی اور معنی بھی ہو لیکن پہلے جملے کے معنی پر ضرور مشتمل ہو جیسے: ذالك جزیناهم بما كفروا وهل نجازی الا الكفور۔ اور جیسے: جاء الحق و زهق الباطل ان الباطل كان زهوقاً۔

## ﴿القسم الثانی...... منطق﴾

سوال نمبر 4: الحمد لله افتتح كتابه بحمد الله بعد التسمية اتباعا بخير الكلام واقتداء بحديث خير الانام عليه وعلى اله الصلوة والسلام

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں نیز خط کشیدہ عبارت پر ہونے والا اعتراض اور اسکا جواب سپرد قلم کریں؟

(۲) ہدایت کے دونوں معانی ذکر کرنے کے بعد ان میں فرق کی وضاحت کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ: تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں، ماتن نے اپنی کتاب کو تسمیہ کے بعد اللہ کی حمد سے شروع کیا، بہترین کلام کی اقتداء کرتے ہوئے اور لوگوں میں سے بہترین حدیث کی اقتداء کرتے ہوئے۔

اعتراض: ماتن نے اپنی کتاب کو مقصد یعنی منطقی مسائل سے شروع کیوں نہیں کیا؟ اور تسمیہ کے بعد حمد

سے شروع کیوں کیا؟

جواب: قرآن کریم کی پیروی کرتے ہوئے کہ قرآن کی ترتیب بھی ایسے ہی ہے کہ تسمیہ کے بعد حمد کا ذکر ہے تا کہ برکت حاصل ہو جائے۔ حدیث شریف کی پیروی کرتے ہوئے، کیونکہ نبی کریم علیہ السلام نے فرمایا: کل امر ذی بال لم یبدأ بسم الله فهو اقطع او اجزم (او کما قال علیہ السلام)

(۲) معتزلہ کے نزدیک ہدایت کا معنی: معتزلہ کے نزدیک ہدایت کا معنی ایصال الی المطلوب ہے یعنی ایسی راہنمائی کرنا جو منزل مقصود تک پہنچادے۔

اشاعرہ کے نزدیک ہدایت کا معنی: اشاعرہ کے نزدیک ایسا راستہ دکھانا جو منزل مقصود تک پہنچا دے، ہدایت کہلاتا ہے۔

دونوں معنوں کے درمیان فرق: دونوں معنوں میں فرق یہ ہے کہ پہلے معنی (یعنی معتزلہ کے نزدیک جو ہدایت کا معنی ہے) کے اعتبار سے مطلوب تک پہنچانا لازم ہے جبکہ دوسرے معنی کے اعتبار سے مطلوب تک پہنچانا لازم نہیں ہے، کیونکہ ممکن ہے سائل بتائے ہوئے راستے سے بھٹک جائے اور راستہ بھول جائے۔

سوال نمبر5: المفهوم ان امتنع فرض صدقه على كثيرين فجزئي والافكلي امتنعت افراده او امكنت ولم توجد او وجد الواحد فقط مع امكان الغير او امتناعه او الكثير مع التناهي او عدمه

(۱) متن میں مذکورہ اقسام کلی کی مثالیں ذکر کریں، نیز بتائیں کہ یہاں فرض کس معنی میں مستعمل ہے؟

(۲) مفہوم کی تعریف لکھیں، نیز مفہوم، معنی اور مدلول میں فرق کی وضاحت کریں؟

جواب: (۱) اقسام کلی کی مثالیں: (۱) کلی کے افراد کا خارج میں پایا جانا ممتنع ہو جیسے شریک باری تعالیٰ لا موجود۔

(۲) کلی کے افراد کا خارج میں پایا جانا ممکن ہو لیکن پایا نہ جائے جیسے یاقوت کا پہاڑ عنقاء۔

(۳) فقط خارج میں ایک فرد پایا جائے جیسے واجب الوجود کا مفہوم کلی ہے اور اللہ تعالیٰ کی ذات کلی اور جزئی ہونے سے پاک ہے۔

(۴) فقط خارج میں ایک فرد پایا جائے اور دوسرے کا پایا جانا ممتنع نہ ہو جیسے شمس۔

(۵) متعدد افراد پائے جائیں متناہی ہوں جیسے کواکب سیارہ جو کہ سات ہیں: شمس، قمر، مریخ، زہرہ، زحل، عطارد، مشتری۔

(۶) متعدد افراد پائے جائیں اور غیر متناہی ہوں جیسے معلومات الٰہیہ۔

فرض کا معنی مستعمل: فرض کے دو معنیٰ ہیں: (۱) تجویز العقل۔ (۲) اور تقدیر العقل۔ تو یہاں فرض سے مراد ماتن کی تجویز العقل والا معنی مراد ہے نہ کہ تقدیر العقل۔

(۲) مفہوم کی تعریف: جو کچھ عقل میں آئے مفہوم کہلاتا ہے۔

مفہوم، معنی اور مدلول میں فرق: ان تینوں میں کوئی ذاتی فرق نہیں بلکہ صرف اعتباری فرق ہے۔ وہ یہ ہے کہ جو بھی لفظ حاصل ہوتا ہے اگر یہ اعتبار کریں کہ وہ فقط سمجھا گیا ہے تو مفہوم ہے، اگر یہ اعتبار کریں کہ لفظ سے اس کا قصد کیا گیا ہے تو اس کو معنی کہتے ہیں اور اگر یہ اعتبار کریں کہ لفظ اس پر دال ہے تو اس کو مدلول کہیں گے۔

سوال نمبر 6: درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات مع امثلہ تحریر کریں؟

(۱) قضیہ شخصیہ ومخصوصہ۔ (۲) قضیہ خارجیہ۔ (۳) وجودیہ لا دائمہ۔ (۴) شرطیہ منفصلہ۔ (۵) مانعۃ الخلو۔ (۶) عکس مستوی۔ (۷) استقراء

جواب: (۱) قضیہ شخصیہ مخصوصہ کی تعریف کی مثال: وہ قضیہ حملیہ ہے جس میں موضوع شخص معین ہو جیسے زید عالم میں زید موضوع ہے اور شخص معین ہے۔

(۲) قضیہ خارجیہ کی تعریف ومثال: وہ قضیہ حملیہ ہے جس میں محمول کو ایسے موضوع کے لیے ثابت کیا جائے جس کا وجود خارج میں تحقیقی طور پر ہو جیسے الانسان کاتب۔

(۳) وجودیہ لا دائمہ: وہ مطلقہ عامہ ہی ہے جس کو لا دوام ذاتی کی قید سے مقید کیا گیا ہو جیسے لا شیء عن الانسان بمتنفس بالفعل لا دائما یعنی کل انسان متنفس بالفعل۔

(۴) شرطیہ منفصلہ: وہ قضیہ شرطیہ ہے جس میں مقدم وتالی کے درمیان تنافی کا حکم کیا جائے موجبہ میں یا عدم تنافی کا حکم کیا جائے سالبہ میں۔

موجبہ کی مثال: ھذا العدد اما زوج او فرد۔

سالبہ کی مثال: لیس البتۃ ھذا العدد اما زوج او منقسم بمتساوین۔

(۵) مانعۃ الخلو: وہ قضیہ شرطیہ منفصلہ ہے جس میں تنافی یا عدم تنافی کا حکم صرف کذب میں ہو جیسے اما ان یکون زید فی البحر او لا یغرق تو یہ ممکن ہے کہ زید دریا میں بھی اور غرق نہ ہو، کیونکہ ہوسکتا ہے کہ اسے تیرنا آتا ہے۔ یہ محال ہے کہ زید دریا میں بھی نہیں اور غرق بھی ہو کیونکہ خشکی میں کوئی بندہ غرق نہیں ہوسکتا ہے مگر اللہ تعالیٰ کی قدرت سے۔

(۶) عکس مستوی: قضیہ کی جز اول کو جز ثانی کی جگہ اور جز ثانی کو جز اول کی جگہ اس طرح رکھنا کہ ایجاب وسلب اور کیف باقی رہے جیسے کل انسان حیوان کا عکس مستوی بعض الحیوان انسان آتا ہے۔

(۷) استقراء کی تعریف: استقراء وہ حجت ہے جس میں جزئیات کے حکم سے کلی کے حکم پر استدلال قائم کیا جاتا ہے۔ اس کی دو صورتیں ہیں: یا تو تمام جزئیات کے حال کی تتبع کی جاتی ہے جیسے کل حیوان اما ناطق او غیر ناطق حساس و کل غیر ناطق من الحیوان حساس تو نتیجہ آئے گا: کل حیوان حساس۔ کبھی اکثر جزئیات کی تتبع کافی ہوتی ہے جیسے کل حیوان یحرك فکه الاسفل عند المضغ۔

☆☆☆

## تنظیم المدارس (اہلسنّت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۹ھ/2018ء

# پہلا پرچہ: تفسیر اصول تفسیر

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: اولـم ينظروا الى الارض كم انبتنا فيها اى كثيرا من كل زوج كريم نوع حسن ان فى ذلك لآية دلالة على قدرته تعالى وما كان اكثرهم مؤمنين. فى علم الله وان ربك لهو العزيز الرحيم

(۱) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں نیز "زوج کریم" کی تفسیر "نوع حسن" سے کرنے کی غرض قلمبند کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) آیت مبارکہ میں مذکور کم استفہامیہ ہے یا خبریہ؟ اپنا مؤقف بیان کرنے کے بعد اس کے مطابق معنی تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

(۳) عبارت میں موجود آخری دو آیات مبارکہ اس سورت کے اندر کتنی مرتبہ مذکور ہیں؟ نیز بتائیں کہ یہاں کان کیا عمل کر رہا ہے؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 2: قـالت ان الملوك اذا دخلوا قرية افسدوها بالتخريب وجعلوا اعزة اهلها اذلة وكذلك يفعلون اى مرسلوا الكتاب وانى مرسلة اليهم بهدية فناظرة بم يرجع المرسلون

(۱) ترجمہ کریں اور بتائیں کہ سلیمان علیہ السلام نے اس مذکورہ ملکہ سے شادی کی تھی یا نہیں؟ صاحب جلالین کا مختار قول نقل کریں۔ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) ملکہ بلقیس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی طرف جو ہدیے بھیجے تھے ان کی تفصیل جلالین کی روشنی میں سپرد قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: فرددناه الى امه كى تقر عينها بلقائه ولاتحزن حينئذ ولتعلم ان وعد الله برده اليها حق ولكن اكثرهم اى الناس لايعلمون

(۱) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں، لا یعلمون کا مفعول متعین کریں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کا نام لکھیں؟ ۱۰+۵+۵=۲۰

(۲) کیا عورت اپنے بیٹے کو دودھ پلانے کی اجرت لے سکتی ہے؟ اگر نہیں تو پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے کیوں لی؟ نیز بتائیں کتنی اجرت لی؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 4: ان قارون کان قوم موسیٰ فبغی علیهم واٰتیناه من الكنوز ما ان مفاتحه لتنوء بالعصبة اولی القوة اذ قال له قومه لاتفرح ان الله لایحب الفرحین

(۱) آیت مبارکہ کا ترجمہ کریں اور جلالین کی روشنی میں اس کی تفسیر قلمبند کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) قارون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ کیا رشتہ تھا؟ نیز اس کے خزانے کی چابیاں اٹھانے والوں کی تعداد کے بارے میں کوئی دو اقوال لکھیں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2018ء

## پہلا پرچہ: تفسیر

سوال نمبر1: اولم ینظروا الی الارض کم انبتنا فیھا ای کثیرا من کل زوج کریم نوع حسن ان فی ذلك لآیة دلالة علی قدرته تعالیٰ وما کان اکثرھم مؤمنین فی علم اللہ وان ربك لھو العزیز الرحیم

(۱) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں، نیز "زوج کریم" کی تفسیر "نوع حسن" سے کرنے کی غرض قلمبند کریں؟

(۲) آیت مبارکہ میں مذکور کم استفہامیہ ہے یا خبریہ؟ اپنا مؤقف بیان کرنے کے بعد اس کے مطابق معنی تحریر کریں؟

(۳) عبارت میں موجود آخری دو آیات مبارکہ اس سورت کے اندر کتنی مرتبہ مذکور ہیں؟ نیز بتائیں کہ یہاں کان کیا عمل کر رہا ہے؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: کیا انہوں نے زمین کو نہیں دیکھا کہ ہم نے اس میں کس قدر عمدہ عمدہ قسم کی بوٹیاں اگائی ہیں، اس میں ایک بڑی نشانی ہے (جو کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت پر دلالت کرتی ہے) اور (علم الٰہی میں یہ بات بھی ہے کہ) ان میں اکثر لوگ کمال ایمان نہیں لاتے (علامہ سیبویہ نے کہا کہ کان زائدہ ہے) اور بیشک آپ کا پروردگار غالب رحم کرنے والا ہے۔

### زوج کریم کی تفسیر نوع حسن سے کرنے کی وجہ:

یہ تفسیر اللہ تعالیٰ کے کمال وقدرت کے اعتبار سے بے مثال ہونے پر دلالت کرتی ہے، کیونکہ مصنوع کی خوبصورتی اور حسن صانع کے کمال وقدرت کا مظہر ہوتی ہے۔ اس طرح کائنات کی ہر چیز اپنے صانع یعنی ذات باری تعالیٰ کے بے مثل ہونے اور معبود حقیقی ہونے کا اعلان کر رہی ہے۔

### (۲) آیت میں مذکور "کَمْ" کی نوعیت:

لفظ "کَمْ" کا تعلق حروف استفہامیہ سے ہے، جس کی دو اقسام ہیں: (۱) کَمْ استفہامیہ: اس کا مابعد مفرد منصوب ہوتا ہے۔ (۲) کَمْ خبریہ: اس کا مابعد مفرد مجرور یا جمع مجرور ہوتا ہے۔ یہاں کَمْ خبریہ ہے، کیونکہ بطور خبر یہ بات بتائی جا رہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق کا ہر فرد اس کی ذات کے خالق، بے مثل اور معبود حقیقی ہونے کا اعلان کر رہی ہے۔ اس حقیقت کا انکار صرف کفار کر سکتے ہیں۔

**(۳) دونوں آیات کا سورت میں استعمال:**

اس عبارت میں مذکورہ آخری دو آیات اس سورہ (شعراء) میں آٹھ (۸) بار دہرائی گئی ہیں۔

**سوال نمبر 2:** قالت ان الملوك اذا دخلوا قرية افسدوها بالتخريب وجعلوا اعزة اهلها اذلة وكذلك يفعلون اى مرسلوا الكتاب وانى مرسلة اليهم بهدية فناظرة بم يرجع المرسلون ٥

(۱) ترجمہ کریں اور بتائیں کہ سلیمان علیہ السلام نے اس مذکورہ ملکہ سے شادی کی تھی یا نہیں؟ صاحب جلالین کا مختار قول نقل کریں۔

(۲) ملکہ بلقیس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی طرف جو ہدیے بھیجے تھے ان کی تفصیل جلالین کی روشنی میں سپرد قلم کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: ملکہ بلقیس نے کہا: بادشاہ جب کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں تو (ان کا یہ عملی قاعدہ ہے کہ وہ) اس کو خراب کر دیتے ہیں اور (تخریب کاری سے) اس کے رہنے والوں میں جو عزت دار ہیں، ان کو ذلیل وخوار کرتے ہیں اور یہ لوگ بھی (جنہوں نے یہ خط ارسال کیا ہے) ایسا ہی کریں گے۔ فی الحال میں ان لوگوں کے پاس کچھ ہدیے بھیجتی ہوں پھر دیکھتی ہوں کہ قاصد ہدایا کا کیا جواب لے کر آتے ہیں۔

**حضرت سلیمان علیہ السلام کے ملکہ بلقیس سے نکاح کا مسئلہ:**

سوال یہ ہے کہ جب ملکہ بلقیس غیر اللہ کی عبادت سے تائب ہو کر حضرت سلیمان علیہ السلام کی خدمت مین حاضر ہوئیں تو کیا آپ نے ان سے نکاح کر لیا تھا یا نہیں؟ اس بارے میں دو اقوال ہیں: (۱) آپ نے ملکہ بلقیس سے نکاح کر لیا تھا، ملکہ کی حکومت باقی رکھتے ہوئے انہیں اپنی سلطنت کی طرف روانہ کر دیا تھا اور ہر تین ماہ بعد آپ کی ملکہ سے ملاقات ہوتی تھی۔ (۲) حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملکہ بلقیس سے نکاح کرنے کا قصد کیا تھا لیکن بعض عیوب کی بنا پر نکاح نہ کیا۔ صاحب جلالین فرماتے ہیں: محض اسرائیلی روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نے ملکہ بلقیس سے نکاح کیا تھا جبکہ قرآن وحدیث میں اس کا کوئی ثبوت موجود نہیں ہے۔

**(۲) ملکہ بلقیس کی طرف سے حضرت سلیمان علیہ السلام کی خدمت میں تحائف:**

ملکہ بلقیس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کا خط پڑھ کر آپ کی خدمت میں چند تحائف ارسال کیے جن کا مقصد آپ کے بارے میں یہ معلوم کرنا تھا کہ آپ دنیوی بادشاہ ہیں یا اللہ تعالیٰ کے مقرب بندے ہیں۔ چنانچہ تحائف کی تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) دو ہزار خدام، (۲) پانچ سو سونے کی اینٹیں، (۳) ایک تاج جو جواہرات سے مرصع تھا، (۴) مشک وعنبر وغیرہ۔

سوال نمبر 3: فرددناه الی امه کی تقر عینها بلقائه ولاتحزن حینئذ ولتعلم ان وعد الله بزده الیها حق ولکن اکثرھم ای الناس لایعلمون

(۱) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں، لا یعلمون کا مفعول متعین کریں اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کا نام لکھیں؟

(۲) کیا عورت اپنے بیٹے کو دودھ پلانے کی اجرت لے سکتی ہے؟ اگر نہیں تو پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے کیوں لی؟ نیز بتائیں کتنی اجرت لی؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: ہم نے موسیٰ کو ان کی والدہ کے پاس واپس لوٹا دیا تا کہ ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں (بچہ سے مل کر) اور اس لیے کہ غم میں نہ رہیں (اس وقت) اور اس لیے کہ اس بات کو جان لیں کہ اللہ تعالیٰ کا وہ (بچہ کی واپسی کا ان کی طرف) سچا ہے لیکن اکثر لوگ (اس کا یقین نہیں رکھتے کہ اللہ کا وعدہ حق ہے) مگر اکثر لوگ اس وعدہ کے بارے میں نہیں جانتے۔

"لایعلمون" کا مفعول:

خواہ اس کے مفعول میں متعدد اشارات ہیں مگر حق یہ ہے کہ اس کا مفعول "وعدہ باری تعالیٰ" ہے۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کا نام:

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن کے نام میں تین اقوال ہیں: (۱) کلثوم، (۲) کلثمہ، (۳) مریم۔

(۲) ماں کا بیٹے کو دودھ پلانے کی اجرت لینے کا مسئلہ:

شرعی نقطہ نظر سے ماں اپنے بیٹے کو دودھ پلانے کی اجرت نہیں لے سکتی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے دودھ پلانے کی اجرت اس لیے لی کہ وہ حربی کا مال تھا۔

اجرت کی مقدار:

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ محترمہ کے لیے دودھ پلانے کی جو اجرت متعین ہوئی وہ ایک دینار یومیہ تھی۔

سوال نمبر 4: ان قارون کان قوم موسیٰ فبغی علیهم واٰتیناه من الکنوز ما ان مفاتحه لتنوء بالعصبة اولی القوة اذ قال له قومه لاتفرح ان الله لایحب الفرحین

(۱) آیت مبارکہ کا ترجمہ کریں اور جلالین کی روشنی میں اس کی تفسیر قلمبند کریں؟

(۲) قارون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ کیا رشتہ تھا؟ نیز اس کے خزانے کی چابیاں اٹھانے

والوں کی تعداد کے بارے میں کوئی دو اقوال لکھیں؟

جواب: (۱) آیت مبارکہ کا ترجمہ: قارون موسیٰ کی برادری کا ایک فرد تھا (حضرت موسیٰ کے چچا اور خالہ کا لڑکا تھا اور حضرت موسیٰ پر ایمان بھی لے آیا تھا) سو وہ کثرت مال اور تکبر کی وجہ سے ان لوگوں پر شرارت کرنے لگا، ہم نے اس کو اس قدر خزانے دیے تھے کہ ان کی چابیاں کئی کئی زور آور شخصوں کو گراں بار کر دیتی تھیں (یعنی ان پر بوجھ ہوتی تھیں، پس باء برائے تعدیہ ہے اور ان کی تعداد بعض کے نزدیک ستر اور بعض کے نزدیک چالیس اور بعض کے نزدیک دس اور ان کے علاوہ بھی دوسرے اقوال بھی قابل ذکر ہے) جبکہ اس کی برادری (کے اہل ایمان بنی اسرائیل میں سے لوگوں) نے کہا کہ تو اترا مت (کثرت مال کی وجہ سے متکبرانہ تراہٹ) واقعی اللہ تعالیٰ اترانے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

## آیت مبارکہ کی تفسیر، جلالین کی روشنی میں:

لفظ "قارون" عجمی اور غیر منصرف ہے، جس کا معنیٰ ہے: جھکنا، گراں بار ہونا۔ وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی برادری کا ایک غریب شخص تھا، اللہ تعالیٰ نے اسے مال و دولت اور حکومت سے سرفراز فرمایا۔ کثرت دولت اور فرمان روائی کی وجہ سے وہ تکبر و غرور کا شکار ہو گیا، اس نے ذات باری تعالیٰ کا انکار کر کے خدائی کا دعویٰ کر دیا اور اس کے اترانے کی وجہ سے عذاب الٰہی میں گرفتار کیا گیا اور اسے زمین میں دھنسا کر تا قیامت آنے والے لوگوں کے لیے نشان عبرت بنا دیا گیا۔

## (۲) قارون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ رشتہ:

قارون کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ گہرا رشتہ تھا، آپ کے چچا اور خالہ کا بیٹا تھا جبکہ آپ پر ایمان بھی لے آیا تھا لیکن کثرت دولت اس کی رسوائی و گمراہی کا باعث بنا۔

## قارون کے خزانوں کی چابیاں اٹھانے والوں کی تعداد:

دریافت طلب یہ امر ہے کہ قارون کے خزانوں کی چابیاں اٹھانے والوں کی تعداد کتنی تھی؟ اس بارے میں مشہور تین اقوال ہیں: (۱) ستر (۷۰) افراد، (۲) چالیس (۴۰) لوگ، (۳) دس (۱۰) لوگ۔

☆☆☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۹ھ/2018ء

## دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: القسم الاول سے کوئی دو سوال اور القسم الثانی کے تمام سوالات حل کریں۔

### القسم الاوّل ...... حدیث شریف

سوال نمبر 1: عن ابی الزبیر قال قلت لجابر بن عبداللہ ماکنتم تعدون الذنوب شرکا قال لا قال ابو سعید قلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم هل فی هذه الامة ذنب یبلغ الکفر قال لا الا الشرک باللہ تعالیٰ

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ خط کشیدہ عبارت میں ما نافیہ ہے یا استفہامیہ؟ اپنے مؤقف کے مطابق معنی بھی تحریر کریں؟ ۷+۸=۱۵

(۲) کیا گناہ کبیرہ کا ارتکاب کفر ہے؟ خوارج اور اہل سنت کا مذہب مع دلائل بیان کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 2: عن جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لایبولن احدکم فی الماء الدائم ثم یتوضأ منه

(۱) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ ۷+۸=۱۵

(۲) ماء کثیر کسے کہتے ہیں؟ اس بارے میں فقہاء کرام کے اقوال سپرد قلم کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 3: عن ابی یعفور عمن حدثه عن سعید بن مالک قال کنا نطبق ثم امرنا بالرکب

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظ کی تشریح وتوضیح قلمبند کریں؟ ۷+۸=۱۵

(۲) تطبیق کی وضاحت کریں نیز اس مسئلہ میں اگر اختلاف آئمہ ہو تو ضرور لکھیں؟ ۵+۱۰=۱۵

### القسم الثانی ...... عربی ادب

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی پانچ اشعار کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے حل کریں؟

(۴×۵=۲۰)+(۲×۵=۱۰) ۳۰

۱- وان شفائی عبرۃ مھراقۃ    فھل عند رسم دارس من معول
۲- فظل العذاری یرتمین بلحمھا    وشحم کھداب الدمقس المفتل
۳- وبیضۃ خدر لایرام خباء ھا    تمتعت من لھو بھا غیر معجل
۴- تجاوزت احراسًا الیھا ومعشرا    علی حراصا لویسرون مقتلی
۵- یشق حباب الماء حیزومھا بھا    کما قسم الترب المفائل بالید
۶- خزول تراعی ربربا بخمیلۃ    تناول اطراف البریر و ترتدی
۷- وتبسم عن المی کان منورا    تخلل حر الرمل دعص لہ ند

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کسی پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟

(۱) بحر الارام، (۲) المسک، (۳) القرنفل، (۴) ذی تمائم، (۵) الغوایۃ، (۶) قنو النخلۃ، (۷) حر الرمل

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2018ء

## دوسرا پرچہ: حدیث و عربی ادب

### حصہ اول......حدیث شریف

سوال نمبر 1: عن ابی الزبیر قال قلت لجابر بن عبداللہ ما کنتم تعدون الذنوب شرکا قال لا قال ابو سعید قلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ھل فی ھذہ الامۃ ذنب یبلغ الکفر قال لا الا الشرک باللہ تعالٰی

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ خط کشیدہ عبارت میں ما نافیہ ہے یا استفہامیہ؟ اپنے مؤقف کے مطابق معنی بھی تحریر کریں؟

(۲) کیا گناہ کبیرہ کا ارتکاب کفر ہے؟ خوارج اور اہل سنت کا مذہب مع دلائل بیان کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ حدیث: حضرت ابوالزبیر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے، انہوں نے کہا: میں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے دریافت کیا: کیا تم لوگ گناہوں کو شرک قرار دیتے تھے؟ انہوں نے جواب دیا: نہیں۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا اس امت میں کوئی گناہ ایسا بھی ہے جو کفر تک پہنچا دیتا ہے؟ آپ نے جواب دیا: نہیں، سوائے اللہ تعالٰی کے ساتھ شرک کرنے کے۔

**خط کشیدہ عبارت میں "مَا" کی کیفیت:**

حدیث مذکورہ میں خط کشیدہ عبارت میں لفظ "مَا" برائے نفی نہیں ہے بلکہ برائے استفہام ہے اور اسی کے مطابق ترجمہ کیا گیا ہے۔

**(۲) مرتکب کبیرہ کے کافر ہونے یا نہ ہونے میں مذاہب:**

کیا مرتکب کبیرہ کافر ہو جاتا ہے یا نہیں؟ اس بارے میں اختلاف ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱- اہل سنت کا مؤقف ہے کہ ایسا شخص کافر نہیں ہوتا مگر فاسق ہوتا ہے۔ اس سلسلہ میں دلائل درج ذیل ہیں:

(i) یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الْقِصَاصُ فِی الْقَتْلٰی ط (البقرہ:۱۷۸)

(ii) وَاِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اقْتَتَلُوْا (الحجرات:۹)

(iii) زیر بحث حدیث میں بھی مرتکب کبیرہ کو کافر قرار نہیں دیا گیا۔

(iv) دور رسالت سے تا عصر حاضر تمام امت کا اس بات پر اجماع ہے کہ مرتکب کبیرہ کافر نہیں ہوتا۔

۲- معتزلہ کے نزدیک مرتکب کبیرہ شخص نہ مومن ہوتا ہے اور نہ کافر، ان کے دلائل حسب ذیل ہیں:

(i) "افمن کان مؤمنا کمن کان فاسقا" آیت میں مومن اور فاسق الگ الگ قرار دیے گئے ہیں۔

(ii) حدیث میں ہے: "لایزنی الزانی وھو مؤمن" اس روایت میں زانی سے جو کہ مرتکب کبیرہ ہے ایمان کی نفی کی گئی ہے۔

(iii) مشہور حدیث کے الفاظ ہیں "لاایمان لمن لا امانۃ لہ" جو شخص امانت دار نہیں وہ ایماندار نہیں ہے۔

اہل سنت کی طرف سے معتزلہ کے دلائل کا جواب یوں دیا جاتا ہے کہ آیت میں فاسق سے مراد فرد کامل ہے اور وہ کفر ہے۔ جو احادیث مبارکہ آپ نے پیش کی ہیں وہ وعید و تہدید پر محمول ہیں۔

۳- خوارج کے نزدیک مرتکب کبیرہ کافر ہے اور ان کے دلائل حسب ذیل ہیں:

(i) وَمَنْ لَّمْ یَحْکُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰہُ فَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْکٰفِرُوْنَ ○ (المائدہ:۴۴)

(ii) ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے: "من ترک الصلوۃ متعمدًا فقد کفر" ترک صلوٰۃ گناہ کبیرہ ہے اور اس کے مرتکب کو کافر قرار دیا گیا ہے۔

اہل سنت کی طرف سے خوارج کے دلائل کا جواب یوں دیا جاتا ہے کہ آپ نے جو دلائل پیش کیے ہیں ان کے حقیقی معنیٰ متروک ہیں بلکہ ان کے مجازی معنیٰ مراد لیے گئے ہیں یا مؤول ہیں۔

سوال نمبر2: عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَايَبُوْلَنَّ اَحَدُكُمْ فِي الْمَاءِ الدَّائِمِ ثُمَّ يَتَوَضَّأُ مِنْهُ

(۱) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(۲) ماء کثیر کسے کہتے ہیں؟ اس بارے میں فقہاء کرام کے اقوال سپرد قلم کریں؟

جواب: (۱) حدیث پر اعراب اور ترجمہ: حدیث پر اعراب اوپر لگادیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم میں سے کوئی شخص کھڑے پانی میں ہرگز پیشاب نہ کرے، پھر اس سے وضو کرے۔

(۲) ماء کثیر میں اقوال فقہاء:

ماء کثیر کی تعریف میں فقہاء کرام کے مختلف اقوال ہیں، جو حسب ذیل ہیں:

۱- حضرت امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کا موقف ہے کہ وہ پانی جس کے اوصاف ثلاثہ میں سے کوئی بدل جائے، وہ ماء قلیل ہے ورنہ ماء کثیر ہے۔

۲- حضرت امام شافعی اور حضرت امام احمد بن حنبل رحمہما اللہ تعالیٰ کے نزدیک پانی قلتین (دو مٹکے) کی مقدار میں ہو تو ماء کثیر ہے اور اس سے کم مقدار میں ماء قلیل ہے۔

۳- حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا نقطہ نظر ہے کہ پانی دہ دردہ کی مقدار سے کم ہو تو ماء قلیل ہوگا اور دہ دردہ یا اس سے زائد ہو تو وہ ماء کثیر ہے۔

سوال نمبر3: عن ابی یعفور عمن حدثه عن سعید بن مالك قال کنا نطبق ثم امرنا بالرکب

(۱) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظ کی تشریح و توضیح قلمبند کریں؟

(۲) تطبیق کی وضاحت کریں نیز اس مسئلہ میں اگر اختلاف آئمہ ہو تو ضرور لکھیں؟

جواب: (۱) ترجمہ حدیث: حضرت سعد بن مالک رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ ہمیں تطبیق کا حکم دیا گیا تھا، پھر ہمیں گھٹنوں پر ہاتھ رکھنے کا حکم دیا گیا۔

خط کشیدہ لفظ کی وضاحت:

- لفظ "الرکب" جمع ہے اور اس کا واحد "الرکبۃ" ہے بمعنی: گھٹنے۔

(۲) "تطبیق" کی وضاحت:

نطبق صیغہ جمع مذکر فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افعال۔ دونوں ہاتھوں کو جوڑ کر گھٹنوں

پر رکھنا۔ کسی حکم کا نافذ کرنا یا اس کی تنسیخ کا علم رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تھا، اس کی وضاحت اس روایت میں بھی موجود ہے۔ تطبیق سے مراد ہے دونوں ہاتھوں کو جوڑ کر دونوں گھٹنوں کے بیچ رکھ لینا۔ ابتداء اسلام میں رکوع کے دوران "تطبیق" کا حکم تھا۔ پھر یہ حکم منسوخ کر دیا گیا اور دونوں ہاتھوں سے گھٹنوں کو پکڑنے کا حکم دیا گیا۔ تطبیق کی تنسیخ پر تمام آئمہ کا اتفاق ہے۔ البتہ تنسیخ کا علم نہ ہونے کی وجہ سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تا حیات تطبیق پر عمل پیرا رہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد تنسیخ کا سلسلہ ختم ہو گیا۔ اب تنسیخ کا ہرگز امکان نہیں ہے۔

## حصہ دوم: عربی ادب

سوال نمبر 4: درج ذیل اشعار کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ صیغے حل کریں؟

| | |
|---|---|
| ۱- وان شفائی عبرۃ مہراقۃ | فھل عند رسم دارس من معول |
| ۲- فظل العذاری یرتمین بلحمھا | وشحم کھداب الدمقس المفتل |
| ۳- وبیضۃ خدر لا یرام خباءھا | تمتعت من لھو بھا غیر معجل |
| ۴- تجاوزت احراسھا الیھا ومعشرا | علی حراصا لو یسرون مقتلی |
| ۵- یشق حباب الماء حیزومھا بھا | کما قسم الترب المفائل بالید |
| ۶- خزول تراعی ربربا بخمیلۃ | تناول اطراف البریر و ترتدی |
| ۷- وتبسم عن المی کان منورا | تخلل حر الرمل دعص لہ ند |

جواب: ترجمہ اشعار:

۱- بیشک میری شفاء یہی بہنے والے آنسو ہیں، کیا ان مٹے ہوئے نشانوں کے پاس کوئی قابل اعتماد ہے؟

۲- یعنی وہ دوشیزہ عورتیں اس کے گوشت اور اس کی چربی کو جو بٹے ہوئے ریشم کی جھالر کی طرح تھی، آپس میں ایک دوسرے پر پھینکنے لگیں۔

۳- اور بہت سی پردہ نشین عورتیں ہیں جن کے خیمہ کا قصد نہیں کیا جا سکتا، میں نے بہت حیران اور دل لگی سے فائدہ اٹھایا۔

۴- ایسے نگہبانوں اور قبیلہ سے بچ کر اس تک پہنچا جو میرے متعلق اس کے خواہشمند تھے کہ کاش وہ پوشیدہ طور سے مجھ کو قتل کر ڈالیں۔

۵- اس کشتی کا سینہ پانی کی پٹاروں کو اس طرح پھاڑ رہا ہے جس طرح کوڑی چھپول کھیلنے والا مٹی کو ہاتھ سے تقسیم کرتا ہے۔

۶-(وہ معشوقہ) اپنے بچوں سے بچھڑی ہوئی ہے اور گلہ آہو کے ہمراہ ایک سبزہ زار میں چر رہی ہے، پیلو کے پھلوں کو توڑتی ہے اور چادر اوڑھتی ہے۔

۷-گندم گوں ہونٹوں والے دانت ظاہر کر کے مسکراتی ہے گویا کہ ایسا غنچہ درخت بابونہ ہے جس کا نمناک ٹیلہ خالص ریتے کے بیچ میں آگیا ہے۔

## خط کشیدہ صیغوں کا حل:

مذکورہ اشعار کے خط کشیدہ صیغوں کا حل حسب ذیل ہے:

۱-دارس: صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مجرد صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ درس یدوس درسًا و دروسًا بمعنی مٹنے والا، ختم ہونے والا، بوسیدہ ہونے والا۔

۲-یرتمین: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افتعال ایک دوسرے پر کوئی چیز پھینکنا۔

۳-لایرام: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع مجہول ثلاثی مزید فیہ از باب افعال ارادہ کرنا، قصد کرنا۔

۴-یسرون: صیغہ جمع مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افعال خفیہ رکھنا، پوشیدہ رکھنا۔

۵-یشق: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مجرد مضاعف ثلاثی از باب نَصَرَ یَنْصُرُ شگاف ڈالنا، چیرنا، پھاڑنا۔

۶-ترتدی: صیغہ واحد مؤنث غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افتعال چادر اوڑھنا۔

۷-منورًا: صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مزید فیہ از باب تفعیل روشن کرنا۔

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کسی پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟

(۱) بحر الارام، (۲) المسك، (۳) القرنفل، (۴) ذی تمائم، (۵) الغوایة، (۶) قنو النخلة، (۷) حر الرمل

## جواب: الفاظ کے معانی:

(۱) سفید ہرنوں کی مینگنیاں، (۲) مشک، خوشبو، (۳) لونگ، (۴) تعویذوں والا، (۵) عشق کی گمراہی، (۶) کھجور کی کمائی، (۷) گل بابونہ کی کلیاں۔

☆☆☆☆☆

## تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۹ھ/2018ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

وقت: تین گھنٹے — کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: وسنن الطهارة غسل اليدين قبل ادخالهما الاناء اذا استيقظ المتوضیء من نومه لقوله عليه السلام اذا استيقظ احدكم من منامه فلا يغمسن يده فی الاناء حتی يغسلها ثلاثا فانه لايدری اين باتت يده ولان اليد آلة التطهير فيسن البداية بتنظيفها

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور سنت کا لغوی واصطلاحی معنی سپرد قلم کریں؟ ۶+۸=۱۴

(۲) وضو کی کوئی پانچ سنتیں لکھیں، نیز ان کے ثبوت میں ایک ایک حدیث مبارکہ زینت قرطاس کریں؟ ۴×۵=۲۰

سوال نمبر 2: ومن لم يجد الماء وهو مسافر او خارج المصر بينه وبين المصر ميل او اكثر يتيمم ولو كان يجد الماء الا انه مريض فخاف ان استعمل الماء اشتد مرضه يتيمم

(۱) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں، نیز تیمم کے ثبوت پر قرآن وحدیث سے کوئی ایک ایک دلیل تحریر کریں؟ ۵+۸=۱۳

(۲) کس چیز سے تیمم کرنا جائز ہے اور کس چیز سے تیمم کرنا جائز نہیں؟ اس بارے میں اختلاف آئمہ مع الدلائل لکھیں۔ ۲۰

سوال نمبر 3: اول وقت الفجر اذا طلع الفجر الثانی وهو المفترض فی الافق وآخر وقتها مالم تطلع الشمس لحديث امامة جبريل عليه السلام انه ام رسول الله صلی الله عليه وسلم فيها فی اليوم الاول حين طلع الفجر وفی اليوم الثانی حين اسفر جدا وكادت الشمس تطلع...... واول وقت الظهر اذا زالت الشمس

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور فجر کاذب کی وضاحت کریں؟ ۸+۵=۱۳

(۳) ظہر کے آخر وقت کے بارے میں فقہاء کرام کا اختلاف مع الدلائل سپرد قلم کریں؟ ۲۰

سوال نمبر 4: الجماعة سنة مؤكدة لقوله عليه السلام الجماعة من سنن الهدى لايتخلف عنها الا المنافق و اولى الناس بالامامة اعلمهم بالسنة وعن ابى يوسف اقرءهم لان القراءة لابدمنها والحاجة الى العلم اذا نابت نائبة

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور اس میں مذکور مسئلہ کی وضاحت کریں؟ ۶+۷=۱۳

(۲) قائم کے لیے قاعد کی اقتداء کرنا کیسا ہے؟ اس بارے میں اگر اختلاف آئمہ ہو تو ان کے دلائل سمیت تحریر کریں؟ ۵+۱۵=۲۰

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2018ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

سوال نمبر 1: وسنن الطهارة غسل اليدين قبل ادخالهما الاناء اذا استيقظ المتوضىء من نومه لقوله عليه السلام اذا استيقظ احدكم من منامه فلا يغمسن يده فى الاناء حتى يغسلها ثلاثا فانه لايدرى اين باتت يده ولان اليد آلة التطهير فيسن البداية بتنظيفها

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور سنت کا لغوی و اصطلاحی معنیٰ سپرد قلم کریں؟

(۲) وضو کی کوئی پانچ سنتیں لکھیں، نیز ان کے ثبوت میں ایک ایک حدیث مبارکہ زینتِ قرطاس کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: اور طہارت کی سنتیں: جب وضو کرنے والا اپنی نیند سے بیدار ہو، برتن میں ڈالنے سے پہلے دونوں ہاتھوں کا دھونا، کیونکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: جب تم میں سے کوئی اپنی نیند سے بیدار ہو تو وہ تین بار دھونے سے پہلے اپنے ہاتھ کو برتن میں ہرگز نہ ڈالے، اس لیے کہ اسے کوئی علم نہیں ہے کہ اس کے ہاتھ نے رات کہاں گزاری ہے۔ ایک یہ بھی وجہ ہے کہ ہاتھ حصول طہارت کا آلہ ہے پس سنت قرار دیا گیا ہے کہ وہ پہلے صاف ستھرا رکھا جائے۔

سنت کا لغوی و اصطلاحی مفہوم:

لفظ "سنت" کا لغوی معنیٰ ہے: طریقہ، اسلوب۔ اس کا اصطلاحی معنیٰ ہے: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول بہ طریقہ کار۔ اگر سنت کو حدیث کا مترادف قرار دیا جائے تو سنت سے مراد ہوگا: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا قول، فعل اور تقریر۔

(۲) وضو کی پانچ سنتیں مع ایک ایک حدیث:

وضو کی پانچ سنتیں مع ایک ایک حدیث حسب ذیل ہیں:

(۱) شروع میں بسم اللہ پڑھنا: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس نے بسم اللہ نہ پڑھی اس کا وضو نہیں ہے۔

۲۔ مسواک کرنا: روایات سے ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کے وقت ہمیشہ مسواک استعمال فرمائی۔

۳،۴۔ کلی کرنا اور ناک میں پانی ڈالنا: معتبر روایات سے ثابت ہے کہ آپ نے ہمیشہ ایسا کیا ہے یعنی تین دفعہ آپ کلی کرتے اور تین بار ناک صاف کرتے تھے۔

۵۔ دونوں کانوں کا مسح کرنا سر کے مسح سے بچے ہوئے پانی کے ساتھ، کیونکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کانوں کو سر کا حصہ قرار دیا ہے۔

سوال نمبر 2: ومن لم یجد الماء وھو مسافر او خارج المصر بینه وبین المصر میل او اکثر یتیمم ولو کان یجد الماء الا انه مریض فخاف ان استعمل الماء اشتد مرضه یتیمم

(۱) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں، نیز تیمم کے ثبوت پر قرآن وحدیث سے کوئی ایک ایک دلیل تحریر کریں؟

(۲) کس چیز سے تیمم کرنا جائز ہے اور کس چیز سے تیمم کرنا جائز نہیں؟ اس بارے میں اختلاف آئمہ مع الدلائل لکھیں۔

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: جو شخص حالت سفر میں پانی نہ پائے یا وہ شہر سے ایک میل یا زائد فاصلے پر ہو، وہ تیمم کرے گا۔ جو شخص پانی پائے لیکن وہ مریض ہو اور پانی استعمال کرنے کی صورت میں مرض میں اضافہ ہونے کا اندیشہ ہو، وہ تیمم کرے گا۔

**ثبوت تیمم پر قرآن وسنت کی ایک ایک دلیل:**

۱۔ ارشاد ربانی ہے: یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَی الصَّلٰوۃِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْھَکُمْ پھر فرمایا: فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَیَمَّمُوْا صَعِیْدًا طَیِّبًا

اے ایمان والو! جب تم نماز کا ارادہ کرو تو اپنے چہرے دھوؤ۔ پس اگر تم پانی نہ پاؤ تو پاک مٹی سے تیمم کرو۔

۲۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جعلت لی الارض مسجدا و طھورا، اینما ادرکتنی الصلوۃ تیممت وصلیت یعنی روئے زمین کا پورا حصہ میرے لیے مسجد اور طہارت بنایا گیا ہے، جہاں بھی نماز کا وقت آجائے میں تیمم کر کے نماز پڑھ لیتا ہوں۔

**(۲) کس چیز سے تیمم جائز اور کس سے ناجائز اور مذاہب:**

کس چیز سے تیمم جائز اور کس چیز سے ناجائز ہے؟ کے بارے میں مذاہب آئمہ کی تفصیل درج ذیل ہے:

۱-امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا موقف ہے کہ زمین اور اس کی جنس سے کوئی بھی چیز ہو مثلاً مٹی، ریت اور گچ وغیرہ سے تیمم جائز ہے۔ آپ کی دلیل یہ ہے کہ "صعید" روئے زمین کا نام ہے، صعید کو اسی وجہ سے صعید کہتے ہیں کہ وہ زمین کے اندرونی حصوں کے مقابل اوپر ہے، اب جب صعید زمین کے بالائی حصے کا نام ہے تو اس حصہ میں جس طرح تراب منبت موجود ہے اسی طرح تراب غیر منبت بھی موجود ہے مثلاً ریت، چونا اور گچ وغیرہ۔

۲-حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کا نقطہ نظر یہ ہے کہ تیمم صرف ایسی مٹی سے جائز ہے جس میں انبات یعنی اگانے کی صلاحیت موجود ہو، اس کے علاوہ کسی بھی چیز سے تیمم درست نہیں ہے۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: "صَعِيدًا طَيِّبًا" اس میں مٹی سے تیمم کرنے کی ایک صفت (طیبا) بھی بیان کی ہے اور یہ اشارہ کیا ہے کہ محض ایسی مٹی سے تیمم جائز ہے جو طیب کی صفت سے متصف ہو، جب ہم طیب کے معنی میں غور کرتے ہیں تو رئیس المفسرین حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو دیکھتے ہیں کہ انہوں نے اس سے منبتا کا معنی مراد لیا ہے، اس لیے اس تفسیر کے پیش نظر ہم بھی صعیدا کو منبتا کے معنی میں لیتے ہیں اور صعیداً کے ساتھ منبتا کی قید کا اضافہ کرتے ہیں۔

سوال نمبر3: **اول وقت الفجر اذا طلع الفجر الثانی وهو المعترض فی الافق وآخر وقتها مالم تطلع الشمس لحديث امامة جبريل عليه السلام انه ام رسول الله صلى الله عليه وسلم فيها فى اليوم الاول حين طلع الفجر وفى اليوم الثانى حين اسفر جدا وكادت الشمس تطلع...... واول وقت الظهر اذا زالت الشمس**

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور فجر کاذب کی وضاحت کریں؟

(۲) ظہر کے آخر وقت کے بارے میں فقہاء کرام کا اختلاف مع الدلائل سپرد قلم کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: فجر کا اول وقت فجر ثانی کے طلوع ہونے کے بعد ہے اور فجر ثانی وہی ہے جو افق میں چوڑائی میں پھیلتی ہے، اور فجر کا آخری وقت اس وقت تک ہے جب تک سورج طلوع نہ ہو، امامت جبرائیل علیہ السلام والی حدیث کی وجہ سے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلے دن طلوع فجر کے وقت فجر کی نماز پڑھائی اور دوسرے دن جب خوب سفید ہو گئی۔۔۔۔ اور ظہر کا اول وقت جب آفتاب ڈھل جائے۔

**فجر کاذب کی وضاحت:**

فجر کاذب سے مراد فجر صادق سے قبل کا وہ وقت ہے۔ جب افق کے کنارے پر سفیدی نمایاں ہوتی ہے، دیکھنے والا محسوس کرتا ہے کہ اب اندھیرا نہیں چھائے گا حتیٰ کہ آفتاب طلوع ہو جائے گا مگر اس کے بعد پھر اندھیرا چھا جاتا ہے۔ اس وقت کو "فجر کاذب" کہتے ہیں۔

**(۲) آخر وقت ظہر میں مذاہب آئمہ:**

ظہر کے اول وقت کے بارے میں آئمہ کا اتفاق ہے کہ زوال کا وقت ختم ہونے پر ظہر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ تاہم ظہر کے آخر وقت کے بارے میں آئمہ فقہ احناف کا اختلاف ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱۔ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ سے معتبر روایت یہ منقول ہے کہ اصلی سایہ کے علاوہ ہر چیز کا سایہ دو چند ہونے پر ظہر کا وقت ختم اور عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ آپ نے ابردوا بالظہر الخ والی روایت سے استدلال کیا ہے، جس میں موسم گرما میں نماز ظہر کو ٹھنڈا کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ ابردوا کا مصداق وہ وقت ہے جو ایک مثل کے بعد آتا ہے۔

۲۔ حضرات صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ کے نزدیک سایہ اصلی کے علاوہ ہر چیز کا سایہ ایک مثل ہونے پر ظہر کا وقت ختم اور عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ انہوں نے امامت جرائیل علیہ السلام والی روایت سے استدلال کیا ہے کہ حضرت جرائیل علیہ السلام نے پہلے دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو عصر کی نماز اس وقت پڑھائی تھی جبکہ ہر چیز کا سایہ اس کی مثل ہو گیا تھا، جس سے ثابت ہوتا ہے کہ ظہر کا آخری وقت سایہ اصلی کے علاوہ ہر چیز کا سایہ ایک مثل ہونے تک ہے۔

**سوال نمبر 4:** الجماعة سنة مؤكدة لقوله عليه السلام الجماعة من سنن الهدى لايتخلف عنها الا المنافق و اولى الناس بالامامة اعلمهم بالسنة وعن ابى يوسف اقرء هم لان القراءة لابدمنها والحاجة الى العلم اذا نابت نائبة

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور اس میں مذکور مسئلہ کی وضاحت کریں؟

(۲) قائم کے لیے قاعد کی اقتداء کرنا کیسا ہے؟ اس بارے میں اگر اختلاف آئمہ ہو تو ان کے دلائل سمیت تحریر کریں؟

**جواب: (۱) ترجمہ عبارت اور عبارت میں مذکور مسئلہ کی وضاحت:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

**(۲) قائم کی قاعد کی اقتداء میں نماز کا حکم اور مذاہب آئمہ:**

صورت مسئلہ یہ ہے کہ حضرات شیخین رحمہما اللہ تعالیٰ کے یہاں قاعد اقوی قائمین کی امامت کرسکتا ہے لیکن امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک قاعد قائمین کی امامت نہیں کرسکتا، یہی قیاس کا بھی تقاضا ہے، کیونکہ قائم کی حالت قاعد کی حالت کے مقابل اقوی ہے، اور اقوئی کے لیے قوی یا ضعیف کی اقتداء کرنا درست نہیں ہے، اس لیے کہ اس صورت میں بھی وہی بنـاء الضعیف علیٰ القوی والی خرابی لازم آئے گی جو درست نہیں ہے۔ حضرات شیخین رحمہما اللہ تعالیٰ کی دلیل یہ ہے کہ قیاس اور عقل کی رو سے تو امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ کا قول ہی من بھاتا ہے، مگر ہم کیا کریں، ہمارے ساتھ مجبوری یہ ہے کہ یہاں ایک بہت اہم نص موجود ہے اور وہ نص قائم کو قاعد کے پیچھے نماز پڑھنے کو جائز قرار دے رہی ہے، جس کی تفصیل یہ ہے کہ جب مرض الموت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مرض بڑھ گیا تو آپ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا' جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نماز پڑھانے کے لیے کھڑے ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کچھ افاقہ ہوا' آپ حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے سہارے منبر کی طرف نکلے، حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ آپ کی آہٹ سن کر پیچھے ہٹ گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مصلی پر بیٹھ کر لوگوں کو نماز پڑھائی اور سارے صحابہ نے آپ کی اقتداء میں کھڑے ہو کر نماز پڑھی۔ یہ واقعہ اس مسئلہ میں نص صریح کی حیثیت رکھتا ہے اور صلوٰۃ القائم خلف القاعد کی کھلے لفظوں میں اجازت دیتا ہے، کیونکہ نص کے مقابلہ میں عقل اور قیاس کو ترک کیا جاتا ہے۔

☆☆☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۹ھ/2018ء

## چوتھا پرچہ: اصول فقہ

وقت: تین گھنٹے　　　　　　　　　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: وههنا ان نظر الى انه منسوب الى الله تعالى ينبغى ان يراد به الاول وان نظر الى انه عدى بواسطة الى ينبغى ان يراد به الثانى فاما يقدر هدانا رسله اويقال كلمة الى مزيدة للتاكيد والتقوية وبالجملة لايخلو هذا عن تمحل

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، نیز ہدایت کے دونوں معانی اور ان میں فرق تحریر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) عبارت میں مذکور اعتراض و جواب کی وضاحت سپرد قلم کریں؟ ۱۰

(۳) خط کشیدہ عبارت ذکر کرنے کی غرض قلمبند کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 2: وهو اسم للنظم والمعنى جميعا تمهيد لتقسيمه بعد بيان تعريفه يعنى ان القرآن اسم للنظم والمعنى جميعا لا انه اسم للنظم فقط كما ينبىء عنه تعريفه بالانزال والكتابة والنقل ولا انه اسم للمعنى فقط

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ قرآن فقط معنی کا نام ہے یا فقط نظم کا یا دونوں کا؟ ماتن و شارح کا مختار قول مع الدلائل ذکر کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) ماتن نے لفظ کی بجائے نظم کا ذکر کیوں کیا؟ اس کی وجہ نور الانوار کی روشنی میں سپرد قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: وحكم الامر نوعان اداء وهو تسليم عين الواجب بالامر يعنى ماثبت بالامر وهو الوجوب نوعان وجوب اداء ووجوب قضاء...... وقضاء وهو تسليم مثل الواجب به

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور نور الانوار کی روشنی میں اس کی تشریح سپرد قلم کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) کیا اداء و قضاء ایک دوسرے کی جگہ استعمال ہو سکتے ہیں؟ نیز بتائیں کہ ان دونوں میں سے عام اداء ہے یا قضاء؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 4: ثم بعد هذه المسامحات الثلثة قد تسامح فی امثلته حیث قال کالو ضوء والجهاد والقدرة التی یتمکن بها العبد من اداء مالزمه

(۱) عبارت کا ترجمہ کرنے کے بعد مذکورہ مسامحات ثلاثہ کی نشاندہی کریں؟ ۵+۱۵=۲۰

(۲) ماتن نے مامور بہ کی جن مثالوں کے ذکر میں تسامح کیا ہے آپ ان میں سے کسی دو کی وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2018ء

## چوتھا پرچہ: اصول فقہ

سوال نمبر 1: وههنا ان نظر الی انه منسوب الی الله تعالی ینبغی ان یراد به الاول وان نظر الی انه عدی بواسطة الی ینبغی ان یراد به الثانی فاما یقدر هدانا رسله اویقال کلمة الی مزیدة للتاکید والتقویة وبالجملة لایخلو هذا عن تمحل

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں نیز ہدایت کے دونوں معانی اور ان میں فرق تحریر کریں؟

(۲) عبارت میں مذکور اعتراض وجواب کی وضاحت سپرد قلم کریں؟

(۳) خط کشیدہ عبارت ذکر کرنے کی غرض قلمبند کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: اور یہاں دیکھا جائے گا کہ اگر ہدایت کی نسبت اللہ کی طرف ہو تو اس سے پہلا معنیٰ مراد لیا جائے گا اور اگر لفظ "الی" کے واسطہ سے متعدی ہو تو اس سے دوسرا معنیٰ مراد ہوگا۔ پس جب متعین ہو جائے ہدایت کی نسبت رسولوں کی طرف یا کلمہ "الی" کے واسطہ سے ہے تو کلمہ "الی" تاکید کے لیے یا متعدی زائدہ یا تقویت کے لیے ہوگا۔ خلاصہ کلام یہ ہے کہ ان دونوں معانی سے یہ لفظ خالی نہیں ہوگا۔

دونوں معانی میں فرق:

اگر ہدایت کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہوگی تو پہلا معنیٰ مراد ہوگا اور اگر لفظ "الی" کے واسطے سے غیر اللہ کی طرف سے متعدی ہو تو دوسرا معنیٰ مراد ہوگا۔

(۲) اعتراض: ایک وقت میں دونوں معانی کیسے مراد ہو سکتے ہیں؟

جواب: (i) تقدیری عبارت یہ ہے: الحمد لله الذی هدانا رسله الی الصراط المستقیم۔ اس صورت میں دوسرا معنیٰ مراد ہوگا کہ ہدایت کی نسبت رسول کی طرف کی گئی ہے اور "ہدایت"، "الی"

کے واسطہ سے متعدی ہے۔

(ii) کلمہ "الی" زائدہ، تاکید، تقویت کے لیے ہوتو اس صورت میں پہلا معنیٰ مراد ہوگا، کیونکہ ہدایت کی نسبت اللہ کی طرف کی گئی ہے اور ہدایت دوسرے مفعول کی طرف بغیر واسطہ کے متعدی ہے۔

## (۳) خط کشیدہ الفاظ کی وضاحت:

اس مقام پر ہدایت سے مراد "صراط مستقیم" ہے یعنی وہ راستہ جو شارع عام پر ہو اور اس پر ہر شخص دائیں بائیں ہوئے بغیر چل سکے یعنی وہ راستہ جو افراط وتفریط سے پاک ہو۔ شریعت محمدی میں نہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شریعت کی مثل افراط ہے مثلاً زکوۃ میں مال کا چوتھائی حصہ دینا، توبہ کے وقت خود کو قتل کرنا، نجاست کی جگہ کاٹنا، حائضہ کو جدا کرنا اور ہر قسم کے قتل میں قصاص واجب ہونا وغیرہ۔ تفریط شریعت عیسیٰ علیہ السلام بھی نہیں ہے مثلاً شراب حلال ہونا، مشرکین سے نکاح حلال ہونا، حائضہ سے جماع حلال ہونا، نجاست سے کپڑوں کا ناپاک نہ ہونا اور قتل عمد میں بھی قصاص واجب نہ ہونا وغیرہ۔

سوال نمبر2: وهو اسم للنظم والمعنى جميعا تمهيد لتقسيمه بعد بيان تعريفه يعني ان القرآن اسم للنظم والمعنى جميعا لا انه اسم للنظم فقط كما ينبیء عنه تعريفه بالانزال والكتابة والنقل ولا انه اسم للمعنى فقط

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ قرآن فقط معنیٰ کا نام ہے یا فقط نظم کا یا دونوں کا؟ ماتن وشارح کا مختار قول مع الدلائل ذکر کریں؟

(۲) ماتن نے لفظ کی بجائے نظم کا ذکر کیوں کیا؟ اس کی وجہ نور الانوار کی روشنی میں سپرد قلم کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: اور وہ (قرآن) لفظ اور معنیٰ دونوں کے مجموعہ کا نام ہے، یہ تمہید اس کی تقسیم کی جو اس کی تعریف کے بعد (آرہی ہے) یعنی قرآن مجید لفظ اور معنیٰ دونوں کا نام ہے کیونکہ قرآن نہ صرف لفظ کا نام ہے جس طرح انزال، کتابت اور نقل سے نمایاں ہے اور نہ صرف معنیٰ کا نام ہے۔

## ماتن وشارح کا مختار قول:

کتاب نور الانوار میں علامہ ملا جیون رحمہ اللہ تعالیٰ رقمطراز ہیں کہ قرآن نہ صرف الفاظ کا نام، نہ صرف معانی کا نام بلکہ ان دونوں کے مجموعہ کا نام ہے۔

## (۲) لفظ کی بجائے نظم استعمال کرنے کی وجہ:

ماتن نے لفظ کی بجائے نظم کا لفظ محض ادب واحترام کی بناء پر استعمال کیا ہے، کیونکہ نظم کا معنیٰ ہے موتیوں کی لڑی میں جمع کرنا جبکہ لفظ کا معنیٰ ہے پھینکنا اگرچہ نظم کا اطلاق اشعار پر بھی ہوتا ہے۔
نظم سے کلام لفظی اور معنیٰ سے کلام نفسی کی طرف اشارہ ہے مگر وہ معنیٰ کہ جو نظم کا ترجمہ ہے وہ نظم کی طرح

حادث ہے، کیونکہ وہ قصہ یوسف وفرعون سے عبارت ہے اور وہ سب حادث ہیں۔ وہ جو اللہ تعالیٰ کے امر و نہی، حکم و خبر پر دال ہے وہ بلاشبہ ہمارے نزدیک قدیم ہے۔

**سوال نمبر 3: وحكم الامر نوعان اداء وهو تسليم عين الواجب بالامر يعني ماثبت بالامر وهو الوجوب نوعان وجوب اداء ووجوب قضاء...... وقضاء وهو تسليم مثل الواجب به**

(ا) عبارت کا ترجمہ کریں اور نور الانوار کی روشنی میں اس کی تشریح سپرد قلم کریں؟

(۲) کیا اداء و قضاء ایک دوسرے کی جگہ استعمال ہو سکتے ہیں؟ نیز بتائیں کہ ان دونوں میں سے عام اداء ہے یا قضاء؟

جواب: (ا) ترجمہ عبارت: امر کے حکم کی دو اقسام ہیں: (ا) اداء: وہ حکم مطابق واجب کو عین کے سپرد کرنا ہے یعنی وہ امر جو ثابت ہوا ہے، وجوب کی دو اقسام ہیں: (i) وجوب اداء، (ii) وجوب قضاء: وجوب قضاء یہ ہے کہ وجوب کو معمول بہ بنایا جائے۔

## عبارت کی وضاحت:

اعلاء کی بنا پر کسی کو حکم دینے کو امر کہا جاتا ہے، اس عبارت میں امر کی مشہور دو اقسام بیان کی گئی ہیں: (i) اداء: اس کا مطلب ہے کہ مامور بہ کو بروقت معمول بہ بنایا جائے۔ (ii) قضاء: مامور بہ کو بروقت نہیں بلکہ تاخیر سے معمول بہ بنایا جائے۔

## (۲) اداء اور قضاء کا باہم ایک دوسرے کی جگہ استعمال ہونا:

دونوں حکم یعنی اداء اور قضاء مجازی طور پر ایک دوسرے کی جگہ استعمال ہو سکتے ہیں، لہٰذا قضاء کی نیت سے اداء اور اداء کی نیت سے قضاء کو معمول بہ بنانا درست ہے۔

## قضاء اور اداء میں عام کون؟

قضاء اور اداء میں سے قضاء عام ہے، اس کا استعمال اداء اور قضاء دونوں میں ہوتا ہے، کیونکہ قضاء کا معنیٰ ہے: ذمہ سے فارغ ہونا اور یہ معنیٰ اداء اور قضاء دونوں سے حاصل ہو جاتا ہے مگر اداء میں چونکہ شدت رعایت کا معنیٰ پایا جاتا ہے اور یہ معنیٰ صرف اداء میں ہے۔ تو ثابت ہوا کہ قضاء عام ہے۔

**سوال نمبر 4: ثم بعد هذه المسامحات الثلثة قد تسامح في امثلته حيث قال كالو ضوء والجهاد والقدرة التي يتمكن بها العبد من اداء مالزمه**

(ا) عبارت کا ترجمہ کرنے کے بعد مذکورہ مسامحات ثلاثہ کی نشاندہی کریں؟

(۲) ماتن نے مامور بہ کی جن مثالوں کے ذکر میں تسامح کیا ہے آپ ان میں سے کسی دو کی وضاحت کریں؟

جواب: (ا) ترجمہ عبارت: پھر ان تین مسامحات کے بعد انہوں (ماتن) نے ان کی مثالوں میں بھی تسامح کیا ہے مثلاً وضوء، جہاد اور بندے کی وہ قوت جس کے ساتھ وہ مامور بہ کو معمول بہ بناتا ہے۔

**مسامحات ثلاثہ کی نشاندہی:**

مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: حسن لعینہ کی تین اقسام ہیں اور اس کی تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) مامور بہ سے مراد وہ حسن ہے جو سقوط کا احتمال نہ رکھتا ہو بلکہ وہ حسن ہمیشہ رہے اور مامور بہ ہمیشہ مکلّف پر واجب رہتا ہے مثلاً ضروریات دین کی تصدیق قلبی کرنا، بندہ عاقل و بالغ ہو تو اس پر تصدیق قلبی لازم ہوتی ہے اور یہ کبھی ساقط نہیں ہوتی۔ حالت اکراہ میں زبان پر اگرچہ کلمہ کفر جاری کرنے کی اجازت مل جاتی ہے مگر دل کا مطمئن ہونا اس وقت بھی ضروری ہوتا ہے کہ تصدیق قلبی ساقط نہیں ہوتی۔ تصدیق حسن لعینہ ہے، کیونکہ عقل کا تقاضا ہے کہ منعم و خالق جل شانہ کی وحدانیت کی تصدیق کر کے اس کا شکر بجا لایا جائے۔

(۲) کسی عذر کی وجہ سے بعض اوقات مامور بہ سے حسن سقوط کا احتمال رکھتا ہے مثلاً نماز حالت حیض و نفاس میں ساقط ہو جاتی ہے اور نماز کا حسن لعینہ ہونا بھی ظاہر ہے کہ نماز از ابتداء تا انتہاء اقوال، افعال، ثناء، قیام، رکوع اور سجود کے ذریعے اللہ تعالیٰ کی تعظیم کا نام ہے۔

(۳) مامور بہ حسن لعینہ کے ساتھ ملحق ہوتا ہے مگر حسن لغیرہ کے مشابہ ہوتا ہے مثلاً زکوٰۃ میں بظاہر مال ضائع کرنا ہے مگر فقیر کی حاجت برآری بھی ہے جو اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے۔ روزہ میں بھی فی نفسہ نفس کو بھوکا کرنا اور تلف کرنا ہے مگر چونکہ روزہ میں اللہ تعالیٰ کے دشمن نفس امارہ پر قہر کرنا ہے، اس لیے یہ حسن ہے، حج بھی فی نفسہ سفر اور مختلف جگہوں کی زیارت کا نام ہے مگر وہ مکان جس کو اللہ تعالیٰ نے تمام جگہوں پر شرف بخشا اس کے شرف کی وجہ سے حج حسن ہے۔

**(۲) مثالوں میں بھی تسامح:**

مذکورہ اقسام بیان کرنے میں ماتن سے تسامح ہوا ہے، کیونکہ مذکورہ اقسام کے مطابق قسم ثالث اور قسم اول وثانی کے مابین تباین نہیں ہے، اس لیے کہ قسم ثالث سقوط کا احتمال نہیں رکھے گی تو قسم اول سے تباین نہ رہا اور اگر قسم سقوط کا احتمال رکھے تو قسم ثانی سے تباین نہ رہا۔ لہٰذا ماتن پر لازم تھا کہ وہ یوں کہتے: حسن لعینہ کی دو اقسام ہیں: (i) حسن سقوط کا احتمال رکھتا ہو۔ (ii) سقوط کا احتمال نہیں رکھتا ہو۔ اسی طرح ماتن سے مثالوں میں بھی تسامح واقع ہوا ہے مثلاً زکوٰۃ، روزہ اور حج وغیرہ جن کی تفصیل ابھی گزری ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ الخاصۃ (الیف اے)

سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۹ھ/2018ء

## پانچواں پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: سوال نمبر 1 لازمی ہے باقی میں کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: مفردا وهو اما مجرور على انه صفة لمعنى...... او مرفوع على انه صفة للفظ...... واما نصبه وان لم يساعده رسم الخط

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں نیز لفظ مفرد کی ترکیب میں واقع ہونے والے پہلے دو احتمالات کی صورت میں اس کا معنی بیان کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) لفظ مفرد منصوب پڑھیں تو اس کا عامل کون سا ہوگا؟ متعین کر کے اس کے مطابق معنی تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

(۳) مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان میں سے کس احتمال کو ضعیف قرار دیا ہے؟ وجہ بھی ضرور لکھیں۔ ۱۰

سوال نمبر 2: ومنها الاضافة اى كون الشىء مضافا بتقدير حرف الجر لا بذكره لفظا

(۱) شارح نے مذکورہ عبارت سے چند سوالات مقدرہ کا جواب دیا ہے آپ ان میں سے کوئی دو سوال مع جواب سپرد قلم کریں؟ ۲x۱۰=۲۰

(۲) اضافت کو اسم کا خاصہ قرار دینے کی وجہ تحریر کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 3: الاعراب ما اى حركة او حرف اختلف آخره اى آخر المعرب من حيث هو معرب ذاتا او صفة به اى بتلك الحركة او الحرف وحين يراد بما الموصولة الحركة او الحرف لا يرد النقض بالعامل والمعنى المقتضى

(۱) ترجمہ کرنے کے بعد اغراض جامی سپرد قلم کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(۲) اعراب کا لغوی معنی اور وجہ تسمیہ لکھیں نیز بتائیں کہ معرب کے آخر کو محل اعراب کیوں قرار دیا گیا؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 4: ما اشتمل اى اسم اشتمل على علم الفاعلية اى علامة كون الاسم فاعلا

وهي الضمة والواو والالف

(۱) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، اور تشریح اس انداز سے کریں کہ شارح رحمہ اللہ تعالیٰ کی اغراض واضح ہو جائیں؟۵+۵=۱۰=۲۰

(۲) مرفوعات میں سے فاعل اصل ہے یا مبتداء؟ اس بارے میں جمہور وعلامہ زمخشری کا اختلاف مع دلائل تحریر کریں؟۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2018ء

## پانچواں پرچہ: نحو

سوال نمبر1: مفردا وهو اما مجرور على انه صفة لمعنى...... او مرفوع على انه صفة للفظ...... واما نصبه وان لم يساعده رسم الخط

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں' نیز لفظ مفرد کی ترکیب میں واقع ہونے والے پہلے دو احتمالات کی صورت میں اس کا معنی بیان کریں؟

(۲) لفظ مفرد منصوب پڑھیں تو اس کا عامل کون سا ہوگا؟ متعین کر کے اس کے مطابق معنی تحریر کریں؟

(۳) مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان میں سے کس احتمال کو ضعیف قرار دیا ہے؟ وجہ بھی ضرور لکھیں۔

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: لفظ ''مفردا'' یہ یا تو مجرور ہوگا جو اس صورت میں معنی کی صفت واقع ہوگا، یا مرفوع ہوگا اس بناء پر کہ یہ لفظ کی صفت واقع ہوگا اور یا منصوب ہوگا اس صورت میں رسم الخط سے مناسب نہیں ہوگا۔

لفظ ''مفرد'' کی ترکیب میں احتمالات:

لفظ مفرد کی پہلی دو اعرابی حالتیں حسب ذیل ہیں:

۱- اگر مفرد کو مجرور پڑھا جائے تو یہ معنی کی صفت بنے گا اور معنی یہ ہوگا لفظ کی جزء معنی کی جزء پر دلالت کرے، اس سے وہم یہ پیدا ہوتا ہے کہ لفظ کا افراد اور ترکیب کے ساتھ متصف ہونا وضع سے پہلے ہے جو کہ درست نہیں تو اس وہم کو دور کرنے کے لیے کہا گیا کہ مجازی طور پر اسے وضع سے پہلے افراد اور ترکیب کے ساتھ متصف کر دیا ہے۔

۲- مفرد کو مرفوع پڑھیں تو اس وقت یہ لفظ کی صفت ثانی ہوگی اور اس کی پہلی صفت کو جملہ فعلیہ کی صورت میں اس لیے لایا گیا کہ اس بات پر تنبیہ ہو جائے کہ کلمہ کی وضع پہلے ہے اور افراد و ترکیب کے ساتھ

متصف ہونا بعد میں ہے۔

**(۲) مفرد کو منصوب پڑھنے کی صورت میں اس کا عامل:**

اگر مفرد کو منصوب پڑھا جائے تو یہ معنی سے حال واقع ہوگا یا یہ معنی کے واسطہ سے مفعول بہ ہے، اس صورت میں مفعول بہ سے حال ہوگا یا یہ وضع کی ھـو ضمیر سے حال واقع ہوگا، اب اگرچہ وضع ذات کے اعتبار سے افراد سے مقدم ہے مگر زمانے کے اعتبار سے مقارن ہے اور صحت حالیت کے لیے یہ کافی ہے۔

**(۳) مفرد کی ضعیف حالت اور اس کی وجہ:**

لفظ "مفرد" کی جری حالت کو مصنف نے ضعیف قرار دیا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ لفظ کا افراد اور ترکیب کے ساتھ متصف ہونا وضع سے پہلے ہے جو کہ درست نہیں ہے تو اس وہم کو دور کرنے کے لیے کہا گیا کہ مجازی طور پر اسے وضع سے پہلے افراد اور ترکیب کے ساتھ متصف کیا گیا ہے۔

سوال نمبر2: ومنها الاضافة ای کون الشیء مضافا بتقدیر حرف الجر لابذکرہ لفظا

(۱) شارح نے مذکورہ عبارت سے چند سوالات مقدرہ کا جواب دیا ہے آپ ان میں سے کوئی دو سوال مع جواب سپرد قلم کریں؟

(۲) اضافت کو اسم کا خاصہ قرار دینے کی وجہ تحریر کریں؟

**جواب: (۱) عبارت مذکورہ کے ضمن میں سوالات مقدرہ اور جوابات:**

۱-اعتراض: کسی شیء کا مضاف ہونا اس کا خاصہ ہے، یہ تسلیم نہیں ہے، کیونکہ کسی شیء کا مضاف ہونا جس طرح اس کا خاصہ ہے اس طرح یہ فعل میں پایا جاتا ہے جیسے: "مَرَرْتُ بِزَیْدٍ" میں "مَرَرْتُ" زید کی طرف حرف جر کے واسطہ سے مضاف ہے؟

جواب: کسی شیء کا حرف جر تقدیری کے واسطہ سے مضاف ہونا ہے اور حرف جر لفظاً مذکور نہ ہو لہٰذا "مَرَرْتُ بِزَیْدٍ" کی مثال سے اب اعتراض واقع نہ ہوگا، کیونکہ اس میں جر لفظاً مذکور ہے۔

۲-اعتراض: اضافت اسم کا خاصہ ہے جو کہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان نسبت کا نام ہے، اس کا مطلب ہے کہ یہ دونوں اسم کا خاصہ ہیں حالانکہ بعض اوقات مضاف الیہ فعل یا جملہ بھی واقع ہوتا ہے جیسے: "یَوْمَ یَنْفَعُ الصّٰدِقِیْنَ صِدْقُهُمْ" میں لفظ یَوْمَ یَنْفَعُ فعل کی طرف مضاف ہے اور یَنْفَعُ مضاف الیہ ہے۔

جواب: (۱) مصنف نے "کون الشیء مضافاً" سے جواب دیا ہے، مضاف ہونا اسم کا خاصہ ہے مضاف الیہ ہونا نہیں تو پس یہ اعتراض رفع ہوگیا۔

(۲) ان لوگ کی طرف سے ہے جو مضاف الیہ کو بھی اسم کا خاصہ قرار دیتے ہیں؛ وہ فرماتے ہیں کہ اس

مثال میں "ینفع" مصدر کی تاویل میں ہے یعنی "ینفع" سے پہلے "ان" مقدر ہے۔ یا ان کا جواب یہ ہے کہ ظرف کی اضافت جب کلمہ کی طرف ہوتی ہے تو واقع میں مضمون جملہ کی طرف ہوتی ہے اور ینفع کا مضمون جملہ نفع ہے جو کہ مصدر ہے۔ لہٰذا مضاف الیہ مصدر ہوا فعل نہیں ہے۔

## (۲) اضافت کو اسم کا خاصہ قرار دینے کی وجہ:

اضافت اسم کے ساتھ مختص ہونے کی وجہ یہ ہے کہ اضافت کے لوازم یعنی معرفہ ہونا، تخصیص کا پایا جانا اور تخفیف کا ہونا بحذف التنوین وغیرہ اس کے ساتھ مختص ہیں تو جب لوازم اسم کے ساتھ خاص ہیں تو ملزوم یعنی اضافت اس کے ساتھ بدرجہ اولیٰ مختص ہوگی، کیونکہ لازم کا حصول ملزوم کے بغیر ممکن نہیں ہے۔

سوال نمبر3: الاعراب ما ای حرکة او حرف اختلف اٰخرہ ای آخر المعرب من حیث ھو معرب ذاتا او صفة بہ ای بتلك الحرکة او الحرف وحین یراد بما الموصولة الحرکة او الحرف لایرد النقض بالعامل والمعنی المقتضی

(۱) ترجمہ کرنے کے بعد اغراض جامی سپرد قلم کریں؟

(۲) اعراب کا لغوی معنی اور وجہ تسمیہ لکھیں نیز بتائیں کہ معرب کے آخر کو محل اعراب کیوں قرار دیا گیا؟

## جواب: (۱) ترجمہ عبارت واغراض جامی:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

## (۲) اعراب کا لغوی واصطلاحی معنیٰ اور وجہ تسمیہ:

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2015ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

سوال نمبر4: مَا اشْتَمَلَ اَیْ اِسْمٌ اَشْتَمَلَ عَلٰی عِلْمِ الْفَاعِلِیَّةِ اَیْ عَلَامَةِ کَوْنِ الْاِسْمِ فَاعِلًا وَھِیَ الضَّمَّةُ وَالْوَاوُ وَالْاَلِفُ

(۱) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، اور تشریح اس انداز سے کریں کہ شارح رحمہ اللہ تعالیٰ کی اغراض واضح ہو جائیں؟

(۲) مرفوعات میں سے فاعل اصل ہے یا مبتداء؟ اس بارے میں جمہور وعلامہ زمخشری کا اختلاف مع دلائل تحریر کریں؟

جواب: (۱) عبارت پر اعراب اور ترجمہ: اعراب اوپر عبارت پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حسب ذیل ہے:

وہ جو مشتمل ہو یعنی وہ اسم ہے جو فاعل کی علامت پر مشتمل ہو یعنی اسم فاعل کی علامت کو شامل ہو اور وہ

ضمہ، واؤ اور الف ہے۔

**وضاحت عبارت:**

اس عبارت میں مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ فاعل کی تعریف کرتے ہیں کہ فاعل وہ اسم ہے جو فاعلیت کی علامت پر مشتمل ہو اور اس کی چند صورتیں ہیں:

(i) رفع ضمہ کے ساتھ آئے یہ اعراب مفرد منصرف صحیح، مفرد منصرف جاری مجری صحیح، جمع مذکر مکسر، جمع مؤنث سالم اور غیر منصرف کا ہے۔

(ii) رفع واؤ کے ساتھ آئے یہ اعراب اسماء ستہ مکبرہ، جمع مذکر سالم، اولو اور از عشرون تا تسعون کا آتا ہے۔

(iii) رفع الف ماقبل مفتوح اور نون مکسور کے ساتھ آتا ہے۔ یہ اعراب تثنیہ مذکر و مؤنث، اثنان و اثنتان اور کلا و کلتا جب دونوں مضاف ہوں، کا ہے۔

**(۲) اصل فاعل ہے یا مبتداء:**

مرفوعات میں اصل فاعل ہے یا مبتداء؟ اس بارے میں نحاۃ کا اختلاف ہے، حضرت مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ اور جمہور کے نزدیک اصل فاعل ہے اور سیبویہ کے نزدیک مبتداء اصل ہے۔ جمہور کے دلائل حسب ذیل ہیں:

(i) جملہ فعلیہ تمام جملوں سے افضل ہے، کیونکہ اس سے کمال درجہ کا افادہ یا استفادہ ہوسکتا ہے اور فاعل کا تعلق بھی جملہ فعلیہ کے ساتھ ہے۔ لہٰذا فاعل اصل ہوا۔

(ii) فاعل کا عامل لفظی ہوتا ہے اور مبتداء کا عامل معنوی اور عامل لفظی قوی ہوتا ہے عامل معنوی سے۔ نیز قوی زیادہ مؤثر ہوتا ہے غیر قوی سے۔

(iii) فاعل کی فاعلیت اور اعراب کسی صورت میں منسوخ نہیں ہوتا بخلاف مبتداء کے کہ اس کی ابتدائیت اور اعراب منسوخ بھی ہوجاتا ہے۔

(iv) فاعل کو حذف کیا جائے تو اس کا قائمقام نائب فاعل موجود ہوتا ہے اور مبتداء کو حذف کرنے سے اس کا نائب باقی نہیں رہتا۔

(v) حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: الفاعل مرفوع اور انہوں نے مرفوعات میں سے صرف فاعل کا ذکر کیا ہے۔

**امام سیبویہ کے دلائل:**

(i) اصل مسند الیہ میں تقدیم ہے جس پر فقط مبتداء قائم ہے اس لیے مبتداء اصل ہے۔

(ii) اصل مسند الیہ میں یہ ہے کہ اس پر مشتق اور جامد کا حکم لگایا جائے اور اس اصالۃ پر بھی فقط مبتداء قائم ہے بخلاف فاعل کے اس پر فقط مشتق کا حکم لگایا جاتا ہے۔ لہٰذا مبتداء اصل ہے۔

جواب: جمہور کی طرف سے امام سیبویہ کی دونوں دلیلوں کا جواب بالترتیب درج ذیل ہے:

(i) یہ بات درست ہے کہ اصل مسند الیہ میں تقدیم ہے بشرطیکہ مانع نہ ہو جبکہ فاعل میں مانع ہے جو کہ مبتداء کے ساتھ التباس پیدا کرتا ہے۔

(ii) اصل یہ ہے کہ حکم بالمشتق ہو حکم بالجامد قلیل ہے اور قلیل کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا۔ نیز فاعل پر بھی جامد کا حکم لگتا ہے جیسے افعال مدح وذم۔ لہٰذا فاعل ہی اصل ہے۔

☆☆☆☆☆

## تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے)

### سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۳۹ھ/2018ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: دونوں قسموں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### القسم الاوّل...... بلاغت

سوال نمبر 1: الفصاحۃ یوصف بھا المفرد والکلام والمتکلم والبلاغۃ یوصف بھا الاخیران فقط فالفصاحۃ فی المفرد خلوصہ من تنافر الحروف والغرابۃ ومخالفۃ القیاس

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، فصاحت کو بلاغت پر مقدم کرنے کی وجہ لکھیں؟ نیز بتائیں کہ فصاحت فی المفرد کو باقی دو پر مقدم کیوں کیا؟ ۵+۵+۵=۱۵

(۲) تنافر حروف اور مخالفت قیاس میں سے ہر ایک کی مثال دے کر وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 2:

وما مثلہ فی الناس الا مملکا ابو امہ حی ابوہ یقاربہ

ساطلب بعد الدار عنکم لتقربوا وتسکب عینای الدموع لتجمدا

(۱) مذکورہ دونوں اشعار کا ترجمہ کریں، نیز بتائیں کہ ضعف تالیف اور تنافر کلمات سے کیا مراد ہے؟ ۷+۸=۱۵

(۲) مذکورہ دونوں اشعار کے بارے میں بتائیں کہ کس کی مثال میں ذکر کیے گئے ہیں، نیز محل استشہاد بھی بیان کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: لاشك ان قصد المخبر بخبرہ افادۃ المخاطب اما الحکم او کونہ عالما بہ ویسمی الاول فائدۃ الخبر والثانی لازمھا

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، اسناد کی تعریف کریں اور خبر کی بحث کو انشاء کی بحث سے مقدم کرنے کی وجہ لکھیں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(۲) عبارت عقلیہ اور مجاز عقلی میں سے ہر ایک کی تعریف مع مثال سپرد قلم کریں؟ ۵+۵=۱۰

## القسم الثاني...... منطق

سوال نمبر 4: على من ارسله هدى هو بالاهتداء حقيق

(۱) مذکورہ مقام میں صراحۃً نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام کیوں ذکر نہیں کیا؟ نیز آپ کی تمام صفات میں سے صفت رسالت کو ذکر کرنے کی وجہ لکھیں؟ ۷+۸=۱۵

(۲) خط کشیدہ کی ترکیب کے بارے میں شارح نے کتنے اور کون کون سے احتمالات ذکر کیے ہیں؟ سپرد قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 5: ويقتسمان بالضرورة والاكتساب بالنظر وهو ملاحظة المعقول لتحصيل المجهول

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، یقتسمان کا فاعل متعین کریں؟ نیز لفظ "بالضرورة" کی قید کا فائدہ تحریر کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(۲) لفظ معلوم سے معقول کی طرف عدول کرنے کے کوئی دو فوائد قلمبند کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 6: فصل المفهوم ان امتنع فرض صدقه على كثيرين فجزئي والافكلي

(۱) ترجمہ کریں، نیز مفہوم، معنی اور مدلول میں سے ہر ایک کی وضاحت کریں؟ ۳+۱۲=۱۵

(۲) جزئی کی تعریف کرنے کے بعد بتائیں کہ یہاں "فرض" کس معنی میں استعمال ہوا ہے؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2018ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

### حصہ اوّل: بلاغت

سوال نمبر 1: الفصاحة يوصف بها المفرد والكلام والمتكلم والبلاغة يوصف بها الاخيران فقط فالفصاحة في المفرد خلوصه من تنافر الحروف والغرابة ومخالفة القياس

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، فصاحت کو بلاغت پر مقدم کرنے کی وجہ لکھیں۔ نیز بتائیں کہ فصاحت فی المفرد کو باقی دو پر مقدم کیوں کیا؟

(۲) تنافر حروف اور مخالفت قیاس میں سے ہر ایک کی مثال دے کر وضاحت کریں؟

جواب: (ا) ترجمہ عبارت: فصاحت مفرد، کلام اور متکلم کی صفت بنتی ہے۔ بلاغت صرف آخری دونوں کی صفت بنتی ہے۔ مفرد میں (پائی جانے والی) فصاحت (کی تعریف) مفرد کا تنافر حروف، غرابت اور مخالفت قیاس سے خالی ہونا ہے۔

## فصاحت کو بلاغت پر مقدم کرنے کی وجہ:

فصاحت کو بلاغت پر مقدم کرنے کی کثیر وجوہات ہیں، جن میں سے چند ایک درج ذیل ہیں:

(i) فصاحت بلاغت کے لیے بمنزل مفرد ہے اور بلاغت مرکب ہے جبکہ مفرد مرکب پر طبعاً مقدم تو ہم نے وضع میں بھی فصاحت کو مقدم کر دیا تا کہ وضع طبع کے موافق ہو جائے۔

(ii) فصاحت بمنزل مزید علیہ اور بلاغت بمنزل مزید ہے، چونکہ مزید علیہ "مزید" پر مقدم ہوتا ہے اس لیے ہم نے فصاحت کو بلاغت پر مقدم کیا۔

## فصاحت فی المفرد کو باقی دو پر مقدم کرنے کی وجہ:

بلاغت کی معرفت فصاحت کی معرفت پر موقوف ہے، کیونکہ "فصاحت" بلاغت کی تعریف سے ماخوذ ہے اور موقوف علیہ مقدم ہوتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ ہم نے فصاحت مفرد کو کلام و متکلم پر مقدم کر دیا' کیونکہ کلام "کلمہ" پر بلا واسطہ موقوف ہے جبکہ متکلم میں الفاظ کا اعتبار کیا تو بلا واسطہ جیسا کہ ماتن نے متکلم کی تعریف میں بکلام فصیح نہیں کہا بلکہ بلفظ فصیح کہا جو بلا واسطہ توقف کی دلیل ہے۔ اگر یہ اعتبار نہ ہو تو کلام کے واسطہ سے "کلمہ" پر موقوف ہے اور "موقوف علیہ" موقوف پر مقدم ہوتا ہے۔

## (۲) تنافر حروف:

تنافر، کلمہ میں ایک ایسا وصف ہے جو اس کلمہ کو زبان پر ثقیل بنا دیتا ہے اور اس کا بولنا دشوار ہو جاتا ہے جیسے النقاح (میٹھا اور صاف پانی)، الھعخع (وہ سبزی جو اونٹ کھاتے ہیں) اور المستشزر بٹی ہوئی رسی یا گندھے ہوئے بال۔

## مخالفت قیاس:

جب کوئی کلمہ صرفی قانون کے مطابق جاری نہ ہو تو یہ مخالفت مخالفت قیاس ہے جیسے متنبی کا شعر ہے:

فان یك بعض الناس سیفا لدولة ... ففی الناس بوقات لها وطبول

پس اگر بعض لوگ دولت کے لیے سیف (تلوار) ہوں تو لوگوں میں ان کے لیے باجے اور ڈھول ہوں گے۔

تو یہاں لفظ بوق کی جمع بوقات استعمال ہوئی ہے جبکہ قیاس کے مطابق اس کی جمع قلت ابواق آتی ہے۔

سوال نمبر 2:

وما مثله في الناس الا مملكا ابو امه حي ابوه يقاربه

ساطلب بعد الدار عنكم لتقربوا وتسكب عيناى الدموع لتجمدا

(۱) مذکورہ دونوں اشعار کا ترجمہ کریں' نیز بتائیں کہ ضعف تالیف اور تنافر کلمات سے کیا مراد ہے؟

(۲) مذکورہ دونوں اشعار کے بارے میں بتائیں کہ کس کی مثال میں ذکر کیے گئے ہیں' نیز محل استشہاد بھی بیان کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ اشعار: اس کی مثل لوگوں میں کوئی زندہ نہیں ہے جو اس کا ہم پلہ ہو مگر ایسا بادشاہ جس کی ماں کا باپ اس کا باپ ہے، عنقریب میں تم لوگوں سے مکان کی دوری چاہوں گا تا کہ تم لوگ قریب ہو جاؤ اور میری آنکھیں آنسو بہائیں گی تا کہ وہ خشک ہو جائیں۔

ضعف تالیف:

کلمہ مشہور نحوی قانون کے خلاف جاری ہو تو اسے ضعف تالیف کہتے ہیں مثلاً لفظاً اور رتبتاً دونوں اعتبار سے اضمار قبل الذکر ہو۔

تنافر کلمات:

کلام میں تنافر ایک ایسا وصف ہے جس سے کلام زبان پر بھاری ہو جاتا ہے اور بولنا دشوار ہو جاتا ہے جیسے:

في دفع عرش الشرع مثلك يشرع وليس قرب قبر حرب قبر

شریعت کے تخت کو تیزی طرح کا (نوجوان) بلند کرتا ہے اور حرب کی قبر کے قریب کوئی قبر نہیں ہے۔

یہاں قرب اور قبر اپنی اپنی جگہ فصیح ہیں مگر ان کے جمع کرنے سے ثقل پیدا ہو گیا۔ اس طرح یہ کلام میں تنافر ہوا۔

(۲) اشعار کس کی مثال میں ذکر کیے گئے:

پہلا شعر تنافر کلمات کی تعریف میں بطور مثال بیان کیا گیا ہے، کیونکہ قبر، حرب اور قرب کی وجہ سے ثقل پیدا ہو گیا ہے۔ یہی تینوں الفاظ مقام استشہاد ہیں۔

دوسرا شعر تعقید معنوی کی تعریف کے ضمن میں بطور مثال مذکور ہے۔ اس میں مقام استشہاد یہ ہے کہ آنکھوں نے رونے میں بخل سے کام لیا جبکہ یہاں آنکھوں کے خشک ہونے سے خوشی مراد ہے یعنی انسان جو کچھ چاہتا ہے اس کے خلاف ہوتا ہے۔ لہٰذا اب میں محبوب کا فراق پسند کروں گا اور رونے سے باز رہوں گا۔

سوال نمبر 3: لاشك ان قصد المخبر بخبره افادة المخاطب اما الحكم او كونه عالما به ويسمى الاول فائدة الخبر والثاني لازمها

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، اسناد کی تعریف کریں اور خبر کی بحث کو انشاء کی بحث سے مقدم کرنے کی وجہ لکھیں؟

(۲) عبارت عقلیہ اور مجاز عقلی میں سے ہر ایک کی تعریف مع مثال سپرد قلم کریں؟

جواب: (۱) ترجمہ عبارت: بلاشبہ مخبر کا اپنی خبر سے مقصد مخاطب کو فائدہ پہنچانا ہے، حکم یا حکم کے عالم ہونے کا، اول کو فائدہ خبر اور ثانی کو لازم فائدہ خبر کا نام دیا جاتا ہے۔

اسناد: ایک چیز کی دوسری چیز کی طرف نسبت کرنے کو اسناد کہا جاتا ہے جیسے: زَيْدٌ قَائِمٌ میں قیام کی نسبت زید کی طرف کی گئی ہے۔

**خبر کی انشاء سے تقدیم کی وجہ:**

خبر کو انشاء پر فضیلت حاصل ہے، اس وجہ سے اسے مقدم کیا گیا ہے، کیونکہ جملہ خبریہ وہ ہوتا ہے جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا قرار دیا جائے مثلاً زَيْدٌ قَائِمٌ اور جملہ انشاء وہ ہوتا ہے جس کے قائل کو سچا یا جھوٹا نہ کہا جائے مثلاً اِضْرِبْ۔

**(۲) حقیقت عقلیہ:**

فعل کی یا معنیٰ فعل کی نسبت بغیر کسی واسطہ کے ایسی چیز کی طرف کرنا کہ متکلم کے نزدیک وہ فعل یا معنیٰ نمایاں ہو مثلاً وَهُوَ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ۔ زندگی اور ممات کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف کرنا حقیقت عقلی ہے۔

مجاز عقلی: فعل یا معنیٰ فعل کی اسناد کسی علاقہ کی وجہ سے اس چیز کے غیر کی طرف کرنا جس کے لیے وہ فعل یا معنیٰ فعل ظاہر میں متکلم کے نزدیک ہو جیسے

اشاب الصغير وافنى الكبير كر الغداة ومر العشى

(بچے کو جوان اور بوڑھے کو فنا کر دیا صبح کے بار بار آنے اور شام کے جانے نے)

یہاں جوانی اور فنا کی اسناد اس کے غیر کے فاعل کی طرف کی گئی ہے حالانکہ حقیقت میں جوان کرنے والا اور فنا کرنے والا اللہ تعالیٰ ہے۔

## حصہ دوم: منطق

سوال نمبر 4: على من ارسله هدي هو بالاهتداء حقيق

(۱) مذکورہ مقام میں صراحۃً نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام کیوں ذکر نہیں کیا؟ نیز آپ کی تمام صفات میں سے صفت رسالت کو ذکر کرنے کی وجہ لکھیں؟

(۲) خط کشیدہ کی ترکیب کے بارے میں شارح نے کتنے اور کون کون سے احتمالات ذکر کیے ہیں؟ سپردقلم کریں؟

جواب: (۱) عبارت میں بالصراحت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک ذکر نہ کرنے کی وجہ:

مذکورہ عبارت میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی بالصراحت ذکر کرنے کی بجائے صفتی نام بیان کرنے کی وجہ مقام ومرتبہ اور ادب واحترام ہے، کیونکہ قرآن کریم میں اکثر آپ کے صفاتی اسماء گرامی ذکر کیے گئے ہیں۔ چنانچہ ارشاد ربانی ہے: (۱) وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ○ (۲) اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○ (۳) اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا ○

صفت رسالت ذکر کرنے کی وجہ:

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صفاتی اسماء میں سے "رسول" زیادہ اہم اور کثیر صفات کا جامع ہے، کیونکہ رسول صاحب کتاب، صاحب شریعت اور انبیاء علیہم السلام سے افضل واعلیٰ ہوتا ہے۔ یہاں رسول مطلق سے مراد کامل واکمل رسول ہے جو خاتم الانبیاء علیہم السلام ہمارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔

(۲) خط کشیدہ الفاظ میں ترکیب نحوی کے احتمالات:

خط کشیدہ الفاظ کی ترکیب نحوی میں متعدد احتمالات بیان کیے گئے ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(i) هُوَ ضمیر کا مرجع ذات باری تعالیٰ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرفوع محلاً مبتداء بـالاهتداء جار با مجرور متعلق ہوا ظرف لغو حقیق کے، حقیق اپنے متعلق سے مل کر خبر بنی۔ مبتداء اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(ii) هو بالاهتداء حقیق یہ جملہ اسمیہ صفت ہے هدًى نکرہ موصوف کی۔

(iii) یہ جملہ حال متداخل ہو یعنی هدًى بمعنی هادیًا اور هادیًا کی ضمیر سے حال بنایا جائے یعنی معنی وہی رہے گا، کیونکہ حال فاعل اور مفعول کی حالت کو بیان کرتا ہے۔

(iv) یہ جملہ مستانفہ ہو لہ ایک سوال مقدر کا جواب ہے، اس صورت میں اس کا تعلق مفعول بہ سے ہوگا یعنی رسول اللہ سے۔

سوال نمبر 5: ویقتسمان بالضرورة والاكتساب بالنظر وهو ملاحظة المعقول لتحصيل المجهول.

(۱) عبارت کا ترجمہ کریں، یقتسمان کا فاعل متعین کریں نیز لفظ "بالضرورة" کی قید کا فائدہ تحریر

کریں؟
(۲) لفظ معلوم سے معقول کی طرف عدول کرنے کے کوئی دو فوائد قلمبند کریں؟
جواب: (ا) ترجمہ عبارت: تصور اور تصدیق دونوں اپنا حصہ حاصل کرتے ہیں وصف ضرورت (حصول بلا نظر) اور وصف اکتساب (حصول بالنظر) دونوں سے۔ وہ معلوم سے مجہول کو حاصل کرتا ہے۔

**یقتسمان کا فاعل:**

عبارت مذکورہ میں لفظ "یقتسمان" استعمال ہوا ہے جو تثنیہ مذکر غائب فعل مضارع معروف کا صیغہ ہے، اس کا فاعل الف ہے جو علامت تثنیہ اور ضمیر فاعل ہے جبکہ اس سے مراد تصور اور تصدیق ہیں یعنی یقتسمان کا فاعل تصور اور تصدیق ہیں۔

**"بالضرورۃ" کی قید کا فائدہ:**

شارح بعض مناطقہ کا رد کرنا چاہتے ہیں کہ بعض مناطقہ اس تقسیم کے لیے دلیل دی ہے لیکن علامہ یزدی کہتے ہیں کہ اس تقسیم کے لیے کوئی دلیل دینے کی ضرورت نہیں۔ متن میں بالضرورۃ کا لفظ جو استعمال ہوا ہے اس کے دو معانی ہیں اور دونوں درست ہیں:

(i) بالضرورۃ کا معنیٰ ہے: بداہت یعنی واضح ہونا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ تصور اور تصدیق واضح طور پر ضروری و نظری کی طرف تقسیم ہوتے ہیں۔
(ii) بالضرورۃ کا معنیٰ وجوبی، مطلب یہ ہے کہ تصور و تصدیق وجوبی طور پر تقسیم ہوتے ہیں اور دونوں معانی بالکل صحیح ہیں۔

**(۲) لفظ "معلوم" سے "معقول" کی طرف عدول کرنے کے فوائد:**

جمہور مناطقہ نے لفظ "معلوم" استعمال کیا تھا جبکہ مصنف نے ان کے مقابل لفظ "معقول" استعمال کیا ہے اور اس عدول کے کثیر فوائد ہیں جن میں سے چند ایک حسب ذیل ہیں:

۱- لفظ "معلوم"، علم سے ماخوذ ہے اور علم چھ معانی کے لیے آتا ہے جن میں سے کسی معنیٰ کا تعین کرنا دشوار ہوتا ہے جبکہ لفظ "معقول"، عقل سے ماخوذ ہے اور اس کا معنیٰ بھی ایک ہے جس کے سمجھنے میں دشواری نہیں ہے۔

۲- نظر و فکر جس طرح تصدیقات میں جاری ہوتی ہے اسی طرح تصورات میں بھی جبکہ معلوم کا اطلاق صرف مرکبات پر ہوتا ہے جبکہ معقول کا اطلاق دونوں پر ہوتا ہے۔

۳- نظر و فکر جس طرح مرکبات میں جاری ہوتی ہے اسی طرح مفردات میں بھی جبکہ معلوم کا اطلاق صرف مرکبات پر ہوتا ہے جبکہ معقول کا اطلاق دونوں پر ہوتا ہے۔

سوال نمبر 6: فصل: المفهوم ان امتنع فرض صدقه على كثيرين فجزئي والافكلي

(۱) ترجمہ کریں نیز مفہوم، معنی اور مدلول میں سے ہر ایک کی وضاحت کریں؟

(۲) جزئی کی تعریف کرنے کے بعد بتائیں کہ یہاں "فرض" کس معنی میں استعمال ہوا ہے؟

**جواب: (۱) ترجمہ عبارت، مفہوم، معنی اور مدلول کی وضاحت:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

**(۲) جزئی کی تعریف اور یہاں فرض کا معنی:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2017ء میں ملاحظہ فرمائیں۔

☆☆☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۰ھ/2019ء

## پہلا پرچہ: قرآن مجید ترجمہ وتفسیر

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: طسم الله اعلم بمراده بذالك تلك ای هذه الايات ايت الكتاب القرآن...... المبين المظهر الحق من الباطل لعللك يا محمد باخع نفسك قاتلها غما من اجل ان لايكونوا ای اهل مكة مؤمنين......

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں نیز بتائیں کہ "ايت الكتاب" میں اضافت کونسی ہے؟ ۱۲+۵=۱۷

(ب) آیت مبارکہ میں مذکور "لعل" کس معنی کے لیے استعمال ہوا ہے؟ اپنا موقف بیان کرنے کے بعد اس کے مطابق معنی تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

(ج) "طسم" مذکورہ حروف کے معانی کیا اللہ تعالیٰ کے علاوہ بھی کوئی جانتا ہے؟ اپنا موقف بالدلیل لکھیں۔ ۷

سوال نمبر 2: اذ قال موسى لاهله زوجته عند مسيره من مدين الى مصر انى انست ابصرت من بعيد نارا ساتيكم منها بخبر عن حال الطريق وكان قد ضلها او اتيكم بشهاب قبس بالاضافة للبيان وتركها ای شعلة نار فی رأس فتيلة او عود لعلكم تصطلون.

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں اور آیت میں مذکور لفظ "تصطلون" صیغہ بیان کر کے تعلیل کریں؟ ۱۲+۸=۲۰

(ب) مذکورہ آیت سے اگلی آیات کی روشنی میں بتائیں کہ موسیٰ علیہ السلام کو اس موقع پر کون کون سے معجزات عطا کیے گئے؟ ۱۳

سوال نمبر 3: انی وجدت امراة تملكهم ای هی ملكة لهم اسمها بلقيس واوتيت من

كل شيء تحتاج اليه الملوك من الآلة والغدة ولها عرش سرير عظيم .

(الف) ترجمہ کریں نیز ملکہ بلقیس کی حکومت کس ملک میں تھی؟ اور ہدہد کو سلیمان علیہ السلام نے کس کام کے لیے طلب فرمایا تھا؟ ۱۰+۵+۵=۲۰

(ب) واپس آجانے کے بعد ہدہد عاجزی کی جس کیفیت سے بارگاہِ نبوت میں حاضر ہوا وہ بیان کریں؟ نیز بلقیس کا تخت کس طرح کا تھا؟ ۷+۶=۱۳

سوال نمبر4: اذ قال لقمن لابنه وهو يعظه يبنى تصغير اشفاق لاتشرك بالله ان الشرك بالله لظلم عظيم فرجع اليه واسلم .

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز "ولقد اتينا لقمن الحكمة" حضرت لقمان کو اللہ تعالیٰ نے کس طرح کی حکمت سے نوازا تھا؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) حضرت لقمان نے اپنے بیٹے کو جو جو نصیحتیں فرمائی تھیں اگلی آیات کی روشنی میں وہ نصیحتیں تحریر کریں؟ ۱۳۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (برائے طلباء) سال دوم 2019ء

## پہلا پرچہ: قرآن مجید (ترجمہ وتفسیر)

سوال نمبر1: طسم الله اعلم بمراده بذالك تلك اى هذه الايات آيت الكتاب القرآن...... المبين المظهر الحق من الباطل لعللك يا محمد باخع نفسك قاتلها غما من اجل ان لايكونوا اى اهل مكة مؤمنين......

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں نیز بتائیں کہ "آيت الكتاب" میں اضافت کونسی ہے؟

(ب) آیت مبارکہ میں مذکور "لعل" کس معنی کے لیے استعمال ہوا ہے؟ اپنا مؤقف بیان کرنے کے بعد اسکے مطابق معنی تحریر کریں؟

(ج) "طسم" مذکورہ حروف کے معانی کیا اللہ تعالیٰ کے علاوہ بھی کوئی جانتا ہے؟ اپنا مؤقف بالدلیل لکھیں۔

**جواب: (الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ اور "آيت الكتاب" میں اضافت:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ کریں۔

**(ب) آیت مبارکہ میں مذکور "لعل" کا معنی:**

جواب حل شدہ پرچہ جات بابت 2014ء میں ملاحظہ کریں۔

(ج) "طٰسٓمٓ" کے معانی کیا اللہ کے علاوہ بھی کوئی جانتا ہے:

حروف مقطعات، حروف متشابہات میں شمار ہوتے ہیں، ذاتی طور پر ان کے معانی و مفاہیم اللہ تعالیٰ جانتا ہے مگر اس کی عطاء سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی جانتے ہیں خواہ بتانے کی اجازت نہیں، کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بلکہ ہر نبی تلمیذ خداوندی ہوتا ہے۔ اللہ سے بڑھ کر کوئی معلم نہیں ہے اور امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھ کر کوئی تلمیذ نہیں ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ: وَعَلَّمَكَ مَالَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ کے مطابق اللہ تعالیٰ نے یقیناً سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن کریم کی طرح حروف مقطعات کی تعلیم دی ہوگی خواہ مخلوق (امت) کو بتانے کی اجازت نہ دی۔ ثابت ہوا کہ حروف مقطعات کے معانی اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور اس کی عطاء و تعلیم سے رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم بھی جانتے ہیں۔ واللہ تعالیٰ بالصواب۔

سوال نمبر2: اذ قال موسٰی لاهله زوجته عند مسیره من مدین الی مصر انی اٰنست ابصرت من بعید نارا ساٰتیکم منها بخبر عن حال الطریق و کان قد ضلها او اٰتیکم بشهاب قبس بالاضافة للبیان وترکها ای شعلة نار فی رأس فتیلة او عود لعلکم تصطلون۔

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں اور آیت میں مذکور لفظ "تصطلون" صیغہ بیان کر کے تعلیل کریں؟

(ب) مذکورہ آیت سے اگلی آیات کی روشنی میں بتائیں کہ موسیٰ علیہ السلام کو اس موقع پر کون کون سے معجزات عطا کیے گئے؟

جواب: (الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ:

اس وقت کا قصہ ذکر کیجیے جب حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے اہل خانہ سے کہا: جس وقت حضرت موسیٰ علیہ السلام شہر مدین سے مصر کی طرف عازم سفر ہوئے کہ میں نے دیکھی ہے دور سے آگ، ابھی وہاں سے میں کوئی خبر لاتا ہوں راستہ کے بارے میں، کیونکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام راستہ بھول گئے تھے یا تمہارے پاس آگ کا شعلہ کسی لکڑی وغیرہ میں لگا ہوا لاتا ہوں۔ یہ اضافت بیانیہ ہے اور بغیر اضافت کے پڑھنا بھی قرأت میں ثابت ہے بدل یا صفت کی صورت میں یعنی کسی بتی کے سر کو جلا کر آگ کا شعلہ یا لکڑی کا ٹکڑا جلا کر تا کہ تم سینک لو۔

"تصطلون" صیغہ اور تعلیل:

صیغہ جمع مذکر حاضر فعل مضارع معروف ثلاثی مزید از باب افتعال ناقص یائی۔

تعلیل: مشہور صرفی قانون کے مطابق باب افتعال کی تاء کو طاء کے ساتھ تبدیل کیا گیا ہے، تصتلون سے تصطلون ہوگیا اور یہ صلی بالنار سے ماخوذ ہے۔

(ب) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے چند مشہور معجزے:

اس آیت کے بعد والی آیات میں چند معجزات کا ذکر ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دیے گئے اور وہ حسب ذیل ہیں:

(i) ذات باری تعالیٰ سے بلاواسطہ گفتگو کرنا۔

(ii) آپ کا عصا اژدہا بن گیا اور اس نے جادوگروں کے سانپوں کو نگل لیا۔

(iii) آپ کو ید بیضا کا معجزہ عنایت کیا گیا یعنی اپنا دست اقدس اپنی آستین سے نکالتے تو چاند کی طرح سفید دکھائی دیتا تھا۔

(iv) آپ کو کامیابی اور جادوگروں کو شکست ہوئی بلکہ وہ آپ پر ایمان لے آئے تھے۔

سوال نمبر3: انی وجدت امرأۃ تملکھم ای ھی ملکۃ لھم اسمھا بلقیس واوتیت من کل شیء تحتاج الیہ الملوک من الألۃ والعدۃ ولھا عرش سریر عظیم۔

(الف) ترجمہ کریں، نیز ملکہ بلقیس کی حکومت کس ملک میں تھی؟ اور ہدہد کو سلیمان علیہ السلام نے کس کام کے لیے طلب فرمایا تھا؟

(ب) واپس آ جانے کے بعد ہدہد عاجزی کی جس کیفیت سے بارگاہ نبوت میں حاضر ہوا وہ بیان کریں؟ نیز بلقیس کا تخت کس طرح کا تھا؟

جواب: (الف) عبارت کا ترجمہ:

میں نے پایا ایک عورت کو جو ان پر حکومت کرتی ہے کہ وہ ان کی ملکہ ہے اور اس کا نام بلقیس ہے۔ اس کو ہر قسم کا سامان جس کی حکومت کو ضرورت ہوتی ہے ساز وسامان میسر ہے۔ اس کے پاس ایک بڑا تخت ہے۔

ملکہ بلقیس کی حکومت کس ملک پر:

قبیلہ سبا کی مشہور خاتون ملکہ بلقیس کی حکومت ملک یمن پر تھی اور یہ ملک ہر زمانہ میں مشہور ومعروف رہا ہے جبکہ دور حاضر میں بھی اس کی یہی کیفیت ہے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کی طرف سے ہدہد کو طلب کرنے کا مقصد:

انسانوں کی طرح حضرت سلیمان علیہ السلام کی حکومت پرندوں پر بھی تھی، ہدہد کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ خصوصیت عطا کی گئی تھی کہ وہ زمین پر اپنی چونچ رکھ کر پانی کی اطلاع دے دیتا تھا، پھر حسب ضرورت دوسرے پرندے پانی نکال کر حضرت سلیمان علیہ السلام کی خدمت میں پیش کر دیتے تھے۔ ایک دفعہ

حضرت سلیمان علیہ السلام کو نماز کی ادائیگی کے لیے وضو کرنے کی ضرورت پیش آئی اور زیرِ زمین پانی کی راہنمائی کے لیے ہدہد موجود نہیں تھا۔ آپ نے اپنی ضرورت کے تحت اسے طلب کیا تھا۔

**(ب) بارگاہ نبوت میں ہدہد کے حاضر ہونے کا منظر:**

جب حضرت سلیمان علیہ السلام نے ہدہد کو طلب کیا تو وہ بلا تاخیر متواضع ہو کر حاضر ہوا، بایں صورت کہ اپنا سر اٹھائے ہوئے، اپنی دم اور بازو جھکائے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے اسے معاف کر دیا، کیونکہ وہ اپنے کسی ذاتی معاملہ کی وجہ سے نہیں بلکہ حکومتی مسئلہ کی وجہ سے غیر حاضر تھا۔

**تختِ بلقیس کی کیفیت:**

تختِ بلقیس کی لمبائی اسی گز، اس کا عرض چالیس گز اور بلندی تیس گز جو کہ سونے اور چاندی سے ڈھالا گیا تھا۔ اس پر موتی اور یاقوت، احمر اور زبرجد سبز اور زمرد جیسی قیمتی جواہرات جڑے ہوئے تھے۔ اس کے پائے یاقوت سرخ اور زبرجد سبز اور زمرد کے تھے، اس تخت پر سات کمرے تھے اور ہر کمرہ کا ایک بند دروازہ تھے۔

سوال نمبر 4: وَاِذْ قَالَ لُقْمٰنُ لِابْنِهٖ وَهُوَ يَعِظُهٗ يٰبُنَيَّ لَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ ؕ اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ ۝ فَرَجَعَ اِلَيْهِ وَاَسْلَمَ۔

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز "وَلَقَدْ اٰتَيْنَا لُقْمٰنَ الْحِكْمَةَ" حضرت لقمان کو اللہ تعالیٰ نے کس طرح کی حکمت سے نوازا تھا؟

(ب) حضرت لقمان نے اپنے بیٹے کو جو جو نصیحتیں فرمائی تھیں اگلی آیات کی روشنی میں وہ نصیحتیں تحریر کریں؟

**جواب: (الف) عبارت پر اعراب اور ترجمہ:**

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیئے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

آپ یاد کیجیے جب لقمان نے اپنے بیٹے کو نصیحت کرتے ہوئے کہا: اے بیٹا! یہ تصغیر ہے بر بنائے شفقت، اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بنانا، بیشک اللہ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا بہت بڑا ظلم ہے، بیٹے نے شرک ترک کر دیا اور وہ مسلمان ہو گیا۔

**"وَلَقَدْ اٰتَيْنَا لُقْمٰنَ الْحِكْمَةَ" میں حکمت سے مراد:**

اللہ تعالیٰ نے حضرت لقمان علیہ السلام کو بے شمار انعامات سے نوازا تھا، اس آیت میں حکمت سے مراد علم، دیانت، گفتگو میں پختگی اور دانائی کی بہت سی باتیں ہیں۔

**(ب) حضرت لقمان علیہ السلام کی حکیمانہ باتیں:**

حضرت لقمان علیہ السلام نے اپنے لختِ جگر کو حکمت و علم سے معمور نصائح سے نوازا تھا، ان میں سے

چند ایک حسب ذیل ہیں:

۱- والدین کے ساتھ ہر حالت میں حسن سلوک کرنا۔

۲- ہر برائی کے بارے میں پوچھا جائے گا۔

۳- اللہ تعالیٰ ہر نیکی اور ہر برائی سے باخبر ہے۔

۴- آپ باقاعدگی سے نماز ادا کیا کریں۔

۵- اچھے کاموں کی لوگوں کو نصیحت کرو اور برے کاموں سے روکو۔

٦- مصیبت کے وقت صبر کے دامن کو مت چھوڑو۔

۷- تکبر کی وجہ سے لوگوں سے اعراض مت کرنا۔

۸- زمین پر اکڑ کر مت چلنا، کیونکہ اللہ تعالیٰ اسے پسند نہیں کرتا۔

۹- اپنی رفتار میں میانہ روی اختیار کرو۔

۱۰- گفتگو کے وقت اپنی آواز کو پست رکھو اور سب سے بری آواز گدھے کی آواز ہے۔

☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۰ھ/2019ء

## دوسرا پرچہ: حدیث و عربی ادب

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: قسم اول سے کوئی دو سوال اور قسم ثانی کے دونوں سوال حل کریں۔

### قسم اوّل......حدیث شریف

سوال نمبر1: عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال كل مولود يولد على الفطرة فابواه يهودانه وينصرانه قيل فمن مات صغيرا يا رسول الله قال الله اعلم بما كانوا عاملين

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظوں کی صرفی تحقیق سپرد قلم کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) مشرکین کے فوت ہو جانے والے چھوٹے بچوں کے جنتی یا جہنمی ہونے کے بارے میں اختلاف مع دلائل تحریر کریں؟ ۱۵

سوال نمبر2: عن ابن عباس ان رسول الله صلى الله عليه وسلم مر بشاة ميتة لسودة فقال ما على اهلها لو انتفعوا باهابها فسلخو جلد الشاة فجلوه سقاءً فى البيت حتى صارت شنا

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) دباغت کا لغوی و اصطلاحی معنی لکھیں نیز دباغت کے طریقے تحریر کریں؟ ۷+۸=۱۵

سوال نمبر3: حدثنى الزهرى عن سالم عن ابيه عن رسول الله صلى الله عليه وسلم انه كان يرفع يديه اذا افتتح الصلوة وعند التكبير وعند الرفع منه

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور عدم رفع یدین پر کوئی ایک دلیل بیان کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) امام ابوحنیفہ اور امام اوزاعی کی کہاں ملاقات ہوئی تھی اور دونوں کے درمیان رفع یدین کے موضوع پر کیا مکالمہ ہوا؟ وضاحت کریں۔ ۱۵

## ﴿قسم ثانی......عربی ادب﴾

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ اشعار کا ترجمہ کریں اور ان کے خط کشیدہ صیغے حل کریں؟ (۵×۴=۲۰)+(۵×۲=۱۰)۳۰

۱- وقوفا بها صحبى على مطيهم يقولون لاتهلك اسى وتجمل

۲- ويوم دخلت الخدر خدر عنيزة فقالت لك الويلات انك مرجلى

۳- وماذرفت عيناك الا لتضربى بسهميك فى اعشار قلب مقتل

۴- وواد كجوف العير قفر قطعته به الذئب يعوى كالخليع المعيل

۵- فظل طهدة القوم من بين منضج صفيف شواء او قدير معجل

۶- تربعت القفين فى الشول ترتعى حدائق مولى الاسرة اغيد

۷- وارو ع نياض احذ ململم كمرداة صخر فى صفيح مصمد

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کسی پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ ۵×۲=۱۰

(۱) مبرم، (۲) روعات، (۳) برجد، (۴) العنيف، (۵) الوشاح، (۶) اسفنجة، (۷) لم تنتطق

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (برائے طلباء) سال دوم 2019ء

## دوسرا پرچہ: حدیث وادب عربی

### قسم اول......حدیث (مسند امام اعظم)

سوال نمبر 1: عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال كل مولود يولد على الفطرة فابواه يهودانه وينصرانه قيل فمن مات صغيرا يا رسول الله قال الله اعلم بما كانوا عاملين

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظوں کی صرفی تحقیق سپرد قلم کریں؟

(ب) مشرکین کے فوت ہو جانے والے چھوٹے بچوں کے جنتی یا جہنمی ہونے کے بارے اختلاف مع دلائل تحریر کریں؟

جواب: (الف) حدیث شریف کا ترجمہ:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ بیشک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہر بچہ

فطرت پر پیدا ہوتا ہے، پھر اس کے والدین اسے یہودی یا نصرانی بنا لیتے ہیں، آپ سے دریافت کیا گیا: یا رسول اللہ! جو بچہ بچپن میں فوت ہو جائے؟ آپ نے جواب میں فرمایا: اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے وہ بچے (بڑے ہو کر) کیا کرنے والے تھے۔

**خط کشیدہ الفاظ کی صرفی تحقیق:**

يُهَوِّدَانِ اور يُنَصِّرَانِ دونوں صیغہ تثنیہ مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب تفعیل۔ پہلا صیغہ اجوف واوی جبکہ دوسرا صحیح ہے۔ دونوں کے بعد ضمیر "ہ" مفعول بہ ہے۔ دونوں جملے معطوف اور معطوف علیہ مل کر مرفوع محلاً خبر اور "ابواہ" مبتداء، مبتداء اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبر ہوا۔

**(ب) مشرکین کے فوت ہو جانے والے چھوٹے بچوں کے بارے میں اقوال:**

مشرکین کے فوت ہو جانے والے چھوٹے بچوں کے بارے میں مفکرین، محدثین اور محققین کے متعدد اقوال ہیں:

۱- وہ جنت میں جائیں گے، کیونکہ ہر بچہ فطرت سلیمہ پر پیدا ہوتا ہے، وہ نہ مشرک ہوتا ہے اور نہ کافر۔

۲- وہ بچے اہل جنت کے خدام کی حیثیت سے جنت میں جائیں گے اور جنت میں ان کی خدمات انجام دیں گے۔

۳- علم باری تعالیٰ کے مطابق ان میں سے جو بڑے ہو کر اہل جنت کے کام کرنے والے ہوں گے وہ جنت میں اور جو اہلِ جہنم کے اعمال کرنے والے تھے وہ جہنم میں جائیں گے۔

۴- وہ بچے جنت میں داخل نہیں ہوں گے، کیونکہ انہوں نے اہل جنت کے اعمال نہیں کیے۔ وہ جہنم میں بھی نہیں جائیں گے، کیونکہ انہوں نے اہل جہنم کے بھی اعمال نہیں کیے بلکہ وہ مقام "اعراف" میں رہیں گے۔

۵- آخرت میں انہیں بطور آزمائش جہنم میں جانے کا حکم دیا جائے گا، جب وہ جہنم میں داخل ہوں گے تو آتش دوزخ ان کے لیے باغ بہار بن جائے گی جس طرح آتش نمرودی حضرت ابراہیم علیہ السلام کے لیے باغ بہار بن گئی تھی۔ تاہم جو بچے دوزخ میں جانے سے انکار کر دیں گے، وہ جہنم میں ڈال دیے جائیں گے۔

سوال نمبر 2: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ بِشَاةٍ مَيْتَةٍ لِسَوْدَةَ فَقَالَ مَا عَلٰى اَهْلِهَا لَوِ انْتَفَعُوْا بِاَهَابِهَا فَسَلَخُوْا جِلْدَةَ الشَّاةِ فَجَعَلُوْهُ سِقَاءً فِي الْبَيْتِ حَتّٰى صَارَتْ شَنًّا

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) دباغت کا لغوی واصطلاحی معنیٰ لکھیں نیز دباغت کے طریقے تحریر کریں؟

**جواب: (الف) حدیث پر اعراب اور ترجمہ:**

نوٹ: اعراب اوپر عبارت میں لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا گذر ایک مردار بکری کے پاس سے ہوا جو حضرت سودہ کی تھی، آپ نے فرمایا: بکری کے مالکوں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ بکری کی کھال سے نفع اٹھاتے، تو مالکوں نے اس کی کھال اتاری، اس سے اپنے گھر کے لیے مشکیزہ تیار کیا حتیٰ کہ وہ مشکیزہ (کثرت استعمال سے) پرانا ہو گیا۔

**(ب) دباغت کا لغوی واصطلاحی معنیٰ:**

دباغت کا لغوی معنیٰ ہے: کسی چیز کو رنگنا اور اس کا اصطلاحی معنیٰ ہے: کسی بھی طریقہ سے کھال کو خشک کر کے اس کی رطوبت ختم کرنا اور اسے قابل استعمال بنانا۔

**کھال کو دباغت دینے کا طریقہ:**

سور اور انسان کے علاوہ ہر جانور کی کھال دباغت دینے سے پاک ہو جاتی ہے، اس کا کسی بھی طریقہ سے استعمال میں لانا جائز ہے۔ سور کی کھال پاک نہیں ہوتی، کیونکہ وہ نجس العین جانور ہے۔ انسان کی کھال اس لیے پاک نہیں ہوتی کہ اس کے آداب کے منافی ہے۔

کھال کو دباغت دینے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کو نمک وغیرہ یا کسی دوائی سے پکا کر یا محض دھوپ یا ہوا یا دھول سے خشک کیا جائے۔ اس کی تمام تر بدبو ختم ہو جائے تو پھر اسے کسی بھی مقصد کے لیے استعمال میں لانا جائز ہوگا۔ سور کے علاوہ کسی بھی جانور کی کھال خواہ وہ حلال ہو یا حرام، یا اس کے ذبح کے وقت اس پر عمداً بسم اللہ پڑھنا ترک کی گئی ہو یا کسی مردار کی ہو۔ جب اسے کسی بھی طریقہ سے خشک کر لیا جائے تو وہ پاک ہو جائے گی۔ اسے بطور جائے نماز یا مشکیزہ وغیرہ تیار کر کے استعمال میں لانا درست ہے۔

سوال نمبر 3: حدثنی الزهری عن سالم عن ابیه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم انه کان یرفع یدیه اذا افتتح الصلوة وعند التکبیر وعند الرفع منه

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور عدم رفع یدین پر کوئی ایک دلیل بیان کریں؟

(ب) امام ابوحنیفہ اور امام اوزاعی کی کہاں ملاقات ہوئی تھی اور دونوں کے درمیان رفع یدین کے موضوع پر کیا مکالمہ ہوا؟ وضاحت کریں۔

**جواب: (الف) ترجمہ حدیث شریف:**

حضرت سالم رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے والد گرامی کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ

علیہ وسلم نماز کے آغاز میں رفع یدین فرماتے، پھر تکبیر کہتے وقت اور پھر اس (رکوع) سے اٹھتے وقت بھی۔

## ترک رفع یدین پر ایک دلیل:

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وضو نماز کی چابی ہے، تکبیر تحریمہ اس کی تحریم (نماز کے خلاف ہر حرکت وفعل کو حرام کرنے والی) ہے، سلام اس کی تحلیل (ہر حرکت وفعل کو حلال قرار دینے والی چیز) ہے اور ہر دو رکعت پر سلام ہے۔ (امام اعظم ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ، مسند امام اعظم، رقم الحدیث: ۹۸)

## (ب) امام اعظم اور امام اوزاعی رحمہما اللہ تعالیٰ کی ملاقات:

حضرت امام اعظم ابو حنیفہ اور حضرت امام اوزاعی رحمہما اللہ تعالیٰ کی ملاقات مکہ معظمہ میں ''دار الحناطین'' مقام میں ہوئی تھی اور دونوں کے مابین ''رفع یدین'' کے موضوع پر مکالمہ بھی ہوا تھا۔

## امام اعظم ابو حنیفہ اور امام اوزاعی رحمہما اللہ تعالیٰ کا مکالمہ:

دونوں اماموں کے مابین رفع یدین کے موضوع پر مکالمہ ہوا تھا، جس کا خلاصہ حسب ذیل ہے:

امام اوزاعی: رکوع کرتے اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت آپ لوگ رفع یدین کیوں نہیں کرتے؟

امام اعظم: اس بارے میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث موجود نہیں ہے۔

امام اوزاعی: یہ کیسے ممکن ہے۔ حضرت امام زہری نے حضرت سالم کے حوالے سے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی یہ روایت مجھے بیان کی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم آغاز نماز کے وقت، رکوع کرتے وقت اور رکوع سے سر اٹھاتے وقت رفع یدین کرتے تھے۔

امام اعظم: اس روایت کے خلاف اسی سند سے ہمارے پاس حدیث موجود ہے۔ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم صرف آغاز نماز کے وقت رفع یدین کرتے تھے۔

امام اوزاعی: میں آپ کی خدمت میں: عن الزهري عن سالم عن ابيه کی سند پیش کرتا ہوں جبکہ آپ مجھے: حدثني حماد عن ابراهيم بتاتے ہیں (یعنی آپ کی سند کے مقابلہ میں میری سند زیادہ قوی ہے۔)

امام اعظم: حضرت امام حماد، حضرت امام زہری سے ثقہ فقیہ تھے، حضرت ابراہیم نخعی حضرت امام سالم سے زیادہ فقیہ اور حضرت علقمہ رضی اللہ عنہ فقہ میں حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے کم نہیں تھے۔ خواہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابیت کا درجہ حاصل تھا لیکن حضرت اسود رضی اللہ عنہ کو دوسرے کمالات حاصل تھے، پھر حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تو اپنی خصوصیات کے سبب

اپنی مثال آپ تھے۔
یہ گفتگو سن کر حضرت امام اوزاعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے خاموشی اختیار کر لی۔

## قسم ثانی......عربی ادب

سوال نمبر 4: درج ذیل اشعار کا ترجمہ کریں اوران کے خط کشیدہ صیغے حل کریں؟

| | |
|---|---|
| ۱- وقوفا بها صحبي على مطيهم | يقولون لاتهلك اسى وتجمل |
| ۲- ويوم دخلت الخدر خدر عنيزة | فقالت لك الويلات انك مرجلي |
| ۳- وما ذرفت عيناك الا لتضربي | بسهميك في اعشار قلب مقتل |
| ۴- وواد كجوف العير قفر قطعته | به الذئب يعوى كالخليع المعيل |
| ۵- فظل طهدة القوم من بين منضج | صفيف شواء او قدير معجل |
| ۶- تربعت القفين في الشول ترتعي | حدائق مولى الاسرة اغيد |
| ۷- واروع نباض احذ ململم | كمرداة صخر في صفيح مصمد |

جواب: ترجمہ اشعار:

۱- (میں نالاں تھا) اوراحباب میرے پاس ان میدانوں میں اپنی سواریوں کو روکے ہوئے کہہ رہے تھے کہ غم کی وجہ سے ہلاک نہ ہو اور صبر جمیل اختیار کر۔

۲- اور جس دن میں ہودج میں یعنی عنیزہ کے ہودج میں داخل ہوا، اس نے مجھے کہا: تیرا ناس ہو تو مجھے پیادہ پا کرنے والا ہے۔

۳- تیری دونوں آنکھیں اشکبار ہوئیں لیکن صرف اس لیے کہ تو اپنے دونوں (آنکھوں کے) تیروں کو میرے شکستہ دل کے ٹکڑوں پر مارے۔

۴- میں نے ایسے بہت سے جنگلوں کو قطع کیا جو گدھے کے پیٹ کی طرح یا حمار بن مویلع کے جنگل کی طرح خالی تھے، جن میں بھیڑیا ہارے ہوئے کثیر العیال جواری کی طرح روز ہا تھا۔

۵- قوم کے گوشت پکانے والے یا گرم پتھروں پر پھیلائے گوشت کو کباب کرنے والوں یا ہانڈی کے جلد پکائے ہوئے گوشت کے پکانے والوں میں منقسم ہو گئے۔

۶- اس اونٹنی نے موسم بہار مقام قفین میں ایسی خشک تھن والی اونٹنیوں کے ساتھ چرتے ہوئے گزارا جو اس وادی کے باغات میں چر رہی تھیں، جس کی زمین نرم تھی اور سبزہ زار باران دوم سے سیراب کیے جا چکے تھے۔

۷- اس کا دل ذکی، تیز حرکت، ہلکا اور سریع، سخت وقوی ہے جیسے چوڑے پتھروں میں پتھر کا ایک سنگ

شکن آلود ہو۔

خط کشیدہ صیغوں کی وضاحت:

۱-لَاتَہْلِكْ: صیغہ واحد مذکر حاضر فعل نہی معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ ہلاک ہونا۔

۲-دَخَلْتُ: صیغہ واحد متکلم فعل ماضی معروف صحیح از باب نَصَرَ یَنْصُرُ۔ داخل ہونا۔

۳-لِتَضْرِبِيْ: صیغہ واحد مؤنث حاضر فعل امر حاضر معروف ثلاثی مجرد صحیح از باب فَعَلَ یَفْعِلُ۔

۴-یَعْوِيْ: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مجرد لفیف مقرون از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ بھیڑیے یا کتے کا اپنی تھوتھنی اٹھا کر مسلسل چیخنا۔

۵-مُنْضِجٌ: صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مزید صحیح از باب افعال پکانا، تیار کرنا۔

۶-تَرْتَعِيْ: صیغہ واحد مؤنث حاضر فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افتعال چرنا۔

۷-مُلَمْلَمٌ: صیغہ واحد مذکر اسم مفعول ثلاثی مزید فیہ از باب فعللہ ٹھوس ہونا۔

سوال نمبر5: درج ذیل میں سے پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟

(۱)مبرم، (۲)روعات، (۳)برجد، (۴)العنیف، (۵)الوشاح، (۶)سفنجة، (۷) لم تنتطق

جواب: الفاظ کے معانی:

(۱)مضبوط، (۳)دھاری دار موٹی چادر، (۵)دولڑیوں والا ہار، (۶)طویل، (۷) پہننا۔

☆☆☆

تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۰ھ/2019ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: ومن لم يجد الماء وهو مسافر او خارج المصر بينه وبين المصر نحو ميل او اكثر يتيمم بالصعيد

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور تیمم کا لغوی واصطلاحی معنی سپرد قلم کریں؟ ۶+۸=۱۴

(ب) تیمم کا سنت طریقہ تحریر کریں نیز ائمہ کے نزدیک تیمم میں نیت کی کیا حیثیت ہے؟ ۱۰+۱۰=۲۰

سوال نمبر 2: كل اهاب دبغ فقد طهر وجازت الصلوة فيه والوضوء منه الاجلد الخنزير والأدمي .

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور عبارت پر اعراب لگائیں؟ ۵+۸=۱۳

(ب) انسان اور مردار جانور کے بال اور ہڈیاں پاک ہیں یا ناپاک؟ ائمہ کا اختلاف مع دلائل بیان کریں؟ ۲۰

سوال نمبر 3: ولا يطول الامام بهم الصلوة لقوله عليه السلام من ام قوما فليصل بهم صلوة اضعفهم فان فيهم المريض والكبير وذاالحاجة ويكره للنسآء ان يصلين وحدهن الجماعة

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ مسئلہ کی دلیل بیان کریں؟ ۸+۵=۱۳

(ب) اولی بالامامۃ کون ہے؟ بالترتیب مع دلیل بیان کریں؟ ۲۰

سوال نمبر 4: لا تصح الجمعة الافى مصر جامع او فى مصلى المصر ولاتجوز فى القرى لقوله عليه السلام لا جمعة ولا تشريق ولا فطر ولااضحى الافى مصر جامع

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور اس میں مذکور مسئلہ کی وضاحت کریں؟ ۶+۷=۱۳

(ب) صحت جمعہ کی شرائط قلمبند کریں نیز بتائیں کہ جمعہ کن کن لوگوں پر واجب نہیں ہے؟ ۱۵+۵=۲۰

# درجہ خاصہ (برائے طلباء) سال دوم 2019ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

سوال نمبر 1: ومن لم يجد الماء وهو مسافر او خارج المصر بينه وبين المصر نحو ميل او اكثر يتيمم بالصعيد

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور تیمم کا لغوی واصطلاحی معنی سپرد قلم کریں؟

(ب) تیمم کا سنت طریقہ تحریر کریں' نیز ائمہ کے نزدیک تیمم میں نیت کی کیا حیثیت ہے؟

جواب: (الف) عبارت کا ترجمہ:

اور جو شخص پانی نہ پائے جبکہ وہ حالت سفر میں ہو یا شہر کے باہر ہو، اس کے اور شہر کے درمیان ایک میل یا اس سے زیادہ فاصلہ ہو، تو پاک مٹی کے ساتھ تیمم کیا جائے گا۔

تیمم کا لغوی واصطلاحی معنیٰ:

تیمم کا لغوی معنیٰ ہے: قصد کرنا، ارادہ کرنا۔ اس کا شرعی واصطلاحی معنیٰ ہے: القصد الى الصعيد الطاهر للتطهر یعنی حصول طہارت کے لیے پاک مٹی کا ارادہ کرنا۔

(ب) تیمم کا مسنون طریقہ:

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد گرامی: التيمم ضربتان کے پیش نظر تیمم کا مسنون طریقہ یہ ہے کہ متیمم حصول طہارت کے قصد سے دوبار اپنے دونوں ہاتھ پاک مٹی پر مارے، پہلی ضرب کے بعد اپنے چہرے کا مسح کرے اور دوسری ضرب کے بعد اپنے دونوں ہاتھوں کا کہنیوں سمیت مسح کرے۔ تاہم ہاتھوں کو زمین پر مارنے کی وجہ سے زیادہ مٹی لگ جائے تو انہیں جھاڑ لیا جائے تاکہ چہرہ خاک آلودنہ ہو۔

تیمم میں نیت کے حوالے سے مذاہب آئمہ:

اس بات پر سب آئمہ کا اتفاق ہے کہ وضو کرتے وقت نیت شرط نہیں ہے۔ کیا تیمم میں نیت شرط ہے یا نہیں؟ اس مسئلہ میں ہمارا اور حضرت امام زفر رحمہ اللہ تعالیٰ کے مابین اختلاف ہے۔ امام زفر رحمہ اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے کہ تیمم میں نیت شرط نہیں ہے۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ تیمم وضو کا خلیفہ ہے، جب اصل (وضو) میں نیت شرط نہیں ہے تو فرع میں بھی نیت شرط نہیں ہے، اگر ہم تیمم میں نیت شرط قرار دیں تو فرع کا اصل کے خلاف ہونا لازم آئے گا جو درست نہیں ہے۔

ہمارا مؤقف ہے کہ تیمم میں نیت شرط ہے، اگر شرط نہ پائی گئی تو مشروط (تیمم) بھی نہیں پایا جائے گا۔

اس سلسلہ ہمارے دو دلائل ہیں:

(i) لفظ تیمم لغت میں قصد وارادہ کو کہا جاتا ہے اور قصد ہی کا دوسرا نام نیت ہے۔ لہٰذا نیت کے بغیر تیمم نہیں ہوگا۔

(ii) تیمم مٹی سے کیا جاتا ہے اور مٹی ہر حالت میں نماز کے لیے مطہر نہیں ہے، بلکہ مٹی کے مطہر ہونے کے لیے یہ شرط ہے کہ پانی دستیاب نہ ہو، تیمم نماز کے واسطے اور نماز کے ارادہ سے کیا جارہا ہو اور ارادہ کا نام ہی نیت ہے۔ تو ثابت ہوا تیمم میں نیت شرط ہے۔

سوال نمبر 2: كُلُّ اِهَابٍ دُبِغَ فَقَدْ طَهُرَ وَجَازَتِ الصَّلٰوةُ فِيْهِ وَالْوُضُوْءُ مِنْهُ اِلَّا جِلْدَ الْخِنْزِيْرِ وَالْاٰدَمِيِّ.

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور عبارت پر اعراب لگائیں؟

(ب) انسان اور مردار جانور کے بال اور ہڈیاں پاک ہیں یا ناپاک؟ ائمہ کا اختلاف مع دلائل بیان کریں؟

جواب: (الف) عبارت پر اعراب اور اس کا ترجمہ:

نوٹ: اعراب اوپر عبارت پر لگادیے گئے ہیں اور ترجمہ حسب ذیل ہے:

ہر چمڑہ دباغت دینے سے پاک ہو جاتا ہے، اس میں نماز جائز ہے اور اس سے وضوء بھی درست ہے ماسوائے خنزیر اور آدمی کے چمڑے کے۔

(ب) انسان اور مردار کے بال اور ہڈیوں کے پاک ہونے کے مسئلہ میں مذاہب آئمہ:

صورت مسئلہ یہ ہے کہ ہمارے یہاں مردار جانور کے بال اور اس کی ہڈیاں نیز سینگ، ناخن اور کھر وغیرہ سب پاک ہیں۔ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ ان سب چیزوں کو ناپاک قرار دیتے ہیں۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ یہ سب چیزیں مردار کے اجزاء ہیں اور مردار اپنے تمام اجزاء کے ساتھ ناپاک ہے۔ لہٰذا یہ اشیاء بھی ناپاک قرار پائیں گی۔

اس سلسلہ میں ہماری دلیل یہ ہے کہ مردار اس چیز کو کہا جاتا ہے جس میں زندگی ہو جبکہ بال وغیرہ میں زندگی تو درکنار زندگی کی رمق تک نہیں ہوتی، کیونکہ اگر ان اشیاء میں حیات ہوتی تو یقیناً ان کے کاٹنے سے جانور کو تکلیف ہوتی، جبکہ مشاہدہ ہے کہ اگر آپ جانور کے پورے بال کاٹ لیں تو بھی اس کی صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ اس سے ثابت ہوا کہ ان میں حیات نہیں ہے، جب ان میں حیات نہیں تو پھر ان کے مرنے یا مردار ہونے کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ جب یہ مردار نہیں ہیں تو ناپاک بھی نہیں ہیں۔

اسی سلسلہ میں دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ احناف کے ہاں انسان کے بال اور اس کی ہڈیاں پاک ہیں جبکہ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ انہیں ناپاک قرار دیتے ہیں۔ان کی دلیل یہ ہے کہ انسان کے کسی بھی حصہ سے انتفاع درست ہے اور نہ کسی جز کی خرید وفروخت روا ہے۔اگر انسانی بال اور ہڈی وغیرہ چیزیں پاک ہوتیں تو ان کی بیع وشراء بھی جائز ہوتی۔لہٰذا ثابت ہوا کہ یہ اشیاء ناپاک ہیں۔

اس بارے میں ہماری دلیل یہ ہے کہ انسان کے کسی بھی جز سے انتفاع کی ممانعت یا اس کی بیع وشراء ناجائز ہونے سے اس کا ناپاک ہونا لازم نہیں آتا بلکہ یہ انسان کی کرامت واحترام کی وجہ سے ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بار امانت کو انسانوں کے حوالے کر کے انہیں بزرگی وبرتری عطا فرمائی ہے۔اب اگر ہم انسانی اجزاء واعضاء کی خرید وشراء اور اس سے انتفاع کو جائز قرار دیں تو انسان کی توہین وتذلیل ہے اور ہمیں اس کا حق نہیں ہے۔

سوال نمبر3: ولا يطول الامام بهم الصلوة لقوله عليه السلام من ام قوما فليصل بهم صلوة اضعفهم فان فيهم المريض والكبير وذاالحاجة ويكره للنسآء ان يصلين وحدهن الجماعة

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ مسئلہ کی دلیل بیان کریں؟

(ب) اولیٰ بالامامۃ کون ہے؟ بالترتیب مع دلیل بیان کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

اور امام لوگوں کو لمبی نماز نہ پڑھائے، کیونکہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: جو شخص امامت کرے تو اسے چاہیے کہ وہ لوگوں کو ہلکی پھلکی نماز پڑھائے، اس لیے کہ نمازیوں میں بیمار، بوڑھے اور حاجتمند لوگ بھی موجود ہوتے ہیں۔اور خواتین کا تنہا باجماعت پڑھنا مکروہ ہے۔

خط کشیدہ مسئلہ کی دلیل:

عورتوں کے لیے مردوں کے بغیر تنہا جماعت سے نماز پڑھنا مکروہ ہے، اس لیے جب بھی اور جس طرح بھی عورتوں کی جماعت ہوگی اس میں فعل حرام کا ارتکاب ہوگا، چونکہ جماعت سنت مؤکدہ ہے اس لیے اس کی ادائیگی کے لیے فعل حرام کا ارتکاب برداشت نہیں کیا جا سکتا۔لہٰذا ان کی جماعت مکروہ تحریمی ہو گی۔تاہم اگر خواتین بضد ہوں کہ تنہا باجماعت نماز ادا کرنا چاہیں تو ان کا امام خواتین کے وسط میں کھڑا ہو گا۔یاد رہے ابتداء اسلام میں خواتین کو تبلیغ کے پیش نظر تنہا خواتین کی جماعت جائز تھی اور بعد میں اس کا حکم منسوخ ہو گیا۔اس زمانہ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا خواتین کو نماز پڑھاتی تھیں اور خود ان کے وسط (مرد کی طرح آگے نکل کر نہیں) میں کھڑا ہوتی تھیں۔

## (ب) امامت کا زیادہ حقدار کون:

صورت مسئلہ یہ ہے کہ طرفین کے ہاں امامت کا زیادہ حقدار وہ شخص ہے جو صحت مخارج کے ساتھ قرآن پڑھنے کے ساتھ ساتھ لوگوں سے یعنی فقہ وشریعت کے بارے میں سب سے زیادہ واقف ہو۔

حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ کے ہاں امامت کا سب سے زیادہ حقدار وہ شخص ہے' جو سب سے بڑا قاری ہو اور قرآن کریم نہایت عمدگی کے ساتھ پڑھتا ہو، کیونکہ قرأت نماز کا ایک رکن ہے، اس لیے اس میں مہارت رکھنے والا سب سے زیادہ مستحق امامت ہے جبکہ علم کی ضرورت اس وقت پیش آتی ہے جب کبھی نماز میں فساد کی صورت پیدا ہو اور عام طور پر قراء حضرات اتنا علم رکھتے ہیں جو مفسد نماز کی اصلاح کر سکیں۔

حضرت امام ابو یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ کی دلیل اور طرفین کی دلیل کا جواب یہ ہے کہ قرأت کی ضرورت صرف ایک رکن کی وجہ سے ہے اور علم کی ضرورت جملہ ارکان کے لیے ہے اور غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قرأت کے لیے بھی علم کی ضرورت ہے، اس طرح علم کی ضرورت قرأت کی ضرورت سے عام ہوگی۔

اس طرح اعلم بالسنۃ اقرأ القرآن پر مقدم اور فائق ہوگا۔ مزید ایک حدیث کے الفاظ یہ ہیں: فی الهجرة سواء فأفقههم في الدين، فان كانوا في الفقه سواء فأقرأهم للقرآن۔

سوال نمبر 4: لا تصح الجمعة الا في مصر جامع او في مصلى المصر ولا تجوز في القرى لقوله عليه السلام لا جمعة ولا تشريق ولا فطر ولا اضحى الا في مصر جامع.

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور اس میں مذکور مسئلہ کی وضاحت کریں؟

(ب) صحت جمعہ کی شرائط قلمبند کریں' نیز بتائیں کہ جمعہ کن کن لوگوں پر واجب نہیں ہے؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

جمعہ صرف شہر جامع میں یا فنائے شہر میں جائز ہے اور گاؤں میں نماز جمعہ درست نہیں ہے۔ اس بارے میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: جمعہ، تشریق اور عیدین کی نمازیں صرف شہر جامع میں مشروع ہیں۔

## عبارت کے مسئلہ کی وضاحت:

صورت مسئلہ یہ ہے کہ ہمارے یہاں صرف شہر یا فنائے شہر میں جمعہ درست ہے، اس کے علاوہ گاؤں اور قریہ میں جمعہ صحیح نہیں ہے۔ حضرت امام شافعی اور حضرت امام مالک رحمہما اللہ تعالیٰ کا موقف ہے کہ شہر، گاؤں اور بستی وغیرہ سب جگہ جمعہ درست ہے۔ صاحب بنائیہ نے حضرت امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کا یہ قول نقل کیا ہے کہ ان کے یہاں ہر اس جگہ جمعہ پڑھنا جائز ہے جہاں چالیس آزاد آدمی مقیم ہوں، سردی وگرمی کے ہر موسم میں وہیں رہتے ہوں۔

## (ب) صحت جمعہ کی شرائط:

صحت جمعہ کی بارہ شرائط ہیں:

(۱) آزاد ہونا، (۲) مذکر (مرد) ہونا، (۳) مقیم ہونا، (۴) صحت مند ہونا، (۵) پاؤں کا صحیح وسالم ہونا، (۶) آنکھوں کا صحیح ہونا، (۷) شہر ہونا، (۸) جماعت ہونا، (۹) سلطان وقت یا اس کے نائب کا ہونا، (۱۰) نماز ظہر کا وقت ہونا، (۱۱) خطبہ ہونا، (۱۲) اذن عام ہونا۔

## وہ لوگ جن پر جمعہ واجب نہیں ہے:

چھ قسم کے لوگ ہیں جن پر جمعہ واجب نہیں ہے:

(۱) غلام، (۲) عورت، (۳) مسافر، (۴) بیمار، (۵) اندھا، (۶) لنگڑا۔

☆☆☆

## تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۰ھ/2019ء

## چوتھا پرچہ: اصول فقہ

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: الاصل الرابع ای الاصل الرابع بعد الثلثة للاحكام الشرعية هو القياس المستنبط من هذه الاصول الثلثة و كان ينبغي ان يقيده بهذا القيد كما قيده فخر الاسلام وغيره ليخرج القياس الشبهي والعقلي ولكنه اكتفى بالشهرة ۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں نیز خط کشیدہ سے مقصود مصنف کی وضاحت کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) کتاب اللہ سے مستنبط قیاس کی کوئی ایک مثال دیں؟ ۶

(ج) نور الانوار کی روشنی میں کتاب اللہ کی تعریف مع اجناس وفصول بیان کریں؟ ۸

سوال نمبر 2: والنهي وهو قوله ای القائل لغيره على سبيل الاستعلاء لاتفعل ۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور جو منہی عنہ اپنی ذات یا وصف کے اعتبار سے قبیح ہوتا ہے ان میں سے ہر ایک کی دو دو مثالیں دیں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) حرمت مصاہرت زنا سے ثابت ہوتی ہے یا نہیں؟ ائمہ کا اختلاف مع دلیل بیان کریں؟ ۱۴

سوال نمبر 3: الاستدلال بعبارة النص وباشارته وبدلالته وباقتضاءه ۔

(الف) استدلال کی چاروں قسموں میں سے ہر ایک کی تعریف مع مثال تحریر کریں؟ ۲۰

(ب) استدلال کی مذکورہ چار قسموں کی وجہ حصر نور الانوار کی روشنی میں بیان کریں؟ ۱۴

سوال نمبر 4: (الف) سنت کی تعریف کر کے سنت اور حدیث میں فرق بیان کریں نیز حدیث متواتر کی تعریف کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) عزیمت اور رخصت میں سے ہر ایک کی تعریف لکھیں؟ ۴+۴=۸

(ج) علم اصول فقہ کی تعریف، موضوع اور غرض وغایت لکھیں؟ ۴+۲+۴=۱۰

# درجہ خاصہ (برائے طلباء) سال دوم 2019ء

## چوتھا پرچہ: اصول فقہ

سوال نمبر 1: الاصل الرابع ای الاصل الرابع بعد الثلثة للاحکام الشرعیة هو القیاس المستنبط من هذه الاصول الثلثة و کان ینبغی ان یقیده بهذا القید کما قیده فخر الاسلام وغیره لیخرج القیاس الشبهی والعقلی ولکنه اکتفی بالشهرة.

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں، نیز خط کشیدہ سے مقصودِ مصنف کی وضاحت کریں؟

(ب) کتاب اللہ سے مستنبط قیاس کی کوئی ایک مثال دیں۔

(ج) نور الانوار کی روشنی میں کتاب اللہ کی تعریف مع اجناس وفصول بیان کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

احکام شرعیہ کے تین اصول کے بعد چوتھا اصل قیاس ہے جبکہ احکام کا استنباط تین اصول سے ہوتا ہے۔ مصنف کے لیے مناسب تھا کہ اس (خط کشیدہ) الفاظ کا تعریف میں اضافہ کرتے جس طرح فخر الاسلام وغیرہ شارحین نے کیا ہے تا کہ قیاس شبہی اور قیاس عقلی خارج ہو جاتے لیکن مصنف نے مشہور تعریف سے اعراض کرنا پسند نہ کیا۔

شارح کی رائے اور مقصود عبارت کی وضاحت:

شارح حضرت علامہ ملا جیون رحمہ اللہ تعالیٰ مصنف کو مشورہ دے رہے ہیں کہ کاش وہ قیاس کی تعریف میں خط کشیدہ الفاظ کا اضافہ کر دیتے جس طرح علامہ فخر الاسلام وغیرہ شخصیات نے قیود کا اضافہ کیا ہے۔ پھر مصنف کے علمی مقام کا احترام کرتے ہوئے فرماتے ہیں: شاید انہوں نے مشہور تعریف سے اعراض کرنا پسند نہیں کیا۔

(ب) کتاب اللہ سے مستنبط قیاس کی ایک مثال:

نماز جمعہ کی اذان ہوتے ہی خرید وفروخت (تجارت) بند کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ چنانچہ ارشاد ربانی ہے: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا نُوْدِيَ لِلصَّلٰوةِ مِنْ يَّوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ وَذَرُوا الْبَيْعَ ''اے ایمان والو! جب نماز جمعہ کی اذان کہی جائے تو تم ذکر (جمعہ کی نماز) کی طرف آؤ اور خرید و فروخت بند کر دو۔''

اس آیت میں اذان جمعہ ہونے پر تجارت ترک کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور اسی پر قیاس کرتے ہوئے

کاشت کاری ترک کرنے کا حکم لگایا جائے تو بھی کتاب اللہ کی نص کے عین مطابق ہوگا۔

## (ج) کتاب اللہ کی تعریف مع جنس وفصول:

اما الكتاب فالقرآن المنزل على الرسول عليه السلام المكتوب في المصاحف المنقول عنه نقلاً متواتراً بلا شبهة .

''بہرحال کتاب وہ قرآن ہے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر اتارا گیا جو مصاحف میں محفوظ ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بلاشبہ تواتر کے ساتھ منقول ہے۔''

الکتاب ''معرف'' ہے اور فالقرآن...... بلاشبهة تک معرف ہے۔ الکتاب جنس ہے جس میں سابقہ کتب شامل تھیں، القرآن فصل اول ہے کہ اس سے باقی کتب ساوی خارج ہو گئیں، المنزل على الرسول عليه السلام کی قید سے باقی صحائف خارج ہو گئے جو مختلف انبیاء پر اتارے گئے تھے، المكتوب في المصاحف کی قید سے وہ آیات خارج ہو گئیں جو منسوخ شدہ ہیں اور المنقول عنه نقلاً متواتراً بلاشبهة کی قید سے مختلف قراءتیں خارج ہو گئیں جو مختلف فیہ ہیں۔

سوال نمبر2: والنهي وهو قوله اى القائل لغيره على سبيل الاستعلاء لاتفعل .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور جو منہی عنہ اپنی ذات یا وصف کے اعتبار سے قبیح ہوتا ہے ان میں سے ہر ایک کی دو دو مثالیں دیں؟

(ب) حرمت مصاہرت زنا سے ثابت ہوتی ہے یا نہیں؟ ائمہ کا اختلاف مع دلیل بیان کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

''اور ''نہی'' استعلاء کی بناء پر کسی کا اپنے غیر کو کسی کام سے روکنے کا نام ہے مثلاً تو نہ کر''۔

## اپنی ذات یا وصف کے اعتبار سے قبیح ہونے کی تعریف ومثال:

منہی عنہ قبیح کی دو اقسام ہیں:

۱۔ قبیح لعینہ وضعاً کی تعریف ومثال: قطع نظر شریعت کے وارد ہونے سے اس کی قبح عقلی کے لیے وضع کیا گیا ہو یعنی اس کے قبح کا ادراک عقل سے ممکن ہو مثلاً کفر، یہ اصل وضع ہی میں قبیح ہے، اگر شریعت اس کے قبیح ہونے پر وارد نہ ہو تب بھی عقل سے اس کے قبیح ہونے کا ادراک ممکن ہے، کیونکہ منعم کی ناشکری کا قبیح ہونا عقول سلیمہ میں راسخ ہے۔

۲۔ قبیح لعینہ شرعاً کی تعریف ومثال: اس کے قبیح ہونے کو شریعت نے بیان کیا ہو جبکہ عقل اس کے قبیح ہونے کا ادراک کرنے سے قاصر ہو جیسے آزاد کی بیع اس میں قبح شرعاً ہے، کیونکہ بیع کو لغوی طور پر ایسے معنیٰ کے لیے وضع نہیں کیا گیا جس میں قبح عقلی ہو بلکہ اس کے قبح کو شریعت نے بیان کر دیا، کیونکہ شریعت نے

بیع کی تفسیر مبادلۃ المال بالمال سے کی ہے، جبکہ آزاد شرعاً مال نہیں ہے۔ اسی طرح بے وضو نماز ادا کرنا بھی قبح شرعی ہے، کیونکہ وہ شرعاً نماز پڑھنے کا اہل نہیں ہے۔

## (ب) زنا سے حرمت مصاہرت ثابت ہونے یا نہ ہونے میں مذاہب آئمہ:

جب کسی عورت سے زنا کیا جائے یا شہوت سے چھولیا جائے تو اس سے حرمت مصاہرت ثابت ہو جاتی ہے یا نہیں؟ اس مسئلہ میں آئمہ فقہ کا اختلاف ہے۔ امام اعظم، امام شافعی اور حضرت امام مالک رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس عمل سے حرمت مصاہرت ثابت ہو جاتی ہے۔ اس سلسلہ میں دلائل حسب ذیل ہیں:

(i) حضرت امام ابن شیبہ رحمہ اللہ تعالیٰ سے منقول ہے:

وقال ابراهيم عليه السلام وكانوا يقولون اذا اطلع الرجل على المرأة على مالاتحل له، او لمسها بشهوة فقد حرمنا عليه جميعاً یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام فرمایا کرتے تھے: اگر آدمی عورت سے صحبت کرے جو اس کے لیے حلال نہیں تھی یا شہوت کے ساتھ اسے چھولیا تو اس پر سب حرام ہو جائیں گی۔ (الکتاب المصنف، ص:48)

(ii) روایت میں ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا: یا رسول اللہ! میں نے زمانہ جاہلیت میں ایک عورت سے ارتکاب زنا کیا تھا، تو اس کی بیٹی سے میں نکاح کر سکتا ہوں؟ آپ نے جواب میں فرمایا: میری یہ رائے نہیں اور نہ ایسا نکاح جائز ہے کہ بیٹی کو اس چیز پر مطلع ہو جس پر اس کی ماں مطلع تھی۔

حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ تعالیٰ کا موقف ہے کہ اس سے حرمت مصاہرت ثابت نہیں ہوتی۔ جمہور کا مذہب قوی ہے۔ اور ان کے دلائل مضبوط ہیں، لہٰذا ان کے مذہب کو ترجیح حاصل ہوگی۔

سوال نمبر 3: الاستدلال بعبارة النص وباشارته وبدلالته وباقتضاء ه.

(الف) استدلال کی چاروں قسموں میں سے ہر ایک کی تعریف مع مثال تحریر کریں؟

(ب) استدلال کی مذکورہ چار قسموں کی وجہ حصر نور الانوار کی روشنی میں بیان کریں؟

## جواب: (الف) استدلال کی چاروں اقسام کی تعریف اور مثال:

۱- عبارت النص: جو معنی نص سے مقصود ہو، نص کی عبارت ہی اس کی واضح الفاظ میں صراحت کر دے۔ مثلاً ارشاد ربانی ہے: وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا (یعنی اللہ تعالیٰ نے بیع حلال قرار دی اور سود کو حرام قرار دیا) قرآن وسنت کی اکثر نصوص اسی نوعیت کی ہیں، اس کو دلالۃ النص بھی کہا جاتا ہے۔

۲- اشارۃ النص: نص کے الفاظ میں کوئی ایسا اشارہ موجود ہو جو اس کے معنی کو واضح کرتا ہو۔ چنانچہ ارشاد خداوندی ہے: وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ (اور معاملہ میں آپ صحابہ سے مشورہ کر لیا کریں) اس میں اس بات کا اشارہ موجود ہے کہ امت میں ایک ایسی جماعت ہونا چاہیے جو امت کی راہنمائی کرنے اور

معاملات میں امت ان سے مشاورت کرے۔ اس کو دلالۃ الاشارہ بھی کہا جاتا ہے۔

۳- اقتضاء النص: لفظ اقتضاء کا معنیٰ ہے تقاضی کرنا، اس کا اصطلاحی معنیٰ ہے: عبارت میں کسی لفظ کو محذوف ماننا، اگر اسے محذوف نہ مانا جائے تو مفہوم درست نہ ہو جیسے ارشاد ربانی ہے: وَسْئَلِ الْقَرْيَةَ (اور بستی والوں سے دریافت کریں) یہاں لفظ ''الْقَرْيَةَ'' سے قبل لفظ ''اهل'' محذوف تسلیم کیا گیا ہے، کیونکہ اس کے بغیر اس جملہ کا مفہوم درست نہیں ہے۔

۴- دلالۃ النص: نص کا حکم کسی ایک معاملہ میں ہو جبکہ دوسرا حکم اس سے خود سمجھا جا رہا ہو مثلاً ارشاد قرآن ہے:

فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا (یعنی تم والدین کو اُف تک نہ کہو اور نہ انہیں ڈانٹو) تو اس سے یہ بات از خود ثابت ہوگئی کہ والدین کو مارنا اور انہیں برے الفاظ سے یاد کرنا یا پکارنا بھی حرام ہے۔

## (ب) استدلال کی چاروں اقسام کی وجہ حصر:

مستدل

| | |
|---|---|
| ان استدل بنظم | وان لم یستدل بنظم بل بالمعنیٰ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ان کان مسوقاً (عبارۃ النص) | والا (اشارۃ النص) | مفهوما بحسب اللغة (دلالۃ النص) | والا (اقتضاء النص) |

سوال نمبر 4: (الف) سنت کی تعریف کر کے سنت اور حدیث میں فرق بیان کریں نیز حدیث متواتر کی تعریف کریں؟

(ب) عزیمت اور رخصت میں سے ہر ایک کی تعریف لکھیں؟

(ج) علم اصول فقہ کی تعریف، موضوع اور غرض وغایت لکھیں؟

## جواب: (الف) سنت کی تعریف:

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے قول، فعل اور تقریر یا صحابہ کے قول، فعل یا تقریر کو سنت کہا جاتا ہے۔

## سنت اور حدیث میں فرق:

سنت کا معنیٰ ''طریقہ'' ہے اور اصطلاحی طور پر اس سے مراد حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا قول، فعل اور یا تقریر ہے۔ حدیث کا معنیٰ بات کے ہیں اور اس سے مراد حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات عالیہ ہیں۔

## حدیث متواتر:

وہ حدیث ہے جسے ہر دور میں اتنے کثیر لوگ روایت کریں کہ ان کا عادتاً جھوٹ پر متفق ہونا منع ہو۔

یہی صورت حال از ابتداء تا انتہاء اس کی سند کی ہے۔

## (ب) عزیمت اور رخصت کی تعریف:

۱۔ عزیمت: فالعزیمة وهی اسم لما هو اصل منها غیر متعلق بالعوارض ۔پس عزیمت (اس چیز کا نام ہے جو احکام مشروعہ میں سے اصل ہے عوارض کے ساتھ متعلق نہیں ہے) جیسے ماہ رمضان میں بحالت علالت افطار کو مشروع قرار دیا گیا، پس ماہ رمضان میں مرض کی وجہ سے افطار کا مشروع ہونا عزیمت نہیں بلکہ رخصت ہے۔

عزیمت کی مشہور چار اقسام ہیں:

(i) فرض، (ii) واجب، (iii) سنت، (iv) نفل

۲۔ رخصت: رخصت کا لغوی معنیٰ ہے: الیسر والسهولة (یعنی آسانی وسہولت) اس کا اصطلاحی مفہوم ہے: صرف الامر من العسر الی الیسر بواسطة عذر فی المکلف ۔یعنی کسی مشکل حکم کو آسانی کی طرف پھیرنا مکلف کے کسی عذر کی وجہ سے۔

پھر رخصت کی مشہور دو اقسام ہیں:

(۱) رخصت حقیقت، (۲) رخصت مجاز۔

## (ج) اصول فقہ کی تعریف، موضوع اور غرض:

۱۔ تعریف: ایسے قواعد کا جاننا جن کے ذریعے شرعی احکام کا استنباط کیا جائے۔

۲۔ موضوع: دلائل اربعہ (کتاب اللہ، سنت رسول، اجماع اور قیاس) اور احکام ہیں۔

۳۔ غرض وغایت: شرعی احکام کو ادلہ تفصیلیہ سے جاننا اور مسائل استنباط کرنے کے لیے قواعد معلوم کرنا۔

☆☆☆

## تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۰ھ/2019ء

# پانچواں پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: الكلمة لفظ وضع لمعنى مفرد

(الف) کلم جنس ہے یا جمع اور کیسے؟ الف لام جنسی اور تاء وحدت کی ہے اس میں تو منافاۃ ہے۔ مبتداء اور خبر میں مطابقت کیوں نہیں؟ دلائل کے ساتھ جواب دیں۔ ۶+۵+۵=۱۶

(ب) لفظ کا لغوی و اصطلاحی معنی لکھیں، نیز کلمات اللہ اور کلمات الجن لفظ کی تعریف میں کیسے داخل ہوں گے؟ دلیل دیں۔ ۵+۵=۱۰

(ج) مصنف نے صاحب مفصل کی تعریف "هي اللفظة الدالة" کو اختیار کیوں نہیں کیا؟ مدلل لکھیں۔ ۸

سوال نمبر 2: وهو اى الاسم قسمان معرب ومبنى

(الف) اسم کی صرف دو قسمیں کیوں ہیں؟ وجہ حصر لکھیں۔ نیز معرب کی تعریف کر کے اجناس و فصول ممتاز کریں؟ ۱۱+۱۱=۲۲

(ب) "وحكمه ان يختلف آخره لفظا او تقديرا" میں لفظا اور تقديرا کے منصوب ہونے کی وجہ بیان کریں؟ ۱۱

سوال نمبر 3: غير المنصرف مافيه علتان من تسع او واحدة منها تقوم مقامهما۔

(الف) غیر منصرف پر کسرہ اور تنوین کیوں نہیں آتے؟ اور کیا کبھی آ بھی سکتے ہیں یا نہیں؟ تفصیل سے بیان کریں؟ ۱۱+۱۱=۲۲

(ب) عمر اور جمع میں کون سا عدل ہے تحقیقی یا تقدیری؟ دلیل سے ثابت کریں۔ ۱۱

سوال نمبر 4: ومافيه علمية مؤثرة اذا نكر صرف لماتبين۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز معرفہ کو نکرہ بنانے کا کیا طریقہ ہے؟ ۵+۵=۱۰

(ب) احمر یا اس جیسی مثالوں میں نکرہ بنانے کے بعد وصف اصلی کا اعتبار ہوگا یا نہیں؟ سیبویہ اور اخفش کا اختلاف بیان کریں؟ ۱۲

(ج) علمیت کن کن اسباب میں شرط ہے؟ ۱۱

☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (برائے طلباء) سال دوم 2019ء

## پانچواں پرچہ: نحو

سوال نمبر 1: الكلمة لفظ وضع لمعنى مفرد

(الف) کلم جنس ہے یا جمع اور کیسے؟ الف لام جنسی اور تاء وحدت کی ہے اس میں تو منافاۃ ہے۔ مبتداء اور خبر میں مطابقت کیوں نہیں؟ دلائل کے ساتھ جواب دیں۔

(ب) لفظ کا لغوی و اصطلاحی معنی لکھیں' نیز کلمات اللہ اور کلمات الجن لفظ کی تعریف میں کیسے داخل ہوں گے؟ دلیل دیں۔

(ج) مصنف نے صاحب مفصل کی تعریف "هى اللفظة الدالة" کو اختیار کیوں نہیں کیا؟ مدلل لکھیں۔

جواب: (الف) کلم جنس ہے یا جمع:

"کلم" میں اختلاف ہے کہ یہ مشتق ہے یا غیر مشتق ہے؟ جمہور کا مذہب ہے کہ کلمہ، کلام اور کلم یہ نہ مشتق ہیں اور نہ مشتق منہ بلکہ یہ اسم جنس ہیں اور بعض کے نزدیک جمع ہے۔ جمع وہ ہوتا ہے جس کا واحد ہو اور وہ جمع کی ضمیر کا مرجع بن سکتا ہو۔ اسم جنس وہ ہوتا ہے جس کا واحد کوئی نہ ہو، قلیل و کثیر پر اس کا اطلاق درست ہو اور وہ واحد کی ضمیر کا مرجع بن سکے۔

"الكلمة" پر الف لام جنسی اور تاء وحدت میں منافات کا مسئلہ:

سوال یہ ہے کہ لفظ "الكلمة" پر الف لام جنسی ہے اور اس کے آخر میں تاء وحدت ہے جبکہ دونوں کے درمیان منافات ہے۔ تو دونوں کا جمع ہونا کیسے درست ہو سکتا ہے؟

جواب: ہمیں قطعاً تسلیم نہیں ہے کہ جنس اور وحدت میں منافات ہیں' ورنہ جنس اور وحدت کا ایک دوسرے پر حمل درست نہ ہوتا جبکہ ان کا باہم حمل درست جیسے کہا جاتا ہے: هذا الجنس واحد وهذا الواحد جنس۔ اس کی قدرے تفصیل یوں ہے کہ وحدت کی تین اقسام ہیں:

(i) وحدت جنسیہ مثلاً اَلْحَيَوَانُ وَاحِدٌ اَیْ جِنْسٌ وَاحِدٌ۔

(ii) وحدت نوعیہ مثلاً اَلْاِنْسَانُ وَاحِدٌ اَیْ نَوْعٌ وَّاحِدٌ۔

(iii) وحدت شخصیہ جیسے زَیْدٌ وَّاحِدٌ اَیْ شَخْصٌ وَّاحِدٌ۔

فقط وحدت شخصیہ جنس کے منافی ہے اور وہ یہاں مراد نہیں ہے۔

**مبتداء اور خبر میں مطابقت نہ ہونے کی وجہ:**

سوال یہ ہے کہ اس عبارت میں "الکلمۃ" مبتداء ہے اور "لفظ" خبر ہے، مبتداء اور خبر کے درمیان واحد، تثنیہ، جمع اور تذکیر و تانیث میں مطابقت ضروری ہے مگر یہاں دونوں کے مابین تذکیر و تانیث کی مطابقت نہیں پائی جارہی؟

اس سوال کا جواب یہ ہے کہ مبتداء اور خبر کے مابین تذکیر و تانیث کے لحاظ سے مطابقت کی مشہور چھ شرائط ہیں اور ان میں سے ایک بھی مفقود ہو تو مطابقت ضروری نہیں ہے۔ وہ شرائط حسب ذیل ہیں:

۱- مبتداء اور خبر دونوں اسم ظاہر ہوں، احترازی مثال یوں ہے: هِیَ اِسْمٌ وَّ فِعْلٌ وَّ حَرْفٌ۔

۲- خبر مشتق ہو ورنہ مطابقت ضروری نہ ہوگی جیسے اَلْكَلِمَةُ لَفْظٌ

۳- خبر حامل لضمیر المبتداء ہو، احترازی مثال جیسے زَیْنَبُ وَسَقَرَ مَاهٗ وَجُوْزَ مُمْتَنِعٌ۔

۴- خبر اسم تفضیل مستعمل بمِنْ نہ ہو، احترازی مثال جیسے اَلصَّلٰوةُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ۔

۵- خبر الفاظ مشترکہ بین المذکر والمؤنث بھی نہ ہو، احترازی مثال اَلْمَرْاَةُ جَرِیْحٌ صَبُوْرٌ۔

۶- خبر الفاظ مختصہ بالمؤنث بھی نہ ہو، احترازی مثال اَنْتِ طَالِقٌ، اَنْتِ حَائِضٌ۔

**(ب) لفظ کا لغوی و اصطلاحی معنیٰ:**

"لفظ" مصدر ہے جس کا لغوی معنیٰ ہے: پھینکنا، خواہ منہ سے ہو یا غیر منہ سے مثلاً اَكَلْتُ التَّمْرَةَ وَلَفَظْتُ النَّوَاةَ (میں نے کھجور کھائی اور گٹھلی پھینک دی) لَفَظَتِ الرَّحٰی الدَّقِیْقَ (چکی نے آٹا پھینکا)

اس کا اصطلاحی معنیٰ ہے: مَا يَتَلَفَّظُ بِهِ الْاِنْسَانُ (وہ چیز ہے جس کا انسان تلفظ کرے)

سوال: سوال یہ ہے لغوی اور اصطلاحی معنیٰ میں مناسبت ہونا ضروری ہوتا ہے اور یہاں دونوں معنوں میں کیا مناسبت ہے؟

جواب: مناسبت کی چار اقسام ہیں، یہاں دونوں معنوں میں عموم خصوص والی نسبت پائی جارہی ہے یعنی لغوی معنیٰ عام ہے اور اصطلاحی معنیٰ خاص ہے۔

**لفظ کی تعریف میں کلمات اللہ اور کلمات الجن داخل ہیں:**

سوال: "لفظ" کی تعریف میں کلمات اللہ اور کلمات الجن کیسے داخل ہوئے؟

جواب: کلمات اللہ کی دو حیثیتیں ہیں:

(i) ان کی نسبت باری تعالیٰ کی طرف ہو، اس اعتبار سے یہ لفظ کی تعریف میں شامل نہیں ہوں گے۔
(ii) ان کلمات کی نسبت انسان کی طرف کی جائے اس وقت یہ لفظ کی تعریف میں شامل ہوں گے۔ اس لیے کہ انسان بعض اوقات کلمات اللہ کی تلاوت کرتا ہے۔

چونکہ "لفظ" اسم جنس ہے جو قلیل وکثیر پر صادق آتا ہے، کلمات اللہ کی طرح اس میں کلمات الملائکہ اور کلمات الجن بھی داخل ہیں۔

## (ج) "ھی اللفظة الدالة" سے اعراض کی وجہ:

حضرت علامہ عبدالرحمٰن جامی رحمہ اللہ تعالیٰ صاحب مفصل اور صاحب کافیہ کی بیان کردہ تعریف پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں: الکلمة اللفظة الدالة علی معنیً مفرد" میں ایک خوبی ہے اور ایک نقص بھی ہے، خوبی یہ ہے کہ اللفظ کے ساتھ تاء لگا کر جو الفاظ خارج ہونے کے حقدار تھے ان کو خارج کر دیا جیسے عبداللہ حالت علمیت کو خارج کر دیا۔ نقص یہ ہے کہ جو الفاظ داخل ہونے کے حقدار تھے ان کو معنی کے ساتھ مفرد کی قید لگا کر خارج کر دیا مثلاً الرجل قائمة۔ اگر صاحب مفصل معنی کے ساتھ مفرد کی قید نہ لگاتے تو اچھا تھا۔ صاحب کافیہ کی تعریف میں دو خرابیاں ہیں: (i) جو الفاظ قابل الخروج تھے ان کو لفظ کے ساتھ تاء کی قید لگا کر داخل کر دیا جیسے عبداللہ حالت علمیت میں۔ (ii) جو الفاظ قابل دخول تھے ان کو معنی کے ساتھ مفرد کی قید لگا کر خارج کر دیا مثلاً الرجل قائمة۔

جواب: اس تبصرہ سے علامہ جامی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فقط یہ سمجھا کہ نحاۃ کا مقصد محض لفظ اور اعراب سے بحث کرنا ہے نہ کہ معانی ومفاہیم سے، یہ بات عیاں ہے۔ اگر فقط اعراب اور لفظ سے بحث کرنا مقصود ہو تو اعراب ایک ہو تو مفرد اور اگر دو ہوں تو مرکب کا اعتبار ہوگا، چونکہ: الرجل قائمة کا اعراب ایک ہے اور عبداللہ کے اعراب دو ہیں۔ لہٰذا الرجل کا اخراج اور عبداللہ کا ادخال صحیح نہیں ہے۔ تاہم امام جامی کا یہ تبصرہ صاحب کافیہ پر بطور اعتراض درست نہیں ہے، اس لیے نحوی حضرات فقط الفاظ کی بحث نہیں کرتے بلکہ معانی ومفاہیم کو بھی پیش نظر رکھتے ہیں۔ لہٰذا علامہ ابن حاجب کی یہ دو خرابیاں ہرگز نہیں ہیں بلکہ خوبیاں ہیں۔

سوال نمبر2: وهو ای الاسم قسمان معرب ومبنی

(الف) اسم کی صرف دو قسمیں کیوں ہیں؟ وجہ حصر لکھیں۔ نیز معرب کی تعریف کر کے اجناس وفصول ممتاز کریں؟

(ب) "وحکمه ان یختلف آخره لفظا او تقدیرا" میں لفظا اور تقدیرا کے منصوب ہونے کی وجہ بیان کریں؟

## جواب: (الف) اسم کی دو قسمیں ہونے کی وجہ حصر:

اسم دو حال سے خالی نہیں مفرد ہوگا یا مرکب، مفرد ہو تو مبنی جیسے: زَیْدٌ، مرکب ہو تو دو حال سے خالی نہیں مرکب مع العامل ہوگا یا مع غیر عامل ہوگا، اگر مرکب مع غیر العامل ہو تو پر بھی "مبنی" ہوگا جیسے: غُلَامُ زَیْدٍ میں غلام مبنی ہے۔ اگر مرکب ہو عامل کے ساتھ ہو تو پھر دو حال سے خالی نہیں، مبنی الاصل کے ساتھ مشابہ ہو گا یا نہیں، اگر مبنی الاصل کے ساتھ مشابہ ہو تو پھر بھی مبنی ہوگا جیسے: قَامَ هٰذَا اور اگر مبنی الاصل کے مشابہ نہ ہو اور عامل کے ساتھ مرکب ہو تو معرب ہوگا جیسے: قَامَ زَیْدٌ میں زَیْدٌ۔

## معرب کی تعریف اور جنس وفصول سے امتیاز:

اسم معرب کی تعریف بایں الفاظ کی جاتی ہے:

المعرب وهو كل اسم ركب مع غيره ولا يشبه مبنى الاصل اعنى الحرف والامر الحاضر والماضى یعنی معرب وہ اسم ہے جو غیر کے ساتھ مرکب ہو اور مبنی الاصل یعنی حرف، فعل امر حاضر معروف اور ماضی کے ساتھ مشابہ نہ ہو۔

اس عبارت میں المعرب "معرف" ہے اور وهو سے لے کر آخر تک معرف ہے۔ "كل" "اسم جنس ہے،" "ركب مع غيره" فصل اول ہے جس سے حروف ہجاء اور اسم مفرد زید وغیرہ خارج ہو گئے، ولا يشبه مبنى الاصل یہ فصل ثانی ہے جس سے قَامَ هٰؤُلَاءِ میں هٰؤُلَاءِ خارج ہو گیا۔ اسم معرب کی مثال زید ہے، اس مثال میں: قا زید۔

## (ب) اسم معرب کا حکم:

مصنف اس عبارت میں اسم معرب کا حکم بیان کر رہے ہیں کہ مختلف عوامل کے آنے سے اس کا آخر تبدیل ہو جاتا ہے جیسے: جَاءَنِیْ زَیْدٌ، رَأَیْتُ زَیْدًا وَ مَرَرْتُ بِزَیْدٍ۔ ان مثالوں میں رفع دینے والا عامل آیا تو زید مرفوع، نصب دینے والا عامل آیا تو زیدًا منصوب اور جر دینے والا عامل آیا تو زید مکسور ہو گیا۔

## "لَفْظًا" اور "تَقْدِیْرًا" منصوب ہونے کی وجہ:

یہ دونوں الفاظ ایک مقدر سوال کا جواب ہیں، سوال اور جواب حسب ذیل ہے:

سوال: لفظاً اور تقدیرًا دو حال سے خالی نہیں، یا تمیز ہے یختلف اخره ایک نسبت سے یا مفعول مطلق ہے یختلف سے و كلاهما باطل۔ اول اس لیے کہ تمیز عن نسبت محول عن الفاعل ہوتی ہے یا محول عن المفعول ہوتی ہے۔ یہاں ایسے نہیں، کیونکہ یختلف کا فاعل آخرہ مذکور ہے۔ ثانی اس لیے نہیں کہ مفعول مطلق فعل سابق کا ہم معنیٰ ہوتا ہے جبکہ لفظًا او تقديرًا يختلف کا ہم معنی

نہیں ہے۔

جواب: یہاں دونوں ترکیبیں درست ہیں، تمیز کا معنیٰ بھی درست ہے اس لیے کہ دراصل یہ فاعل ہے تقدیر عبارت اس طرح ہے: یختلف لفظ اخرہ او تقدیز آخرہ ۔مفعول مطلق بھی درست ہے۔ یہاں مضاف محذوف ہے، تقدیر عبارت اس طرح ہے: یختلف اخرہ اختلاف فلفظ او تقدیر۔ پھر مضاف کو حذف کر کے مضاف الیہ کو اس کا قائم مقام کر دیا گیا اور اس پر مضاف والا اعراب جاری کر دیا گیا۔ اس کو منصوب بنوع خافض کہتے ہیں۔ یاد رہے کہ احتمال اول یعنی تمیز بنانا راجح ہے، اس لیے کہ اس میں حذف کا ارتکاب نہیں کرنا پڑتا ہے۔ نیز اس لیے کہ اس میں ابہام اور تفصیل ہے جو واقع فی النفس ہوتی ہے بخلاف احتمال ثانی کے۔

سوال نمبر 3: غیر المنصرف مافیہ علتان من تسع او واحدۃ منھا تقوم مقامھما ۔

(الف) غیر منصرف پر کسرہ اور تنوین کیوں نہیں آتے؟ اور کیا کبھی آ بھی سکتے ہیں یا نہیں؟ تفصیل سے بیان کریں؟

(ب) عمر اور جمع میں کون سا عدل ہے تحقیقی یا تقدیری؟ دلیل سے ثابت کریں۔

جواب: (الف) غیر منصرف پر کسرہ اور تنوین نہ آنے کی وجہ:

علل تسعہ میں سے ہر ایک کو ایک ایک فرعیت حاصل ہے اور اسم غیر منصرف میں دو فرعیتیں پائی جاتی ہیں حقیقتاً یا حکماً تو اس میں دو فرعیتیں پائی گئیں۔ لہٰذا اسم غیر منصرف فرعیتیں کے پائے جانے کی وجہ سے فعل کے مشابہ ہو گیا۔ جس طرح فعل پر کسرہ اور تنوین نہیں آتی اس پر بھی نہیں آتیں۔

اسم کی فعل کے ساتھ مشابہت کی تین صورتیں ہیں:

(۱) اسم فعل کے معنیٰ کے ساتھ مشابہ ہو جیسے: نَزَالِ بمعنیٰ اِنْزِلْ۔ اس صورت میں اسم کو فعل کی دونوں اصلیت مل گئیں:

(i) اصلیت فی البناء، (ii) اصلیت فی العمل۔ لہٰذا اسماء افعال مبنی ہوں گے اور عامل بھی۔

۲- اسم فعل کے مشابہ ہو حرکات وسکنات اور تعداد حروف میں جیسے: یَضْرِبُ، ضَارِبٌ، یَسْتَخْرِجُ، مُسْتَخْرِجٌ۔

اس صورت میں اسم کو فعل کے ساتھ ایک اصلیت حاصل ہوئی وہ ہے: اصلیت فی العمل۔

۳- اسم، فعل کے ساتھ حرکات وسکنات اور تعداد کے اعتبار میں شریک نہ ہو بلکہ فعل کی صفات میں شریک ہو یعنی جس طرح فعل مصدر کی فرع ہے بالکل اسی طرح اسم فعل کی فرع ہے۔

چونکہ اصل فعل ہے جس پر کسرہ اور تنوین نہیں آتیں، اسی طرح اسم غیر منصرف پر بھی کسرہ اور تنوین نہیں آتیں۔

**غیر منصرف کو نکرہ بنانے پر اس پر کسرہ اور تنوین آسکتی ہیں:**

ضابطہ: ہر وہ اسم غیر منصرف جس میں علمیت بطور سبب جمع ہو اور دوسرے سبب کے مؤثر ہونے کے لیے شرط بھی ہو یا بطور سبب جمع ہو مگر دوسرے سبب کے مؤثر ہونے کی شرط نہ ہو، جب اس اسم غیر منصرف کو نکرہ کیا جائے تو وہ منصرف ہو جائے گا۔ پہلی صورت میں اس لیے کہ اس اسم غیر منصرف میں ایک سبب بھی باقی نہیں رہا، کیونکہ نکرہ بنانے کی وجہ سے علمیت ختم ہو جائے گی تو ایک سبب باقی بچے گا اور اس کے مؤثر ہونے کے لیے علمیت شرط تھی، اس لیے وہ سبب بھی ختم ہو گیا۔

قاعدہ ہے: "جب شرط فوت ہو جائے تو مشروط بھی فوت ہو جاتا ہے۔" جبکہ غیر منصرف ہونے کے لیے دو اسباب کا ہونا ضروری ہے۔ دوسری صورت میں اس لیے کہ جب اسے نکرہ بنائیں گے تو علمیت زائل ہو جائے گی، تو اس غیر منصرف میں صرف ایک سبب رہ جائے گا جبکہ غیر منصرف ہونے کے لیے دو سببوں کا ہونا ضروری ہے۔

**(ب) عُمَرُ اور جُمَعُ میں کون سا عدل ہے:**

۱۔ عُمَرُ: اس کا معدول عنہ (اصل) یقیناً ثابت نہیں ہے بلکہ فرضی ہے اور وہ عامر ہے۔ اہل عرب اسے غیر منصرف استعمال کرتے ہیں، غیر منصرف کے لیے دو اسباب کا ہونا ضروری ہے، چونکہ اس میں ایک علمیت پایا جاتا ہے اور دوسرا انہوں نے "عامر" سے معدول تسلیم کر لیا۔ یاد رہے عمر میں ایک سبب علم اور دوسرا عدل تقدیری پایا جاتا ہے۔

۲۔ جُمَعُ: اس کا اصل (معدول عنہ) یقینی ہے، وہ جُمْعُ یا جَمَاعَی یا جَمْعَاوَاتٌ ہے۔ اس پر اس کے غیر منصرف ہونے کے علاوہ دلیل یہ ہے کہ یہ جمعاء بروزن فعلاء کی جمع ہے اور فعلاء کے وزن پر آنے والا کلمہ دو حال سے خالی نہیں ہوتا، یا تو صفت ہوتا ہے یا اسم، اگر صفت ہو تو قیاسی طور پر اس کی جمع فُعْلٌ کے وزن پر آتی ہے جیسے حَمْرَاءُ کی جمع حُمْرٌ آتی ہے۔ اگر اسم ہو تو اس کی جمع مکسر فَعَالٰی کے وزن پر آتی ہے جیسے: صَحْرَاء کی جمع صَحَارٰی آتی ہے اور جمع سالم فَعْلَاوَاتٌ کے وزن پر آتی ہے جیسے: صَحْرَاءُ کی جمع صَحْرَاوَاتٌ جبکہ جمع اُن میں سے کسی ایک کے وزن پر بھی نہیں ہے، اس سے ثابت ہوا جُمَعُ اپنے اصل پر نہیں تو اس کا اصل جُمْعُ یا جَمَاعِیٌ یا جَمْعَاوَاتٌ ہے۔

یاد رہے جُمَعُ میں عدل تحقیقی پایا جاتا ہے۔

سوال نمبر 4: وَمَا فِيْهِ عِلْمِيَّةٌ مُؤَثِّرَةٌ اِذَا نُكِّرَ صُرِفَ لِمَا تَبَيَّنَ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز معرفہ کو نکرہ بنانے کا کیا طریقہ ہے؟

(ب) احمر یا اس جیسی مثالوں میں نکرہ بنانے کے بعد وصف اصلی کا اعتبار ہو گا یا نہیں؟ سیبویہ اور

اخفش کا اختلاف بیان کریں؟

(ج) علمیت کن کن اسباب میں شرط ہے؟

## جواب: (الف) عبارت پر اعراب اور اس کا ترجمہ:

نوٹ: اعراب اوپر عبارت پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ حسب ذیل ہے:

اور وہ سبب جس میں علمیت مؤثر ہوتی ہے، جب اسے نکرہ بنایا جائے تو وہ منصرف ہو جاتا ہے۔

## معرفہ کو نکرہ بنانے کا طریقہ:

علم کو نکرہ بنانے کے دو طریقے ہیں:

(i) علم بول کر ذات معین مراد نہ لی جائے بلکہ اس نام کی جماعت میں سے کوئی ایک غیر معین فرد مراد لیا جائے مثلاً بارہ آدمیوں کی جماعت میں سے ہر ایک کا نام طلحہ ہو اور طلحہ بول کر ان میں سے کوئی غیر معین طلحہ مراد لیا جائے جیسے: جَاءَنِي طَلْحَةُ وَطَلْحَةٌ آخَرُ۔ اس مثال میں پہلا طلحہ غیر منصرف ہے اور دوسرا طلحہ منصرف ہے۔

(ii) علم بول کر صاحب علم مراد نہ لیا جائے بلکہ صاحب علم کا وصف مراد لیا جائے جیسے فرعون بول کر فرد معین مراد نہ لیا جائے بلکہ باطل پرست شخصیت مراد لی جائے، اسی طرح موسیٰ بول کر خاص ذات پاک مراد نہ لی جائے بلکہ حق پرست شخصیت مراد لی جائے، کیونکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام حق پرست کی صفت سے معروف تھے۔ اسی لیے کہا جاتا ہے: لِكُلِّ فِرْعَوْنٍ مُوْسٰى (یعنی ہر باطل پرست کے مقابل حق پرست ہوتا ہے)

## (ب) اَحْمَرُ اور اس جیسی مثالوں میں وصف اصلی کا اعتبار ہوگا یا نہیں:

جب اَحْمَرُ اور اس جیسی مثالوں میں علم ہو اور اس کو نکرہ بنایا جائے، تو بعد از تنکیر اس کے منصرف ہونے یا غیر منصرف ہونے میں امام سیبویہ اور امام اخفش کا اختلاف ہے۔

امام سیبویہ اسے غیر منصرف قرار دیتے ہیں۔ وہ دلیل یہ پیش کرتے ہیں کہ مثل اَحْمَرُ میں علمیت کے اندر وصف اصلی کا اعتبار کرنے سے مانع علمیت تھی، جب بعد از تنکیر علمیت زائل ہو گئی تو وصف اصلی کے اعتبار کرنے سے کوئی مانع نہ رہا۔ لہٰذا مثل اَحْمَرُ علماً بعد از تنکیر وصف اصلی اور سبب آخر کی وجہ سے غیر منصرف ہوگا۔

امام اخفش جمہور کے مؤقف سے متفق ہو کر اسے منصرف قرار دیتے ہیں اور دلیل یہ پیش کرتے ہیں کہ وصف اور علمیت میں تضاد ہے یعنی یہ ایک دوسرے کی ضد ہیں، لہٰذا علمیت کی وجہ سے وصفیت معدوم ہو گئی۔ اب اگر بعد از تنکیر وصف اصلی کا اعتبار کیا جائے تو ایک معدوم چیز کا اعتبار کرنا لازم آئے گا جس کی

ہرگز ضرورت نہیں ہے۔

(ج) وہ اسباب جن میں علمیت شرط ہے:

غیر منصرف کے نو اسباب میں سے فقط چھ ایسے ہیں جن میں علمیت شرط ہے اور وہ اسباب حسب ذیل ہیں:

(i) عدل، (ii) تانیث، (iii) معرفہ، (iv) عجمہ، (v) ترکیب، (vi) الف نون زائدتان۔

☆☆☆

## تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان

# سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے)

## سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۰ھ/2019ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

وقت: تین گھنٹے　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: دونوں قسموں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### قسم اوّل...... بلاغت

سوال نمبر1: والتعقيد ان لايكون الكلام ظاهر الدلالة على المراد لخلل اما في النظم كقول الفرزدق في خال هشام وما مثله في الناس الا مملكا: ابو امه حي ابوه يقاربه

(الف) اعراب لگا کر عبارت کا ترجمہ کریں اور شعر میں پائی جانے والی تعقید کی وضاحت کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) تعقید معنوی کی مثال دیں اور بلاغت فی المتکلم کی تعریف کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر2: فينبغي ان يقتصر من التركيب على قدر الحاجة

(الف) مخاطب کے لحاظ سے خبر لانے کی کتنی اور کون کون سی صورتیں ہیں؟ مع امثلہ بیان کریں؟ ۱۵

(ب) مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ لانے کی کوئی دو وجوہ بیان کریں اور مثال دیں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر3: ثم الاسناد منه حقيقة عقلية وهي اسناد الفعل او معناه الى ماهو له عند المتكلم في الظاهر۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں، اور اسناد حقیقی کی مثال دیں نیز تعریف میں خط کشیدہ عبارت کی قید لگانے کی وضاحت کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) مجاز عقلی کی تعریف کریں اور اس کی کوئی دو مثالیں دے کر وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

### قسم ثانی...... منطق

سوال نمبر4: وبعد فهذا غاية تهذيب الكلام في تحرير المنطق والكلام وتقريب المرام من تقرير عقائد الاسلام جعلته تبصرة لمن حاول التبصر لدى الافهام وتذكرة

لمن اراد ان یتذکر من ذوی الافهام .

(الف) عبارت پر اعراب لگائیں نیز بتائیں کہ "بَعْدُ" کی اعرابی حالتیں کتنی اور کون کون سی ہیں؟

۷+۸=۱۵

(ب) فھذا پر فالانے کی کیا وجہ ہے؟ ھذا کا مشار الیہ محسوس مبصر ہوتا ہے یہاں مشار الیہ کیا چیز ہے؟ دلیل سے ثابت کریں۔ ۱۰

سوال نمبر5: وهو ان استقل فمع الدلالة بهيئته على احد الازمنة الثلثة كلمة وبدونها اسم والافاداة .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں نیز منطقیوں کے کلمہ اور نحویوں کے فعل میں، اسی طرح اداۃ اور حرف میں کیا فرق ہے؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) جسق اور حجو ہیئت ترکیبی کے لحاظ سے بالکل نصر کی طرح ہیں پھر یہ نصر کی طرح فعل کیوں نہیں ہیں؟ ۱۰

سوال نمبر6: الكليات خمس اى الكليات التى لها افراد بحسب نفس الامر فى الذهن او الخارج منحصرة فى خمسة انواع .

(الف) ترجمہ کریں، نیز کلی منطقی اور کلی عقلی میں سے ہر ایک کی تعریف کر کے مثال دیں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) کلیات خمسہ میں سے کوئی سی دو کی تعریف مع مثال تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (برائے طلباء) سال دوم 2019ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

### قسم اوّل...... بلاغت

سوال نمبر1: وَالتَّعْقِيْدُ اَنْ لَّا يَكُوْنَ الْكَلَامُ ظَاهِرَ الدَّلَالَةِ عَلَى الْمُرَادِ لِخَلَلٍ اِمَّا فِى النَّظْمِ كَقَوْلِ الْفَرَزْدَقِ فِىْ خَالِ هَشَّامٍ وَمَا مِثْلُهُ فِى النَّاسِ اِلَّا مُمَلَّكًا: اَبُوْ اُمِّهٖ حَىٌّ اَبُوْهُ يُقَارِبُهٗ

(الف) اعراب لگا کر عبارت کا ترجمہ کریں اور شعر میں پائی جانے والی تعقید کی وضاحت کریں؟

(ب) تعقید معنوی کی مثال دیں اور بلاغت فی المتکلم کی تعریف کریں؟

جواب: (الف) عبارت پر اعراب اور ترجمہ عبارت:

نوٹ: اعراب اوپر عبارت پر لگا دیے گئے ہیں اور ترجمہ درج ذیل ہے:

اور تعقید یہ ہے کہ کلام کا مراد پر کسی خلل کے سبب ظاہر الدلالت نہ ہونا، یا تو نظم میں ہو گا جس طرح ہشام بن عبدالملک بن مروان کے ماموں کی تعریف میں فرزدق (شاعر) کا شعر ہے:

اس کی مثل لوگوں میں کوئی زندہ نہیں ہے جو اس کا ہم پلہ ہو لیکن ایسا بادشاہ جس کی ماں کا باپ اس کا باپ ہے۔

شعر میں پائی جانے والی تعقید کی وضاحت:

خلل فی النظم خواہ نظم میں ہو یا نثر میں ہو، یہ کئی قسم کا ہوتا ہے: (i) کسی چیز کا اپنے محل سے تقدم و تأخر، (ii) بلا قرینہ حذف، کیونکہ محذوف مع القرینہ ثابت کی طرح ہوتا ہے۔ (iii) دو متلازم چیزوں کے درمیان اجنبی چیز کا فاصلہ آ جانا جیسے مبتداء و خبر، صفت و موصوف، مبدل و بدل کے مابین فاصلہ کرنا بھی تعقید لفظی ہے۔ جس طرح فرزدق کے شعر میں موجود ہے۔ اس شعر میں مبتداء اور خبر (ابو امہ، ابوہ) کے درمیان اجنبی (حی) کا فاصلہ ہے۔ اسی طرح موصوف (حی) اور صفت (یقاربہ) کے مابین اجنبی چیز (ابوہ) سے فاصلہ، پھر مبدل منہ (مثلہ) بدل (حی یقاربہ) کے درمیان تو حد درجہ اجنبی کا فاصلہ واقع ہے۔ نیز مستثنیٰ منہ (حی یقاربہ) پر استثنیٰ (الا مملکاً) کی تقدیم بھی تعقید میں اضافہ کا باعث ہے۔

(ب) تعقید معنوی کی مثال:

تعقید معنوی: تعقید فی الانتقال هو ان لایکون ظاهر الدلالة علی المراد لخلل واقع فی انتقال الذهن من المعنی الاول المفهوم بحسب اللغة الی المعنی الثانی المقصود وذالك بسبب ایراد اللوازم البعیدة المفتقرة الی الوسائل الکثیرة مع خفاء القرائن الدالة علی المقصود یعنی کلام لغوی معنیٰ سے مقصودی معنیٰ کی طرف ذہن کے منتقل ہونے میں مراد پر ظاہر الدلالۃ نہ ہو، کیونکہ اس میں ایسے لزومات بعیدہ لائے گئے ہیں جو وسائط کثیرہ کے محتاج ہیں جبکہ مقصود پر دلالت کرنے والے قرائن بھی مخفی ہیں۔

بلاغت فی المتکلم:

بلاغت فی المتکلم کی تعریف بایں الفاظ کی گئی ہے: وفی المتکلم ملکة یقتدر بها علی تالیف کلام بلیغ یعنی متکلم میں بلاغت یہ ہے کہ ایسا ملکہ جس کے سبب انسان کلام بلیغ کی تالیف پر قادر ہو جائے۔

سوال نمبر 2: فینبغی ان یقتصر من الترکیب علی قدر الحاجة

(الف) مخاطب کے لحاظ سے خبر لانے کی کتنی اور کون کون سی صورتیں ہیں؟ مع امثلہ بیان کریں؟
(ب) مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ لانے کی کوئی دو وجوہ بیان کریں اور مثال دیں؟

## جواب: (الف) مخاطب کے لحاظ سے خبر لانے کی صورتیں مع امثلہ:

مخاطب کے لحاظ سے خبر لانے کی تین صورتیں ہیں:

(i) ابتدائی: اگر مخاطب حکم اور حکم میں تردد سے خالی الذہن ہو تو ایسے مخاطب پر کلام تاکید کے بغیر لایا جائے گا، کیونکہ وہ خالی الذہن ہونے کے سبب بات کو قبول کرے گا۔ لہٰذا اتنی بات پر اکتفاء کیا جائے گا کہ کلام زائد اور اضافات سے خالی ہو۔

(ii) طلبی: اگر مخاطب حکم میں متردد یا اس کا طالب ہے تو ایسے مخاطب کے ساتھ کلام کو کسی تاکید سے مؤکد کر کے پیش کرنا اچھا ہوگا اور اس کی تاکید کو "تاکید استحسان" کہا جاتا ہے۔

(iii) انکاری: اگر مخاطب حکم کا انکاری ہو تو اس کے انکار کے سبب تاکیدات حکم اور اسناد کا لانا بھی ضروری ہو جاتا ہے جیسے متن میں بھی بتایا گیا ہے کہ جب پہلی مرتبہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رسولوں (قاصدوں) کی تکذیب کی گئی تو انہوں نے اپنے کلام کو ہمزہ اور جملہ اسمیہ کے ساتھ مؤکد کیا، دوسری بار تکذیب کرنے پر کلام کو قسم کے ساتھ مؤکد کیا جیسے: ربنا یعلم انا الیکم لمرسلون۔

## (ب) مسند الیہ کو اسم موصول کے ساتھ معرفہ لانے کی وجوہات:

مسند الیہ کو معرفہ بالموصول لانے کی وجوہات حسب ذیل ہیں:

۱- مخاطب کو صلہ کے علاوہ مسند الیہ کے احوال و امور مختصہ معلوم نہ ہوں۔
۲- اسم (علم، لقب اور کنایہ) کی تصریحات میں قباحت سمجھتے ہوئے مسند الیہ کو معرفہ بالموصول لانا۔
۳- تقریر زیادتی و اضافہ۔
۴- تفخیم یعنی تعظیم و توقیر۔
۵- مخاطب کو خطا پر تنبیہ کرنے کے لیے۔
۶- بنائے خبر کی طرف اشارہ کرنے کے لیے اور یہ اشارہ کبھی خبر کی شان و تعظیم پر تعریض کرنے یا خبر کے غیر کی شان پر تعریض کرنے کا ذریعہ بھی بنایا جاتا ہے۔
۷- تصریح کو برا سمجھنے کے سبب یا تقریر کی زیادتی کے لیے مسند الیہ کو معرفہ بالموصول لایا جاتا ہے مثلاً وہ عورت پھسلانے لگی حضرت یوسف علیہ السلام کو ان کے نفس سے یوسف جس کے گھر میں تھے۔
۸- مسند الیہ کی عظمت کا اظہار کرنے کے لیے مثلاً انہیں ڈھانپ لیا سمندر کی اس چیز نے جس نے انہیں ڈھانپ لیا۔

سوال نمبر 3: ثم الاسناد منه حقيقة عقلية وهي اسناد الفعل او معناه الى ماهو له عند المتكلم في الظاهر .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں، اور اسناد حقیقی کی مثال دیں' نیز تعریف میں خط کشیدہ عبارت کی قید لگانے کی وضاحت کریں؟

(ب) مجاز عقلی کی تعریف کریں اور اس کی کوئی دو مثالیں دے کر وضاحت کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

پھر اسناد، اس سے حقیقت عقلیہ ہے اور وہ فعل یا معنیٰ فعل کی نسبت اس چیز کی طرف کرنا ہے' جو اس کے لیے ظاہر متکلم کے نزدیک ہے۔

اسناد حقیقی کی مثال:

ماتن نے امثلہ سے حقیقت عقلیہ کی اقسام بھی بیان کر دیں، حقیقت عقلیہ کی چار اقسام ہیں:

(i) مطابق للواقع والاعتقاد جیسے مومن کا یوں کہنا: انبت الله البقل۔

(ii) مطابق للاعتقاد فقط اى دون الواقع جیسے جاہل کا کہنا: انبت الربيع البقل۔

(iii) مطابق للواقع فقط۔

(iv) غیر مطابق للواقع والاعتقاد مثلاً آپ کا یوں کہنا: جَاءَ زَيْدٌ جبکہ آپ کو علم ہے کہ زید نہیں آیا۔

خط کشیدہ قید کا فائدہ:

ماتن کے قول "ما هو له" سے وہ حقیقت عقلیہ مراد ہے جو قریب الی الفہم اور واقع کے مطابق ہو۔ لہٰذا اس قید سے حقیقت عقلیہ کے مطابق للواقع والاعتقاد (قسم) اور مطابق للواقع فقط (قسم سوم) کو ہی شامل تھا، جب ماتن نے عند المتكلم کا اضافہ کیا تو دوسری قسم "مطابق للاعتقاد فقط اى دون الواقع" شامل و داخل ہوگئی لیکن اس قید سے تیسری قسم "مطابق للواقع" خارج ہوگئی۔ پھر جب ماتن نے "في الظاهر" کی قید لگائی تو مطابق للواقع (قسم سوم) اور غیر مطابق للواقع والاعتقاد (قسم چہارم) بھی داخل ہوگئی۔

(ب) مجاز عقلی کی تعریف اور اس کی دو مثالیں:

اگر مناسب "وما هو له" سے غیر مناسب وغیر ما هو له کی طرف عدول کے لیے کوئی قرینہ صارفہ موجود ہو، تو وہ مجاز عقلی ہے۔

اس کی مثالیں درج ذیل ہیں:

(i) جری النهر (یہاں "النهر" سے مراد "الماء" ہے)

(ii) انبت الربیع البقل (یہاں حقیقی مسندالیہ (فاعل) ذات باری تعالیٰ ہے)

## قسم ثانی...... منطق

سوال نمبر 4: وَبَعْدُ فَهٰذَا غَايَةُ تَهْذِيْبِ الْكَلَامِ فِيْ تَحْرِيْرِ الْمَنْطِقِ وَالْكَلَامِ وَتَقْرِيْبُ الْمَرَامِ مِنْ تَقْرِيْرِ عَقَائِدِ الْإِسْلَامِ جَعَلْتُهُ تَبْصِرَةً لِمَنْ حَاوَلَ التَّبَصُّرَ لَدَى الْاَفْهَامِ وَتَذْكِرَةً لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يَّتَذَكَّرَ مِنْ ذَوِي الْاَفْهَامِ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگائیں نیز بتائیں کہ "بَعْدُ" کی اعرابی حالتیں کتنی اور کون کون سی ہیں؟

(ب) فَهٰذَا پر فالانے کی کیا وجہ ہے؟ هٰذَا کا مشار الیہ محسوس مبصر ہوتا ہے یہاں مشار الیہ کیا چیز ہے؟ دلیل سے ثابت کریں۔

### جواب: (الف) عبارت پر اعراب اور "بَعْدُ" کی اعرابی حالتیں:

نوٹ: عبارت پر اوپر اعراب لگا دیے گئے ہیں اور "بَعْدُ" کی اعراب حالتیں حسب ذیل ہیں:

لفظ "بَعْدُ" کی اعرابی حالتیں تین ہیں:

(i) یہ (بعد) مضاف ہو اور اس کا مضاف الیہ مذکور ہو مثلاً بعد البسملة والحمدلة والصلوٰة۔

(ii) اس کا مضاف الیہ محذوف نسیاً منسیاً ہو۔

(iii) یہ (بعد) مضاف ہو اور اس کا مضاف الیہ محذوف منوی ہو۔

پہلی دونوں صورتوں میں "بعد" معرب ہوگا اور تیسری صورت میں مبنی علی الضم ہوگا۔ یہاں تیسری صورت مراد ہے۔

### (ب) "فَهٰذَا" پر فاء لانے کی وجہ:

"هذا" اسم اشارہ ہے، اس پر "فاء" کیوں داخل کیا گیا؟ اس کی کئی وجوہات ہیں:

(i) عام طور پر اس مقام پر "فا" جزائیہ ہوتی ہے جو "اَمّا" شرطیہ کے جواب میں آتی ہے لیکن یہاں "اَمّا" شرطیہ نہیں تو پھر "فا" کونسی ہوئی ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ توہم "اَمّا" کی بنا پر "فا" جزائیہ لائی گئی ہے۔

(ii) یہاں "اَمّا" مقدر ہے، اور مقدر مثل ملفوظ کے ہوتا ہے۔ لہٰذا جب تقدیراً "اَمّا" موجود ہے تو اس کی جزاء پر "فاء" لائی گئی ہے۔

(iii) یہ فاء تفسیریہ ہے، اسے شرط کی ضرورت نہیں ہوتی کہ "اَمّا" کو مقدر مانا جائے۔

(iv) لفظ "بَعْدُ" ظرف ہے مگر شرط کے معنیٰ کو متضمن ہے، اس لیے اس کے جواب میں "فاء" لائی

گئی۔

**"هٰذَا" کا مشار الیہ:**

"هٰذَا" اسم اشارہ ہے جو محسوس مبصر چیز کی طرف اشارہ کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، تو یہاں اس کا مشار الیہ کیا ہے؟

اس کے مشار الیہ میں متعدد احتمال ہیں:

(i) "هٰذَا" سے "معانی مخصوصہ" کی طرف اشارہ ہے جو مرتب فی الذہن ہیں اور جن سے الفاظ مخصوصہ تعبیر کیے جاتے ہیں۔

(ii) ان الفاظ کی طرف اشارہ ہے جو معانی مخصوصہ پر دلالت کرتے ہیں اور وہ بمنزل محسوس کے ہیں۔

(iii) کبھی کبھار غیر محسوس کو محسوس کے قائم مقام کر کے ان کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔

**سوال نمبر5:** وهو ان استقل فمع الدلالة بهيئته على احد الازمنة الثلاثة كلما وبدونها اسم والافاداة .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں' نیز منطقیوں کے کلمہ اور نحویوں کے فعل میں، اسی طرح اداۃ اور حرف میں کیا فرق ہے؟

(ب) جسق اور حجر ہیئت ترکیبی کے لحاظ سے بالکل نَصَرَ کی طرح ہیں پھر یہ نَصَرَ کی طرح فعل کیوں نہیں ہیں؟

**جواب: (الف) ترجمہ عبارت:**

اگر لفظ مستقل معنیٰ پر دلالت کرے، اس میں تینوں زمانوں میں سے کوئی پایا جائے تو وہ کلمہ ہے، اگر اس میں زمانہ نہ پایا جائے وہ اسم ہے اور اگر وہ مستقل معنیٰ پر دلالت نہ کرے تو وہ اداۃ ہے۔

**منطقیوں کے نزدیک کلمہ اور نحویوں کے نزدیک فعل، اسی طرح اداۃ اور حرف میں فرق:**

مفرد کی تین اقسام: (i) اسم، (ii) کلمہ، (iii) اداۃ۔ جب کلمہ مفہوم وجود ہے، اس لیے تعریف میں اسے مقدم کیا گیا ہے۔ کلمہ تعریف میں ہیئت اور مادہ کا ذکر ہے، مادہ سے مراد حروف اور ہیئت سے ان حروف کی حرکات وسکنات مراد ہیں۔

کلمہ کی تعریف میں "استقل" کی قید سے "اداۃ" خارج ہو گیا، کیونکہ وہ اپنے معنیٰ پر دلالت کرنے میں مستقل نہیں بلکہ ضم ضمیمہ کا محتاج ہے۔ بهيئته کی قید سے اسم نکل گیا، کیونکہ اس میں زمانے پر دلالت ہیئت کی وجہ سے نہیں، بلکہ مادہ کی وجہ سے ہوتی ہے یعنی وہ مادہ ایسا ہوتا ہے جس میں زمانہ پایا جاتا ہے جیسے امس، الآن اور غدًا۔ ان تینوں میں زمانے پر دلالت مادہ کی وجہ سے ہو رہی ہے، ہیئت کی وجہ سے نہیں۔

ورنہ جو کلمہ بھی اس ہیئت پر ہوتا اس میں زمانہ پایا جاتا حالانکہ ایسا نہیں ہے۔

اگر مفرد کا معنیٰ مستقل ہو اور اپنی ہیئت کی وجہ سے زمانے پر دلالت کرے تو مناطقہ اسے "کلمہ" اور نحاۃ اسے "فعل" کہتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ مناطقہ کے ہاں جو کلمہ ہے وہ نحاۃ کے ہاں فعل ہے مگر یہ ضروری نہیں کہ جو نحاۃ کے ہاں فعل ہو وہ مناطقہ کے ہاں کلمہ بھی ہو، جیسے مضارع متکلم اور مخاطب کے صیغے صدق و کذب کا احتمال رکھتے ہیں اور جس میں صدق و کذب کا احتمال ہو وہ مرکب ہوتا ہے۔ اس لیے مناطقہ اسے کلمہ نہیں کہتے، کیونکہ مفرد کلمہ کی قسم ہے جبکہ "اَضْرِبُ" میں ہمزہ متکلم پر دلالت پر اور "ض، ر، ب" حدث پر دلالت کرتے ہیں۔ لفظ کا جز معنیٰ کے جز پر دلالت کر رہا ہے۔ لہٰذا یہ مرکب ہے۔

اگر مفرد لفظ اپنے معنیٰ پر دلالت کرنے میں مستقل نہ ہو بلکہ کسی ضم ضمیمہ کا محتاج ہو تو مناطقہ اسے "اداۃ" اور نحاۃ "حرف" کہتے ہیں۔

## (ب) جسق اور حجر کی ہیئت نصر کی طرح ہونے کے باوجود فعل نہ ہونے کی وجہ:

سوال یہ ہے کہ کلمہ کی تعریف (جو ہیئت ترکیبیہ کی وجہ سے تین زمانوں میں سے کسی زمانہ پر دلالت کرے، سے معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ پر دلالت کا سبب "ہیئت" ہے حالانکہ جسق اور حجر میں کلمہ کی ہیئت پائی جاتی ہے مگر زمانہ پر دلالت نہیں پائی جاتی؟

اس کا جواب یہ ہے اگرچہ ہیئت زمانہ پر دلالت کا سبب ہے مگر اس کے لیے شرط یہ ہے کہ اس کا تحقق ایسے مادہ میں ہو جو موضوع ہو مہمل نہ ہو، اور متصرف فیھا ہو یعنی اس کے تمام صیغے، افراد، تثنیہ، جمع، مذکر، مؤنث، غائب، حاضر اور متکلم مستعمل ہوتے ہیں۔ اس قید کے بعد جسق اور حجر کے ذریعے یہ اعتراض ہرگز وارد نہیں ہوگا مگر متصرف فیھا نہیں ہے۔

**سوال نمبر 6: الکلیات خمس ای الکلیات التی لھا افراد بحسب نفس الامر فی الذھن او الخارج منحصرۃ فی خمسۃ انواع۔**

(الف) ترجمہ کریں، نیز کلی منطقی اور کلی عقلی میں سے ہر ایک کی تعریف کر کے مثال دیں؟

(ب) کلیات خمسہ میں سے کوئی سی دو کی تعریف مع مثال تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

کلیات خمس یعنی وہ کلیات جو نفس الامر کے مطابق ان کے افراد ذہن اور خارج میں پائے جائیں، وہ پانچ قسموں میں بند ہیں۔

## کلی منطقی اور کلی عقلی کی تعریف و مثال:

کلی منطقی اس مفہوم کو کہتے ہیں جو کثیرین پر صادق آئے، اسے منطقی کہنے کی وجہ یہ ہے کہ مناطقہ کے

ہاں "کلی" کا یہی مفہوم ہے۔ مناطقہ کی اصطلاح ہونے کی وجہ سے ان کی طرف منسوب ہے۔
کلی منطقی اور طبعی دونوں کے مجموعہ کو "کلی عقلی" کہا جاتا ہے جیسے کلی طبعی کو ملاحظہ کرنے کے بعد کلی منطقی کو اس کی صفت قرار دیا جائے مثلاً یوں کہا جائے "الانسان الکلی" اسے کلی عقلی کہنے کی وجہ یہ ہے کہ کلی ہونا ایک صفت ہے جو انسان کو عقل میں عارض ہوتی ہے، خارج میں انسان کے افراد جزئیات کی شکل میں۔

## (ب) کلیات خمسہ میں سے دو کی طرف اور امثلہ:

کلی کی پانچ اقسام ہیں:

(i) جنس، (ii) نوع، (iii) فصل، (iv) خاصہ، (v) عرض عام

اول الذکر دو کی تعریف مع امثلہ حسب ذیل ہیں:

۱۔ جنس: **هو كلي مقول على كثيرين مختلفين بالحقائق في جواب ماهو۔**
جنس وہ کلی ہے جو "ما ھو" کے جواب میں ایسے بہت سے افراد پر بولی جائے جن کی حقیقتیں مختلف ہوں جیسے حیوان۔

۲۔ نوع: **هو كلي مقول على كثيرين متفقين بالحقائق في جواب ما هو۔**
یعنی نوع ایسی کلی ہے جو "ما ھو" کے جواب میں ایسے بہت سارے افراد پر بولی جائے جن کی حقیقتیں ایک جیسی ہوں جیسے انسان۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## سالانہ امتحان الشھادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے) سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۱ھ/2020ء

## پہلا پرچہ: قرآن مجید ترجمہ وتفسیر

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: وتوكل على الحى الذى لايموت وسبح متلبسا بحمده اى قل سبحان الله والحمد لله وكفى به بذنوب عباده خبيرا عالما تعلق به بذنوب هو الذى خلق السمٰوٰت والارض ومابينهما فى ستة ايام ثم استوىٰ على العرش الرحمن فسئل به خبيرا ۔

(الف) کلام باری وکلام مفسر پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں نیز بتائیں کہ "الرحمن" ترکیب میں کیا واقع ہو رہا ہے؟ ۸+۷+۵=۲۰

(ب) جب زمین وآسمان کی تخلیق کے وقت سورج موجود نہیں تھا تو "ستة ايام" کیوں فرمایا؟ تفصیلاً جواب تحریر کریں؟ ۱۰

(ج) "ثم استوى على العرش" کی تفسیر اس انداز سے کریں کہ اہل سنت کا مذہب واضح ہو جائے۔ ۱۰

سوال نمبر 2: وانا لجميع حذرون متيقظون وفى قراءة حاذرون مستعدون قال تعالىٰ فاخرجنهم اى فرعون وجنوده من مصر ليلحقوا موسىٰ و قومه من جنت وعيون وكنوز و مقام كريم ۔

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں اور تفسیر میں مذکور لفظ "مستعدون" صیغہ بیان کر کے تعلیل کریں؟ ۱۲+۸=۲۰

(ب) آیت میں مذکور باغات اور چشموں کا محل وقوع بیان کریں نیز خزانوں کو "کنوز" قرار دینے کی وجہ سپرد قلم کریں؟ ۶+۴=۱۰

سوال نمبر 3: قال سليمان للهدهد سننظر أ صدقت فيما اخبرتنا به ام كنت من

الکذبین ای من ھذا النوع فھو ابلغ من ام کذبت فیہ ثم دلھم علی الماء فاستخرج وارتووا وتوضأوا وصلوا ۔

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں' نیز خط کشیدہ میں فرق کی وضاحت کریں؟ ۱۲+۸=۲۰

(ب) سلیمان علیہ السلام نے جو خط ملکہ بلقیس کی طرف لکھا تھا اس کا مضمون سپردِ قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 4: (۱) وحرمنا علیہ المراضع من قبل فقالت ھل ادلکم علی اھل بیت یکفلونہ لکم وھم لہ ناصحون ۔

(۲) فرددناہ الی امہ کی تقر عینھا ولا تحزن ولتعلم ان وعد اللہ حق ولکن اکثرھم لا یعلمون ۔

(الف) جلالین کی روشنی میں مذکورہ دونوں آیات مبارکہ کی تفسیر زینت قرطاس کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

(ب) موسیٰ علیہ السلام کی بہن کا نام لکھیں' نیز بتائیں کہ موسیٰ علیہ السلام فرعون کے ہاں کتنے سال تک رہے؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2020ء

## پہلا پرچہ: قرآن مجید ترجمہ وتفسیر

سوال نمبر 1: وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَيِّ الَّذِىْ لَايَمُوْتُ وَسَبِّحْ مُلْتَبِسًا بِحَمْدِهٖ اَىْ قُلْ سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَكَفٰى بِهٖ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًا عَالِمًا تَعَلَّقَ بِهٖ بِذُنُوْبِ هُوَ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ اَلرَّحْمٰنُ فَسْئَلْ بِهٖ خَبِيْرًا ۔

(الف) کلام باری وکلام مفسر پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں' نیز بتائیں کہ "اَلرَّحْمٰنُ" ترکیب میں کیا واقع ہو رہا ہے؟

(ب) جب زمین وآسمان کی تخلیق کے وقت سورج موجود نہیں تھا تو "سِتَّةِ اَيَّامٍ" کیوں فرمایا؟ تفصیلاً جواب تحریر کریں؟

(ج) "ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ" کی تفسیر اس انداز سے کریں کہ اہل سنت کا مذہب واضح ہو جائے۔

جواب: (الف) اعراب وترجمہ عبارت:

اعراب اوپر عبارت پر لگا دیے گئے ہیں' ترجمہ درج ذیل ہے:

آپ اس حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ (یعنی ایسا زندہ جسے موت نہیں آئے گی) پر بھروسہ رکھیں، آپ اس کی تسبیح و تحمید میں مصروف رہیں یعنی یوں کہیں: سُبْحَانَ اللہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ یعنی ہر قسم کی پاکی اور ہر قسم کی حمد اللہ کے لیے ہے، وہ خدا ہے جو اپنے بندوں کے گناہوں سے مکمل طور پر باخبر ہے، ذنوب کو خبیر کے ساتھ متعلق کیا، وہ ایسا (خدا) ہے، جس نے آسمانوں اور زمین اور دونوں کے درمیان کی ہر چیز کو چھ دنوں میں پیدا کیا، پھر وہ عرش پر قائم ہوا، وہ (رحمٰن) بہت مہربان ہے۔ اس کی شان کے بارے میں کسی جاننے والے سے پوچھنا چاہیے۔

"الرحمن" کی ترکیب: ترکیب نحوی کے لحاظ سے لفظ "الرحمن" لفظ استوی کی ضمیر برائے واحد مذکر غائب سے بدل ہے، بدل اور مبدل منہ مل کر لفظ استوی کا فاعل۔ اس میں دو احتمال مزید ہیں: (i) الذی خلق کی خبر ہو (ii) ھو مبتداء کی خبر ہو۔

**(ب) آفتاب موجود نہ ہونے کے باوجود "ستة ایام" فرمانے کی وجہ:**

زمین و آسمان اور دونوں کے مابین کی تمام اشیاء اللہ تعالیٰ نے چھ دنوں میں پیدا فرمائیں۔ سوال یہ ہے کہ ان کی پیدائش کے وقت آفتاب تو موجود نہیں تھا، تو پھر چھ دن کا کیا مطلب ہوا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ چھ دنوں سے مراد دنیا کے چھ دنوں کی مقدار کا زمانہ ہے، اور اس کے لیے آفتاب کا ہونا ضروری نہیں ہے۔

(ج) یہاں لفظ "عرش" سے مراد شاہی تخت کے ہیں، لفظ "استوی" سے مراد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی شایان شان استواء فرمایا، اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ معاذ اللہ اس نے تھکاوٹ محسوس کی، پھر وہ آرام فرما ہو گیا، کیونکہ اللہ تعالیٰ تھکاوٹ اور آرام سے پاک ہے۔

سوال نمبر 2: **وانا لجمیع حذرون متیقظون وفی قراءة حاذرون مستعدون قال تعالیٰ فاخرجنھم ای فرعون وجنوده من مصر لیلحقوا موسیٰ و قومه من جنٰت وعیون وکنوز و مقام کریم۔**

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں اور تفسیر میں مذکور لفظ "مستعدون" صیغہ بیان کر کے تعلیل کریں؟

(ب) آیت میں مذکور باغات اور چشموں کا محل وقوع بیان کریں، نیز خزانوں کو "کنوز" قرار دینے کی وجہ سپرد قلم کریں؟

**جواب: (الف) ترجمہ عبارت:**

اور بے شک ہم سب ایک مسلح فوج ہیں یعنی بیدار ہیں بے خبر نہیں، اور ایک قرأت میں "حاذرون"

الف کے ساتھ ہے' مستعدر ہیں ان کے خلاف کارروائی کرنے میں۔ پھر جب فرعون اور اس کے لشکر نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور آپ کی قوم کا تعاقب کیا' تو ملک مصر سے اس تدبیر سے' ہم نے ان کو باغات' چشموں' دولت اور مکانوں سے باہر نکال دیا۔

"مُسْتَعِدُّوْنَ" کی تعلیل: تفسیر میں استعمال ہونے والا لفظ "مُسْتَعِدُّوْنَ" صیغہ جمع مذکر اسم فاعل ثلاثی مزید فیہ ناقص یائی از باب استفعال۔ اصل میں "مُسْتَعْدِيُوْنَ" تھا' یاء پر ضمہ ثقیل تھا' ماقبل کو ساکن کرنے کے بعد اسے نقل کر کے ماقبل کو دیا' یاء اور واؤ دونوں جمع ہوئیں اور دونوں ساکن تھیں' یاء کو تخفیف کے لیے گرایا' مستعدون ہوگیا۔

(ب) ارشاد ربانی ہے: پھر فرعون اور اس کے لشکر نے تعاقب کیا' تو ملک مصر سے اس تدبیر سے ہم نے ان کو باغات' چشموں' خزانوں اور عمدہ مکانات سے نکال باہر کیا' وہ باغات دریائے نیل کے دونوں جانب میں تھے اور پانی کے چشمے' نہریں' دریائے نیل ان کے مکانوں اور علاقوں میں جاری تھیں' اور ظاہری اموال جیسے سونا اور چاندی کی بہتات تھی۔

## خزانوں کو "کنوز" قرار دینے کی وجہ:

ظاہری اموال یعنی سونا اور چاندی کو "کنوز" قرار دینے کی وجہ یہ ہے کہ اس مال سے اللہ تعالیٰ کا حق نہیں دیا تھا! امراء اور وزراء وہ مجالس حسنہ کہ جو ہمہ وقت ان کی اتباع کرنے والے گرہ جمع رہتے تھے' ان کو گھیرے رہتے تھے' تو ہم نے ان کے اخراج کا معاملہ کیا اور بنی اسرائیل کو ان کا مالک بنادیا۔

سوال نمبر 3: قال سليمان للهدهد سننظر أ صدقت فيما اخبرتنا به ام كنت من الكذبين اى من هذا النوع فهو ابلغ من ام كذبت فيه ثم دلهم على الماء فاستخرج وارتووا وتوضأوا وصلوا.

(الف) کلام باری وکلام مفسر کا ترجمہ کریں' نیز خط کشیدہ میں فرق کی وضاحت کریں؟

(ب) سلیمان علیہ السلام نے جو خط ملکہ بلقیس کی طرف لکھا تھا اس کا مضمون سپرد قلم کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

حضرت سلیمان علیہ السلام نے ہدہد سے فرمایا: عنقریب ہم دیکھ لیں گے کہ تو جو خبر لا کر ہم کو دے گا' تو اس میں سچ کہتا ہے' یا تو جھوٹوں میں سے ہے' یہ کلام بمقابلہ "ام كذبت فيه" سے زیادہ بلیغ ہے' پھر ہدہد نے پانی کا پتہ بتلایا' پانی نکالا گیا' لوگوں نے سیر ہو کر پیا' انہوں نے وضو کیا اور نماز ادا کی۔

خط کشیدہ میں فرق: خط کشیدہ کی پہلی عبارت یعنی "ام كنت من الكذبين" دوسری عبارت "ام كذبت فيه" سے زیادہ بلیغ و عمدہ ہے۔

## (ب) بلقیس کے نام حضرت سلیمان علیہ السلام کے خط کا مضمون:

حضرت سلیمان علیہ السلام نے بلقیس کے نام خط لکھا، جس کا مضمون یوں ہے:

اللہ کے بندے سلیمان بن داؤد کی جانب سے ملکہ بلقیس کے نام:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ! سلام اس پر جو اتباع کرے، اما بعد!

پس مجھ پر بڑائی اختیار نہ کرنا، میرے پاس مطیع و فرمانبردار ہو کر حاضر ہو جاؤ، پھر اس کو بند کر کے مشک سے اس کو سیل بند کیا اور اپنی انگوٹھی سے اس پر مہر لگائی، پھر ہدہد سے فرمایا: میرا یہ خط لے جا اور اس کو ان (بلقیس) کے پاس ڈال دینا، پھر قدرے دور ہو جانا، جائزہ لینا کہ وہ اس کے ساتھ کیا کرتی ہے، ہدہد نے یہ خط بلقیس کی گود میں ڈال دیا۔

سوال نمبر 4: (۱) وحرمنا عليه المراضع من قبل فقالت هل ادلكم على اهل بيت يكفلونه لكم وهم له ناصحون .

(۲) فرددناه الى امه كي تقر عينها ولا تحزن ولتعلم ان وعد الله حق ولكن اكثرهم لا يعلمون .

(الف) جلالین کی روشنی میں مذکورہ دونوں آیات مبارکہ کی تفسیر زینت قرطاس کریں؟

(ب) موسیٰ علیہ السلام کی بہن کا نام لکھیں، نیز بتائیں کہ موسیٰ علیہ السلام فرعون کے ہاں کتنے سال تک رہے؟

## جواب: (الف) ترجمہ وتشریح:

اور ہم نے پہلے ہی سے یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ان کی والدہ کے پاس واپس لانے سے پہلے ہی، موسیٰ پر دائیوں کی بندش کر رکھی تھی کہ وہ کسی دودھ پلانے والی عورت کا دودھ قبول نہ کریں، چنانچہ انہوں نے کسی بھی موجود دودھ پلانے والی یعنی اپنی والدہ کے سوا دایہ کا دودھ قبول نہ کیا، ان کی بہن نے یہ صورتحال دیکھی، تو وہ کہنے لگیں: کیا میں تم لوگوں کو ایسے گھرانے کا پتہ بتاؤں، جو تمہارے لیے اس بچہ کی پرورش کریں، وہ دودھ پلا کر اور دیگر دیکھ بھال سے اور وہ اس کی خیر خواہی کریں۔ موسیٰ علیہ السلام کی بہن کو اس کی اجازت دی گئی، وہ ان کی والدہ کو لے آئیں، آپ نے اپنی والدہ کی پستان قبول کر لی، جب شبہ کرتے ہوئے سوال کیا گیا کہ آپ نے اس خاتون کا دودھ کیوں قبول کیا ہے؟ اس کی وجہ یہ بیان کی اور جواب دیا: میں اچھی خوشبو والے جسم کی عورت ہوں اور عمدہ خوشبودار دودھ والی خاتون ہوں، پھر آپ کی والدہ کو دودھ پلانے کی اجازت دی گئی، چنانچہ ارشاد ربانی ہے: ہم نے موسیٰ کو ان کی والدہ کے پاس واپس پہنچایا، تا کہ ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور تا کہ وہ حالت غم میں نہ رہیں، انہیں اس بات کا بھی علم ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ کا

وعدہ سچا ہے لیکن اکثر لوگ اس وعدہ کو نہیں جانتے۔

## (ب) حضرت موسیٰ علیہ السلام کا فرعون کے پاس ٹھہرنے کا عرصہ:

حضرت موسیٰ علیہ السلام شاہی محل کی بجائے اپنی والدہ کے ہاں اور ان کی رہائشگاہ میں دودھ نوش کرتے رہے' زمانہ رضاعت ختم ہونے کے بعد والدہ نے آپ کو فرعون کے محل واپس کر دیا اور آپ اپنی جوانی تک کا عرصہ فرعون کے پاس شاہی محل میں رہے۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ہمشیرہ کا نام:

فرعون کی بیوی کا نام آسیہ بنت مزاحم' حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام ریارخت' نوخانذ' یوحانذ اور یا نوخانت تھا جبکہ آپ کی ہمشیرہ کا کلثوم یا کلثمہ تھا' والدہ محترمہ کی طرح وہ بھی آپ پر فریفتہ اور جان نثاری کا مظاہرہ کرتیں۔

☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے) سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۱ھ/2020ء

## دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: قسم اوّل کے کوئی دو سوال اور قسم ثانی کے دونوں سوال حل کریں۔

## قسم اوّل ...... حدیث شریف

سوال نمبر 1: عن ابی الزبیر قال قلت لجابر بن عبدالله ما کنتم تعدون الذنوب شرکا قال لاقال ابو سعید قلت یا رسول الله هل فی هذه الامة ذنب یبلغ الکفر قال لا الا الشرك بالله تعالٰی۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظوں کی صرفی تحقیق سپرد قلم کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) کیا گناہ کبیرہ کا مرتکب کافر ہو جاتا ہے؟ اہل سنت کا موقف دلائل کی روشنی میں بیان کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 2: عن ابن بریدة عن ابیه ان النبی صلی الله علیه وسلم یوم فتح مكة صلی خمس صلوات بوضوء واحد ومسح علی خفیه فقال له عمر ما رأیناك صنعت هذا قبل الیوم فقال النبی صلی الله علیه وسلم عمدا صنعته یا عمر۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) مقیم اور مسافر کے لیے موزوں پر مسح کرنے کی مدت مع الدلیل تحریر کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

سوال نمبر 3: عن ابی یعفور عمن حدثه عن سعد بن مالك قال کنا نطبق ثم امرنا بالرکب۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور تطبیق کا طریقہ تحریر کریں؟ ۷+۸=۱۵

(ب) تطبیق کے بارے میں ائمہ کے مذاہب مع الدلائل سپرد قلم کریں؟ ۱۵

# قسم ثانی......عربی ادب

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کوئی سے پانچ اشعار کا ترجمہ کریں اور ان کے خط کشیدہ صیغے حل کریں؟ (۵×۴=۲۰)+(۵×۲=۱۰)۳۰

۱-تقول وقد مال الغبیط بنامعا عقرت بعیری یا امرأ القیس فانزل

۲-فقلت لها سیری وأرخی زمامة ولا تبعدینی من جناك المعلل

۳-وان تك قد ساء تك منی خلیقة فسلی ثیابی من ثیابك تنسل

۴-غدائره مستشزرات الی العلی تضل العقاص فی مثنی ومرسل

۵-یشق حباب الماء حیزومهابها کما قسعم الترب المفائل بالید

۶-تلاقی وأحیانا تبین کأنها بنائق غرفی قمیص مقدد

۷-حسام اذا ما قمت منتصرا به کفی العود منه البدء لیس بمعضد

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کسی پانچ الفاظ کے معانی لکھیں؟ ۵×۲=۱۰

(۱)فلفل (۲)حنظل (۳)صبابة (۴)العذاری (۵)الغبیط (۶)الکثیب (۷)الغوایة

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2020ء

## دوسرا پرچہ: حدیث وعربی ادب

## قسم اوّل......حدیث شریف

سوال نمبر 1: عن ابی الزبیر قال قلت لجابر بن عبدالله ما کنتم تعدون الذنوب شر کا قال لاقال ابو سعید قلت یا رسول الله هل فی هذه الامة ذنب یبلغ الکفر قال لا الا الشرك بالله تعالی ۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ لفظوں کی صرفی تحقیق سپرد قلم کریں؟

(ب) کیا گناہ کبیرہ کا مرتکب کافر ہو جاتا ہے؟ اہل سنت کا مؤقف دلائل کی روشنی میں بیان کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت ابوزبیر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: میں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما سے دریافت

کیا: کیا تم گناہوں کو شرک قرار دیتے تھے؟ انہوں نے جواب میں کہا: نہیں! حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا اس امت میں کوئی گناہ ایسا بھی ہے، جو کفر تک پہنچا دیتا ہے؟ آپ نے فرمایا: نہیں، سوائے اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کے۔

## خط کشیدہ الفاظ کی صرفی تحقیق:

تَعُدُّوْنَ: صیغہ جمع مذکر حاضر فعل مضارع ثلاثی مجرد مضاعف از باب نصر ینصر۔ شمار کرنا، گمان کرنا، خیال کرنا۔

یُبَلِّغُ: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ بے ہمزہ وصل از باب تفعیل۔ پہنچانا۔

## (ب) مرتکب کبیرہ شخص کافر نہیں ہوتا:

اہل سنت کا مؤقف ہے کہ مرتکب کبیرہ شخص گناہگار ہوتا ہے، مگر وہ کافر نہیں ہوتا۔ اس کے کثیر دلائل ہیں: (i) انبیاء اور ملائکہ کے سوا کوئی معصوم نہیں ہے یعنی ہر ایک سے گناہ صادر ہو سکتا ہے، اگر مرتکب کبیرہ کافر ہو تو ہر مسلمان کافر قرار پائے گا، جو ناممکنات میں سے ہے۔ (ii) خاتم الانبیاء حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ میں قیامت کے دن اہل کبائر کی سفارش کروں گا، تو اس سے معلوم ہوا کہ مرتکب کبائر کافر نہیں ہوتا۔

سوال نمبر 2: عَنِ ابْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ صَلّٰى خَمْسَ صَلَوَاتٍ بِوُضُوْءٍ وَّاحِدٍ وَمَسَحَ عَلٰى خُفَّيْهِ فَقَالَ لَهُ عُمَرُ مَا رَأَيْنَاكَ صَنَعْتَ هٰذَا قَبْلَ الْيَوْمِ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَمْدًا صَنَعْتُهُ يَا عُمَرُ۔

(الف) حدیث شریف پر اعراب لگائیں اور ترجمہ کریں؟

(ب) مقیم اور مسافر کے لیے موزوں پر مسح کرنے کی مدت مع الدلیل تحریر کریں؟

## جواب: (الف) اعراب و ترجمہ:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں، اور ترجمہ حدیث درج ذیل ہے:

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد گرامی کے حوالے سے روایت کرتے ہیں کہ بے شک رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن ایک وضو سے پانچ نمازیں پڑھیں اور آپ نے اپنے موزوں پر مسح کیا تھا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: (یا رسول اللہ!) اس دن سے پہلے ہم نے آپ کو ایسا کرتے ہوئے نہیں دیکھا؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے عمر! میں نے ایسا عمداً کیا ہے۔

(ب) مقیم اور مسافر کے لیے موزوں پر مسح کی مدت مع دلیل:

آئمہ ثلاثہ، امام ابوحنیفہ اور امام شافعی رحمہم اللہ کا مؤقف ہے یہ ایک مسلمہ فقہی مسئلہ ہے کہ مرد اور مقیم ہو، تو وہ ایک دن ایک رات موزوں پر مسح کر سکتا ہے، اگر وہ مسافر ہوں، تو ان کے لیے تین دن اور تین راتیں موزوں پر مسح کرنے کی اجازت ہے۔

دلیل: حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے: للمسافر ثلاث وللمقیم یوم ولیلة مسحاً علی الخفین۔

امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے کہ موزوں پر مسح کی کوئی مدت مقرر نہیں ہے، ایک دفعہ وضو کر کے موزے پہنے جا سکتے ہیں، پھر جتنے دن چاہے مسح کر سکتا ہے۔ حضرت خزیمہ سے منقول ہے: مسافر کے لیے موزوں پر مسح تین دن تین راتیں ہیں، اور مقیم کے لیے ایک دن ایک رات ہے، پھر اگر ہم چاہتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس مدت کو بڑھا دیتے۔

نوٹ: جمہور کی دلیل قوی ہے، کیونکہ اس کے راوی کثیر اور ثقہ ہیں۔

سوال نمبر3: عن ابی یعفور عمن حدثه عن سعد بن مالك قال كنا نطبق ثم امرنا بالركب۔

(الف) حدیث شریف کا ترجمہ کریں اور تطبیق کا طریقہ تحریر کریں؟

(ب) تطبیق کے بارے میں ائمہ کے مذاہب مع الدلائل سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ حدیث:

حضرت سعید بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ہم (حالت رکوع میں) تطبیق کرتے تھے، پھر ہمیں گھٹنوں پر ہاتھ رکھنے کا حکم دیا گیا۔

تطبیق کا طریقہ و تعریف: حالت رکوع میں دونوں ہاتھوں سے گھٹنوں کو پکڑنے کی بجائے لٹکانے کو تطبیق کہا جاتا ہے۔ شروع میں حالت نماز میں تطبیق کا طریقہ رائج تھا۔ بعد میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے تبدیل کر کے حالت رکوع میں نیم کشادہ انگلیوں سے دونوں گھٹنوں کو پکڑنے کا حکم جاری کیا۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تاحیات تطبیق پر عمل پیرا رہے۔ آپ کے اس عمل کی کئی وجوہات ہو سکتی ہیں: (i) یہ عمل آپ کی خصوصیات میں شامل ہو۔ (ii) شاید انہیں یہ روایت نہ پہنچی ہو۔ (iii) شاید وہ گھٹنا پکڑنا رخصت اور تطبیق پر عمل عزیمت خیال کرتے ہو۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے فرمایا تھا: جب تم رکوع کرو، تو اپنے دونوں ہاتھ اپنے گھٹنوں پر رکھو، اپنی انگلیوں کو کشادہ رکھو۔

# قسم ثانی......عربی ادب

**سوال نمبر 4: درج ذیل اشعار کا ترجمہ کریں اور ان کے خط کشیدہ صیغے حل کریں؟**

۱-تقول وقد مال الغبيط بنا معا ... عقرت بعيري يا امرأ القيس فانزل

۲-فقلت لها سيري وأرخي زمامة ... ولا تبعديني من جناك المعلل

۳-وان تك قد ساء تك مني خليقة ... فسلي ثيابي من ثيابك تنسل

۴-غدائره مستشزرات الى العلى ... تضل العقاص في مثنى ومرسل

۵-يشق حباب الماء حيزومها بها ... كما قسم الترب المفائل باليد

۶-تلاقي وأحيانا تبين كأنها ... بنائق غرفي قميص مقدد

۷-حسام اذا ما قمت منتصرا به ... كفى العود منه البدء ليس بمعضد

**جواب: ترجمہ اشعار اور خط کشیدہ کے صیغے:**

(۱) جب وہ ہم دونوں سمیت جھکتا تھا تو وہ عنیزہ یوں کہتی تھی: اے امرء القیس! تو نے تو میرے اونٹ کی پیٹھ کو چھیل ڈالا ہے لہٰذا تو اس کی پیٹھ سے اتر جا۔

عقرت: صیغہ واحد مذکر حاضر ثلاثی مجرد صحیح از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ ۔ زخمی کرنا، چھیلنا۔

(۲) جب عنیزہ نے مجھے اترنے کا کہا، تو میں نے اسے کہا: تو چلتی چل، اس کی نکیل کو ہلکا کر دے اور اپنے دوبارہ پائی پے ہوئے تازہ میوہ سے تو مجھے دور مت رکھ (یعنی تو اپنے پیارے سے مجھے دور مت رکھ)

لا تبعديني: صیغہ واحد مؤنث حاضر فعل نہی حاضر معروف ثلاثی مزید فیہ از باب افعال۔ دور کرنا۔ محروم کرنا۔

(۳) اگر تمہیں میری عادت بری معلوم ہو یا بری لگے، تو تو اپنے کپڑے مجھ سے الگ کر لے، تو وہ الگ ہو جائیں گے یعنی تو مجھ سے جدائی اختیار کر لے اور قطع تعلق کر لے، یہ مجھے منظور ہے، اگرچہ میں برباد ہو جاؤں۔

تنسل: صیغہ واحد مؤنث غائب فعل مضارع اجوف واوی ثلاثی مجرد از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ ۔ کپڑے کا گرنا۔

(۴) اس کے گندھے ہوئے بال اوپر کی طرف، اونچی اور ابھری ہوئی تھیں، اور اس کے بالوں کا جوڑا دوہرے گندھے اور لٹکتے بالوں میں چھپا ہوا ہے۔

مستشزرات: صیغہ جمع مؤنث غائب اسم فاعل ثلاثی مزید فیہ از باب استفعال۔ بلند ہونا۔

(۵) ان کشتیوں کے سینے پانی کی موجوں اور پانی کی دھاروں کو ایسا چیرتا ہے جیسے ڈھیری کاٹ لینے

والا ہاتھ سے مٹی کے دو حصے کر دیتا ہے۔

یشق: صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مجرد مضاعف از باب نَصَرَ یَنْصُرُ۔ چیرنا، پھاڑنا۔

(٦) تنگ کے نشان کبھی آپس میں ملتے ہیں، اور کبھی ایک دوسرے سے جدا ہو جاتے ہیں، چونکہ وہ سفید ہے اس لیے کہتا ہے جیسے گویا وہ پرانے پھٹے کرتا کی سفید کلیاں ہیں، جو ہوا کے جھونکے سے آپس میں ملتی اور الگ ہوتی ہیں۔

تبین: صیغہ واحد مؤنث غائب فعل مضارع معروف ثلاثی مجرد اجوف یائی از باب ضَرَبَ یَضْرِبُ۔ جدا ہونا، الگ ہونا۔

(٧) وہ تلوار ایسی کاٹنے والی ہے، جب میں دشمنوں سے بدلہ لینے کے لیے اس کے ساتھ کھڑا ہوں، تو اس کے پہلا اور دوسرے وار سے کافی ہو جاتا ہے، اور درختوں کو کاٹنے چھانٹنے والی نہیں ہے۔

منتصرا: صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مزید فیہ باہمزہ وصل از باب افتعال۔ مدد کرنا۔

سوال نمبر 5: درج ذیل الفاظ کے معانی لکھیں؟

(ا) فلفل (٢) حنظل (٣) صبابة (٤) العذاری (٥) الغبيط (٦) الكثيب (٧) الغواية

جواب: الفاظ کے معانی:

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| فلفل | سیاہ مرچ | حنظل | اندرائن/کڑوا پھل |
| صبابة | برتن میں بچا ہوا پانی | العذاری | نوجوان خواتین |
| الغبيط | کجاوہ | الكثيب | ریت کا ٹیلہ |
| الغواية | گمراہ ہونا | | |

☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## سالانہ امتحان الشہادۃ الثانویۃ الخاصۃ (ایف اے) سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۱ھ/2020ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر1: وَيَسْتَحِبُّ لِلْمُتَوَضِّي اَنْ يَّنْوِيَ الطَّهَارَةَ فَالنِّيَّةُ فِي الْوُضُوْءِ سُنَّةٌ عِنْدَنَا وَعِنْدَ الشَّافِعِيِّ فَرْضٌ ۔

(الف) مذکورہ عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور مستحب کی تعریف سپرد قلم کریں؟ ۵+۸=۱۳

(ب) مذکورہ مسئلہ میں احناف و شوافع کے دلائل بیان کریں، نیز دلیل شوافع کا جواب تحریر کریں؟ ۱۵+۵=۲۰

سوال نمبر2: وَقَدْرُ الدِّرْهَمِ وَمَا دُوْنَهُ مِنَ النَّجْسِ الْمُغَلَّظِ كَالدَّمِ وَالْبَوْلِ وَالْخَمْرِ وَخَرْءِ الدُّجَاجِ وَبَوْلِ الْحِمَارِ جَازَتِ الصَّلٰوةُ مَعَهُ وَاِنْ زَادَ لَمْ تَجُزْ ۔

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور عبارت پر اعراب لگائیں؟ ۵+۸=۱۳

(ب) نجاست غلیظہ کی تعریف اور حکم لکھیں، نیز اس کی مقدارِ معاف کے بارے میں ائمہ کا اختلاف مع دلائل بیان کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

سوال نمبر3: واول وقت الظهر اذا زالت الشمس لامامة جبرئيل عليه السلام في اليوم الاوّل حين زالت الشمس وآخر وقتها عند ابي حنيفة رحمة الله عليه اذا صار ظل كل شيء مثليه سوى فيء الزوال ۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور سایہ اصلی کی وضاحت قلمبند کریں؟ ۸+۵=۱۳

(ب) نماز ظہر کے آخر وقت کے بارے میں امام ابوحنیفہ اور صاحبین علیہم الرحمہ کا اختلاف مع الدلائل تحریر کریں؟ ۲۰

سوال نمبر4: فصل في التكفين السنة ان يكفن الرجل في ثلثة اثواب ازار وقميص ولفافة لما روى انه صلى الله عليه وسلم كفن في ثلثة اثواب سحولية ولانه اكثر ما

یلبسه عادة فی حیاته فکذا بعد مماته .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور اس میں مذکور مسئلہ کی وضاحت کریں؟ ۶ + ۷ = ۱۳

(ب) مرد و عورت میں سے ہر ایک کا کفن سنت، کفن کفایت اور کفن ضرورت بیان کریں؟ ۱۰+۱۰=۲۰

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2020ء

## تیسرا پرچہ: فقہ

سوال نمبر 1: ویستحب للمتوضی ان ینوی الطھارۃ فالنیة فی الوضوء سنة عندنا وعند الشافعی فرض .

(الف) مذکورہ عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور مستحب کی تعریف سپرد قلم کریں؟

(ب) مذکورہ مسئلہ میں احناف و شوافع کے دلائل بیان کریں، نیز دلیل شوافع کا جواب تحریر کریں؟

جواب: (الف) اعراب اور ترجمہ عبارت:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں، اور ترجمہ عبارت درج ذیل ہے:

وضو کرنے والے کے لیے یہ بات مستحب ہے کہ وہ طہارت کی نیت کر لے۔ ہمارے (احناف) نزدیک وضو میں نیت کرنا سنت ہے، اور امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک فرض ہے۔

مستحب کی تعریف: جس کے کرنے کا شارع نے حکم دیا ہو، مگر لازمی قرار نہ دیا ہو جیسے نماز تہجد اور نماز اشراق وغیرہ۔

(ب) وضو میں نیت کے مسئلہ میں احناف اور شوافع کے دلائل:

وضو میں نیت کے حوالے سے شوافع کا مؤقف ہے کہ یہ نیت فرض ہے، ان کی دلیل یہ حدیث ہے: انما الاعمال بالنیات یعنی اعمال کا دار و مدار نیتوں پر ہے۔

وضو میں نیت کے حوالے سے احناف کا مؤقف ہے کہ یہ سنت ہے، اس لیے متوضی وضو کے وقت یوں نیت کرتا ہے: نویت ان اتوضا للصلوۃ تقرباً الی اللہ۔ احناف کی دلیل وہ مشہور روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک اعرابی کو وضوء کی تعلیم دی تھی، مگر نیت کی تعلیم نہیں دی تھی، اگر نیت فرض ہوتی، تو آپ اسے ضرور اس کی تعلیم بھی دیتے۔

سوال نمبر 2: وَقَدْرُ الدِّرْهَمِ وَمَا دُوْنَهٗ مِنَ النَّجْسِ الْمُغَلَّظِ كَالدَّمِ وَالْبَوْلِ وَالْخَمْرِ وَخُرْءِ الدِّجَاجِ وَبَوْلِ الْحِمَارِ جَازَتِ الصَّلٰوةُ مَعَهٗ وَاِنْ زَادَ لَمْ تَجُزْ .

(الف) مذکورہ عبارت کا ترجمہ کریں اور عبارت پر اعراب لگائیں؟
(ب) نجاستِ غلیظہ کی تعریف اور حکم لکھیں، نیز اس کی مقدارِ معاف کے بارے میں ائمہ کا اختلاف مع دلائل بیان کریں؟

## جواب: (الف) اعراب وترجمہ عبارت:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں، اور ترجمہ عبارت درج ذیل ہے:
ایک درہم کی مقدار یا اس سے کم نجاست غلیظہ جیسے خون، پیشاب، مرغی کی بیٹ اور گدھے کا پیشاب (جسم یا کپڑے کو) لگ جائے، تو اس کے ساتھ نماز جائز ہے، اور اس سے زیادہ مقدار ہو، تو نماز جائز نہیں ہے۔

## (ب) نجاست غلیظہ کی تعریف:

امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک نجاست غلیظہ وہ ہے، جو نص سے ثابت ہو اور اس کے متضاد کوئی نص موجود نہ ہو مثلاً خون، غیر ماکول اللحم جانوروں کا پیشاب، پاخانہ، شراب اور مرغی کی بیٹ وغیرہ۔
حکم: نجاست گاڑھی ہو، تو ایک درہم کی مقدار معاف ہے، کیونکہ اس سے بچنا ممکن نہیں ہے۔ اگر نجاست نرم ہو، تو درہم کی مقدار مساحت کے اعتبار سے مراد ہے یعنی ہاتھ کی ہتھیلی کی عرض کی مقدار معاف ہے۔ اگر نجاست گاڑھی، تو درہم کی مقدار وزن کے اعتبار سے مراد ہے، اور درہم سے وہ مراد ہے کہ جس کا وزن ایک مثقال کے وزن کے برابر ہو۔

## نجاست کی مقدارِ معاف میں مذاہب آئمہ:

احناف کے نزدیک نجاست غلیظہ میں سے ایک درہم یا اس سے کم مقدار معاف ہے، اگر نجاست غلیظہ ہو مثلاً خون، پیشاب، شراب اور مرغی کی بیٹ وغیرہ میں سے کسی کپڑے یا بدن کو ایک درہم یا اس سے کم مقدار میں لگ جائے اور وہ شخص اسی حال میں نماز پڑھ لے، تو اس کی نماز درست ہے، البتہ اگر نجاست ایک درہم سے زائد لگی ہو، تو اس صورت میں اسے زائل کیے بغیر نماز پڑھنا درست نہیں۔ ہماری دلیل یہ ہے کہ نجاست سے بچنا ناممکن ہے مثلاً مکھیاں نجاست پر بیٹھتی ہیں، پھر وہ ہمارے کپڑوں اور جسم پر آ کر بیٹھ جاتی ہیں، اور ان سے بچنا ناممکن ہے۔

امام شافعی اور امام زفر رحمہما اللہ تعالیٰ کا موقف ہے کہ کوئی بھی نجاست معاف نہیں ہے، خواہ وہ قلیل ہو، یا کثیر ہو، لہٰذا نجاست کی موجودگی میں نماز نہیں ہوگی اور اس کا دور کرنا ضروری ہے۔ ان کی دلیل یہ ارشاد ربانی ہے: وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ (آپ اپنے کپڑوں کو پاک رکھیں)

سوال نمبر 3: واول وقت الظهر اذا زالت الشمس لامامة جبرئيل عليه السلام فی

اليوم الاوّل حين زالت الشمس وآخر وقتها عند ابى حنيفة رحمة الله عليه اذا صار ظل كل شيء مثليه سوى فيء الزوال .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور سایہ اصلی کی وضاحت قلمبند کریں؟

(ب) نمازظہر کے آخروقت کے بارے میں امام ابوحنیفہ اور صاحبین علیہم الرحمہ کا اختلاف مع الدلائل تحریر کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

نمازظہر کا ابتدائی وقت سورج کے زائل ہونے سے شروع ہوتا ہے اس لیے حضرت جبرائیل علیہ السلام نے پہلے دن سورج کے زائل ہونے پر (آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نمازظہر) پڑھائی اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک نمازظہر کا آخروقت اصل سایہ کے علاوہ ہر چیز کا سایہ دوگنا ہونے تک ہے۔

سایہ اصلی:

سایہ اصلی سے مراد ہر چیز کا وہ سایہ ہے جو عین زوال کے وقت ہوتا ہے یعنی جب آفتاب بالکل سر پر ہوتا ہے۔

(ب) ظہر کے اخیر وقت میں احناف کا اختلاف:

ظہر کے آخری وقت میں فقہاء احناف کا اختلاف ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے کہ سایہ اصلی کے علاوہ ہر چیز کا سایہ دوگنا ہونے پر نمازظہر کا وقت ختم اور نمازعصر کا وقت شروع ہوجاتا ہے آپ نے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت سے استدلال کیا ہے: اَبْرِدُوْا بِالظُّهْرِ فَاِنَّ شِدَّةَ الْحَرِّ مِنْ فَيْحِ جَهَنَّمَ (یعنی تم ظہر کو ٹھنڈا کر کے پڑھو اس لیے شدت حرارت جہنم کی شدت حرارت سے ہے)

صاحبین رحمہما اللہ تعالیٰ کا مؤقف ہے کہ اصلی سایہ کے علاوہ ہر چیز کا سایہ ایک مثل ہونے پر ظہر کا وقت ختم ہوجاتا ہے ان کی دلیل حدیث امامت جبریل علیہ السلام ہے: کما قال علیه السلام: وصلى بى الظهر فى اليوم الثانى حين زالت الشمس وصار ظل كل شيء مثله (یعنی دوسرے دن جب سورج زائل ہوا اور ہر شیء کا سایہ ایک مثل ہوگیا تو (حضرت) جبریل علیہ السلام نے مجھے نمازظہر پڑھائی)

سوال نمبر 4: فصل فى التكفين السنة ان يكفن الرجل فى ثلثة اثواب ازار وقميص ولفافة لما روى انه صلى الله عليه وسلم كفن فى ثلثة اثواب سحولية ولانه اكثر ما يلبسه عادة فى حياته فكذا بعد مماته .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور اس میں مذکور مسئلہ کی وضاحت کریں؟
(ب) مرد وعورت میں سے ہر ایک کا کفن سنت، کفن کفایت اور کفن ضرورت بیان کریں؟

**جواب: (الف) ترجمہ عبارت:**

فصل کفن دینے کے بیان میں: مسنون یہ ہے کہ مرد کو تین کپڑوں (۱) ازار (۲) قمیص (۳) لفافہ میں کفن دیا جائے، کیونکہ حدیث سے ثابت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تین کپڑوں میں کفن دیا گیا تھا۔ اس لیے عام طور پر جیسا کپڑا زندگی میں پہنا جاتا ہے، ایسے ہی کپڑے میں وفات کے بعد کفن دیا جاتا ہے۔

**متن کے مسئلہ کی وضاحت:**

مرد کے لیے کفن مسنون تین کپڑے ہیں: (۱) ازار یعنی بڑی چادر (۲) کرتا، جو آگے اور پیچھے سے پنڈلیوں تک برابر ہوگا (۳) لفافہ: یہ چھوٹی چادر ہوتی ہے۔ تین کپڑوں کی دلیل رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا کفن ہے، یعنی آپ کو تین کپڑوں میں کفن دیا گیا تھا۔ پھر یہ کفن کا کپڑا بالکل گھٹیا، یا بہت اعلیٰ قسم کا نہیں ہونا چاہیے، بلکہ جیسا کپڑا آدمی زندگی میں زیب تن کرتا ہے، اسی نوعیت کا کپڑا کفن کے لیے استعمال میں لایا جائے گا۔

**(ب) مرد اور عورت کا کفن سنت، کفن کفایت اور کفن ضرورت:**

کفن کی تین اقسام ہیں:

مرد کا کفن: (۱) کفن سنت: مرد کے لیے کفن مسنون تین کپڑے ہیں: (۱) ازار (۲) کرتا (۳) لفافہ۔
(۲) مرد کا کفن کفایہ دو کپڑے ہیں: (۱) ازار (۲) لفافہ۔
(۳) مرد کا کفن ضرورت ایک کپڑا ہے، کیونکہ غزوہ احد کے موقع پر حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کو ایک کپڑے میں کفن دیا گیا تھا۔

عورت کا کفن: (۱) عورت کا کفن سنت پانچ کپڑے ہیں: (۱) ازار (۲) قمیص (۳) اوڑھنی (۴) خرقہ (سینہ بند) (۵) لفافہ۔
(۲) عورت کا کفن کفایہ تین کپڑے ہیں: (۱) ازار (۲) لفافہ (۳) اوڑھنی۔
(۳) تین کپڑوں سے کم عورت کا کفن ضرورت ہے یعنی ایک یا دو کپڑے۔

☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے) سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۱ھ/2020ء

## چوتھا پرچہ: اصول فقہ

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے باقی میں سے کوئی دو سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: اعلم ان اصول الشرع ثلثة الكتاب والسنة واجماع الامة والاصل الرابع القياس .

(الف) ترجمہ کرنے کے بعد بتائیں کہ مصنف نے اصول الشرع کہا اصول الفقہ کیوں نہیں کہا؟ ۵+۵=۱۰

(ب) الشرع کے الف لام میں کتنے اور کون کون سے احتمالات ہیں؟ ہر احتمال کے مطابق معنی بیان کریں اور شارح کا مختار قول تحریر کریں؟ ۱۰+۵=۱۵

(ج) خط کشیدہ عبارت ترکیب میں کیا واقع ہو رہی ہے؟ نیز ان میں سے ہر ایک کی تعریف سپرد قلم کریں؟ ۳+۱۲=۱۵

سوال نمبر 2: والرابع فی معرفة وجوه الوقوف على المراد ای التقسيم الرابع فی معرفة طرق وقوف المجتهد على مراد النظم .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ تقسیم رابع کس اعتبار سے ہے؟ نیز اس کی اقسام کے صرف نام لکھیں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) شارح کی عبارت ایک اعتراض کا جواب ہے آپ اعتراض و جواب دونوں کی وضاحت کریں؟ ۱۵

سوال نمبر 3: وحكمه ان يتناول المخصوص قطعا ولا يحتمل البيان لكونه بينا .

(الف) خاص کے حکم میں لفظ قطعاً ذکر کرنے کی وجہ تحریر کریں' نیز مثال دے کر خاص کے حکم کی تشریح و توضیح قلمبند کریں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) بیان تفسیر' بیان تقریر اور بیان تغییر میں سے ہر ایک کی وضاحت کریں اور بتائیں کہ خاص ان

میں سے کس کا احتمال نہیں رکھتا؟ ۱۲+۳=۱۵

سوال نمبر 4: والکفار مخاطبون بالامر بالایمان وبالمشروع من العقوبات والمعاملات لان الامر بالایمان فی الواقع لایکون الا للکفار۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور بتائیں مصنف اس عبارت سے کیا بیان کرنا چاہتے ہیں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) اگر ایمان لانے کا حکم صرف کافروں کو ہی ہے، تو آیت "یایھا الذین اٰمنوا اٰمنوا" سے مؤمنین کو خطاب کیوں فرمایا؟ نورالانوار کی روشنی میں کوئی دو جوابات سپرد قلم کریں؟ ۸+۷=۱۵

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2020ء

## چوتھا پرچہ: اصول فقہ

سوال نمبر 1: اعلم ان اصول الشرع ثلثة الکتاب والسنة واجماع الامة والاصل الرابع القیاس۔

(الف) ترجمہ کرنے کے بعد بتائیں کہ مصنف نے اصول الشرع کہا اصول الفقہ کیوں نہیں کہا؟

(ب) الشرع کے الف لام میں کتنے اور کون کون سے احتمالات ہیں؟ ہر احتمال کے مطابق معنی بیان کریں اور شارح کا مختار قول تحریر کریں؟

(ج) خط کشیدہ عبارت ترکیب میں کیا واقع ہو رہی ہے؟ نیز ان میں سے ہر ایک کی تعریف سپرد قلم کریں؟

**جواب: (الف) ترجمہ عبارت:**

یہ بات خوب جان لو کہ اصول شرع تین ہیں: (۱) کتاب اللہ (۲) سنت رسول (۳) اجماع امت اور چوتھا قیاس ہے۔

**اصول فقہ کی بجائے اصول شرع کہنے کی وجہ:**

مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے اصول فقہ کی بجائے اصول شرع اس لیے فرمایا ہے کہ کتاب اللہ، سنت رسول اور اجماع تینوں جس طرح فقہ کے اصول ہیں، اسی طرح علم کلام کے بھی اصول ہیں، لفظ شرع احکام نظریہ یعنی علم کلام اور احکام عملیہ یعنی علم دونوں کو شامل ہے، اور فقہ متاخرین کے نزدیک فقط احکام عملیہ کو شامل ہوتا ہے نہ کہ احکام نظریہ (علم کلام) کو۔ لہٰذا اگر مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ اصول الشرع کے بجائے اصول الفقہ فرما

دیتے تو یہ شبہ ہوتا کہ کتاب اللہ، سنت رسول اور اجماع خاص طور پر فقہ کے اصول ہیں، نہ کہ علم کلام کے، حالانکہ یہ غلط ہے، کیونکہ یہ تینوں جس طرح فقہ کے اصول ہیں، اسی طرح علم کلام کے بھی اصول ہیں، پس اس وہم کو دور کرنے کے لیے مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے ''اصول الشرع'' فرمایا اور ''اصول الفقہ'' نہیں کہا۔

## (ب) لفظ ''الشرع'' کے الف لام میں احتمالات:

لفظ ''الشرع'' کے الف لام میں تین احتمالات ہیں:

(i) لفظ ''شرع'' مصدر ہے اور اسم فاعل کے معنیٰ میں ہے، جس طرح لفظ ''عدل'' عادل کے معنیٰ میں ہوتا ہے۔ الف لام عہد کے لیے ہے، اور معہود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ہے۔ مطلب یہ ہوگا کہ وہ دلائل جن کو شارع علیہ السلام نے دلیل بنایا ہے۔

(ii) لفظ ''الشرع'' مصدر ہو اور اسم مفعول یعنی ''المشروع'' کے معنی میں ہے۔ الف لام جنسی ہو، اس صورت میں معنیٰ ہوگا: احکام شرعیہ کے دلائل تین ہیں۔

(iii) بہتر ہے کہ لفظ ''الشرع'' مصدری معنیٰ میں نہ ہو، بلکہ دین کا اسم جامد ہو، الف لام عہد کا ہو، تو اس صورت میں لفظ ''الشرع'' ''دین قویم'' یعنی دین مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہوگا اور مطلب یہ ہوگا کہ شریعت کے دلائل تین ہیں۔

## شارح کا مختار قول:

شارح کے نزدیک لفظ ''الشرع'' کے الف لام کے تینوں احتمالات میں سے تیسرا احتمال مراد لینا زیادہ بہتر ہے، کیونکہ اس صورت میں مصدر کو اسم فاعل اور اسم مفعول کے معنیٰ میں لینے کا تکلف نہیں کرنا پڑتا اور کلام تاویل سے بھی محفوظ رہے گا۔ لہٰذا تیسرا احتمال اولیٰ ہے۔

## (ج) خط کشیدہ عبارت کی ترکیب:

خط کشیدہ عبارت: ''الکتاب والسنة واجماع الامة'' کی ترکیب میں دو احتمال ہیں:

(۱) یہ عبارت ماقبل لفظ ''ثلثة'' سے بدل ہے۔

(۲) یہ عبارت عطف بیان ہے۔

## کتاب، سنت اور اجماع کی تعریفات:

(۱) کتاب: پانچ سو آیات مراد ہیں، جو احکام پر مشتمل ہیں، کیونکہ باقی قصص وامثلہ پر مشتمل کلام ہے۔

(۲) سنت: تمام احادیث مبارکہ مراد نہیں ہیں، بلکہ تین ہزار احادیث مبارکہ مراد ہیں، جن کا تعلق احکام شرعیہ سے ہے۔

(۳) اجماع: اجماع امت سے مراد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کے صالح مجتہدین کا اجماع مراد

ہے، مطلق امت ہرگز مراد نہیں، یہ امت مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت و شان اور بزرگی کی وجہ سے ہے۔

سوال نمبر 2: والرابع في معرفة وجوه الوقوف على المراد اى التقسيم الرابع في معرفة طرق وقوف المجتهد على مراد النظم .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ تقسیم رابع کس اعتبار سے ہے؟ نیز اس کی اقسام کے صرف نام لکھیں؟

(ب) شارح کی عبارت ایک اعتراض کا جواب ہے آپ اعتراض و جواب دونوں کی وضاحت کریں؟

جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

اور چوتھی تقسیم مراد سے واقف ہونے کے طریقوں کی معرفت میں ہے، یعنی چوتھی تقسیم مراد نظم سے مجتہد کے واقف ہونے کے طریقوں کی پہچان میں ہے۔

تقسیم رابع کس لحاظ سے:

مصنف یہاں کتاب اللہ کی چوتھی تقسیم کر رہے، دریافت طلب یہ امر ہے کہ یہ تقسیم کس اعتبار سے کی گئی ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ یہ تقسیم مراد نظم سے مجتہد کے واقف ہونے اور اس کے طریقوں کی معرفت کے حوالے سے ہے۔

تقسیم رابع کی اقسام:

تقسیم رابع کی چار اقسام ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(۱) عبارت النص (۲) اشارۃ النص (۳) دلالۃ النص (۴) اقتضاء النص

(ب) اعتراض اور اس کا جواب:

مذکورہ بالا عبارت ایک سوال کا جواب ہے، وہ سوال و جواب درج ذیل ہے:

اعتراض: چوتھی تقسیم کو کتاب اللہ کی تقسیمات میں شمار کرنا درست نہیں ہے، اس لیے کہ کتاب اللہ کی تقسیمات درحقیقت نظم اور معنیٰ کی تقسیمات ہیں۔ چوتھی تقسیم وقوف کی تقسیم اور واقف ہونا مجتہد کی صفت ہے، تو پھر اسے کتاب اللہ کی تقسیمات میں شمار کرنا درست نہ ہوا؟

جواب: خواہ مراد نظم پر واقف ہونا بظاہر مجتہد کی صفت ہے، مگر وہ معنیٰ کے حال کی طرف راجع ہے یعنی مجتہد یہ دیکھے گا کہ وہ مراد کس طرح ثابت ہے، عبارت النص سے ثابت ہے، یا اشارۃ النص سے ثابت ہے، دلالۃ النص سے ثابت ہے، یا اقتضاء النص سے ثابت ہے، اس طرح معنیٰ کے واسطہ سے لفظ کی طرف راجع

ہے۔ مجتہد کا علم و وقوف چونکہ لفظ اور معنیٰ دونوں سے مستفاد ہے اس طرح یہ تقسیم رابع بھی درحقیقت نظم و معنیٰ کی ہے مگر اس تقسیم میں معنیٰ اصل اور لفظ تابع ہے اس لیے اس تقسیم کو معنیٰ کی تقسیم قرار دیا گیا ہے۔

سوال نمبر 3: وحکمه ان یتناول المخصوص قطعا ولا یحتمل البیان لکونه بینا۔

(الف) خاص کے حکم میں لفظ قطعاً ذکر کرنے کی وجہ تحریر کریں نیز مثال دے کر خاص کے حکم کی تشریح و توضیح قلمبند کریں؟

(ب) بیان تفسیر بیان تقریر اور بیان تغییر میں سے ہر ایک کی وضاحت کریں اور بتائیں کہ خاص ان میں سے کس کا احتمال نہیں رکھتا؟

جواب: (الف) خاص کے حکم میں لفظ ''قطعاً'' کے ذکر کی وجہ اور مثال:

خاص کا حکم یعنی خاص کا اثر یہ ہے کہ خاص اپنے مخصوص کو قطعی اور یقینی طور پر اس طرح شامل ہوتا ہے کہ اس میں غیر کا احتمال بالکل نہیں ہوتا۔ چنانچہ جیسے ہم کہتے ہیں: ''زید عالم'' تو اس میں زید خاص ہے غیر کا احتمال نہیں رکھتا جو کسی دلیل کی بنیاد پر ہو اور عالم بھی خاص ہے جو بالکل اسی طرح غیر کا ایسا احتمال نہیں رکھتا جو دلیل سے پیدا ہو۔ الحاصل دونوں کلموں میں سے ہر ایک اپنے مدلول اور مخصوص اور معنیٰ کو قطعی طور پر ثابت ہے۔

(ب) بیان تفسیر بیان تقریر اور بیان تغییر کی وضاحت اور خاص ان میں سے کس کا احتمال رکھتا ہے:

خاص خواہ بیان تفسیر کا احتمال نہیں رکھتا مگر بیان تقریر اور بیان تغییر کا احتمال رکھتا ہے اس لیے یہ دونوں بیان قطعی اور یقینی ہونے کے منافی نہیں ہیں اس لیے کہ بیان تقریر بغیر دلیل کے پیدا ہونے والے احتمال کو دور کرتا ہے پس وہ ''خاص'' جس کو بیان تقریر لاحق ہوتا ہے وہ بیان تقریر کے بعد محکم ہو جائے گا جیسے جاء نی زید زید میں دوسرا زید ذکر کرنے سے پہلے یہ بھی احتمال ہے کہ زید نہ آیا ہو بلکہ زید کا بھائی آیا ہو اور زید کے بھائی کو مجازاً زید کے ساتھ تعبیر کر دیا ہو مگر زید ثانی کے ذکر کے بعد یہ احتمال ختم ہو گیا اور زید کی آمد پختہ ہو گئی۔

باقی رہا بیان تغییر تو اس کا احتمال ہر کلام رکھتا ہے خواہ وہ کلام قطعی ہو یا ظنی ہو جیسے ''انت طالق ان دخلت الدار'' میں ''ان دخلت الدار'' کے بغیر انت طالق سے فوری طلاق واقع ہو جاتی ہے مگر ''ان دخلت الدار'' نے اس کے حکم کو متغیر کر دیا اور فوری طلاق واقع ہونے کو روک دیا اس طرح تنجیز کو تعلیق سے بدل دیا یعنی اس میں تنسیخ کا احتمال بھی ہر کلام رکھتا ہے۔

سوال نمبر 4: وَالْكُفَّارُ مُخَاطَبُوْنَ بِالْاَمْرِ بِالْإِيْمَانِ وَبِالْمَشْرُوْعِ مِنَ الْعُقُوْبَاتِ

وَالْمُعَامَلَاتِ لِأَنَّ الْأَمْرَ بِالْإِيْمَانِ فِي الْوَاقِعِ لَا يَكُوْنُ إِلَّا لِلْكُفَّارِ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور بتائیں مصنف اس عبارت سے کیا بیان کرنا چاہتے ہیں؟

(ب) اگر ایمان لانے کا حکم صرف کافروں کو ہی ہے، تو آیت "يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا آمِنُوْا" سے مؤمنین کو خطاب کیوں فرمایا؟ نور الانوار کی روشنی میں کوئی دو جوابات سپرد قلم کریں؟

## جواب: (الف) اعراب برعبارت اور ترجمہ عبارت:

اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں، ترجمہ درج ذیل ہے:

کفار ایمان لانے اور عقوبات اور معاملات کے حوالے احکام بجالانے کے مخاطب ہیں، اس لیے ایمان لانا حقیقت میں کفار کے ساتھ مخصوص ہے۔

## غرض مصنف:

مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ایمان لانے اور حدود و قصاص اور معاملات سے متعلق احکام بجا لانے کے مکلف ہیں، کیونکہ ایمان لانے کا امر اصل کفار ہی کو ہے، ایمان والوں کو نہیں ہے، مومن تو ایمان لا کر حدود و قصاص اور معاملات کے مکلف ہو چکے ہیں۔

## (ب) "يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا آمِنُوْا" میں اہل ایمان کو خطاب کی وجوہات:

سوال یہ ہے کہ جب ایمان لانے کے مخاطب صرف کفار ہیں، تو اہل ایمان کو اس ارشاد میں ایمان لانے کا حکم کیوں دیا گیا ہے؟

اس کی کئی وجوہات ہیں، جس کی تفصیل درج ذیل ہے:

(۱) اے ایمان والو! تم اپنے ایمان پر ثابت قدم رہو۔

(۲) منافقین زبان سے دعویٰ ایمان کرتے تھے، ان کو دل سے ایمان لانے کا حکم دیا گیا ہے، کیونکہ اصل ایمان دل کی تصدیق ہے۔

(۳) اہل کتاب سابقہ کتابوں اور سابقہ انبیاء علیہم السلام پر ایمان لائے، ان کو دعوت ہے کہ قرآن اور صاحب قرآن صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی ایمان لاؤ گے، تو ایمان معتبر ہوگا۔

☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے) سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۱ھ/2020ء

## پانچواں پرچہ: نحو

وقت: تین گھنٹے کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: کوئی سے تین سوال حل کریں۔

سوال نمبر 1: الكلمة قيل هي والكلام مشتقان من الكلم بتسكين اللام وهو الجرح لتاثير معانيهما في النفوس كالجرح۔

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز بتائیں کہ جمہور نحویوں کے نزدیک کلمہ اور کلام کلماتِ مستقلہ ہیں یا مشتق؟ ۵+۵+۵=۱۶

(ب) خط کشیدہ مذہب کو قیل کے ذریعے ذکر کرنے کی وجوہ قلمبند کریں؟ ۹

(ج) "کلم" جنس ہے یا جمع؟ شرح جامی کی روشنی میں جواب تفصیلاً تحریر کریں؟ ۹

سوال نمبر 2: الاعراب ما اى حركة او حرف اختلف آخره اى آخر المعرب من حيث هو معرب ذاتا او صفة به ۔

(الف) اغراض شارح بیان کرنے کے بعد بتائیں کہ اعراب کی تعریف سے پہلے معرب کی تعریف کیوں ذکر کی گئی؟ ۱۱+۱۱=۲۲

(ب) اعراب کے لغوی معانی بیان کر کے اس کی وجہ تسمیہ تحریر کریں؟ ۱۱

سوال نمبر 3: التانيث اللفظى الحال بالتاء لا بالالف فانه لا شرط له شرطه فى سببية منع الصرف العلمية ۔

(الف) شارح کی اغراض تحریر کریں، نیز بتائیں کہ تانیث کے غیر منصرف کا سبب بننے کے لیے علمیت کو شرط کیوں قرار دیا گیا ہے؟ ۱۱+۱۱=۲۲

(ب) تانیث لفظی و تانیث معنوی دونوں میں جب علمیت شرط ہے، تو شارح نے انہیں الگ الگ کیوں ذکر کیا؟ وجہ بیان کریں؟ ۱۱

سوال نمبر 4: والاصل فى الفاعل اى ما ينبغى ان يكون الفاعل عليه ان لم يمنع

مانع ان یلی الفعل المسند الیه ای یکون بعده من غیر ان یتقدم علیه شیء آخر من معمولاته لانه کالجزء من الفعل لشدة احتیاج الفعل الیه ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور خط کشیدہ عبارت کی ترکیب نحوی قلمبند کریں؟ ۲۲=۱۲+۱۰

(ب) ضرب غلامه زَیْدًا کے بارے میں صاحب کتاب اور اخفش وغیرہ کا کیا اختلاف ہے؟ مع دلائل تحریر کریں؟ ۱۱

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2020ء

## پانچواں پرچہ: نحو

سوال نمبر 1: اَلْكَلِمَةُ قِيْلَ هِيَ وَالْكَلَامُ مُشْتَقَّانِ مِنَ الْكَلْمِ بِتَسْكِيْنِ اللَّامِ وَهُوَ الْجَرْحُ لِتَأْثِيْرِ مَعَانِيْهِمَا فِي النُّفُوْسِ كَالْجَرْحِ ۔

(الف) اعراب لگا کر ترجمہ کریں' نیز بتائیں کہ جمہور نحویوں کے نزدیک کلمہ اور کلام کلماتِ مستقلہ ہیں یا مشتق؟

(ب) خط کشیدہ مذہب کو قیل کے ذریعے ذکر کرنے کی وجوہ قلمبند کریں؟

(ج) "کلم" جنس ہے یا جمع؟ شرح جامی کی روشنی میں جواب تفصیلاً تحریر کریں؟

**جواب: اعراب اور ترجمہ عبارت:**

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں' اور ترجمہ عبارت درج ذیل ہے:

کلمہ' بعض کی طرف سے کہا گیا ہے کہ یہ (کلمہ) اور کلام دونوں "کلم" سے یعنی (لام کے سکون سے) مشتق ہیں' اور وہ زخمی کرنا ہے' کیونکہ دونوں کے معانی نفوس میں مؤثر ہوتے ہیں زخم کی طرح۔

**"کلمہ" اور "کلام" کے کلمات مستقلہ' یا مشتق ہونے کے حوالے سے جمہور نحات کا مؤقف:**

"کلمہ" اور "کلام" کے کلمات مستقلہ اور مشتق ہونے میں نحاۃ کا اختلاف ہے' جمہور نحاۃ کے نزدیک "کلمہ" اور "کلام" مستقل کلمات ہیں' نہ ان سے کوئی مشتق ہے' اور نہ ہی یہ کسی سے مشتق ہیں' مگر بعض نحویوں کے نزدیک یہ دونوں "کلم" (بسکون اللام) سے مشتق ہیں۔

(ب) خط کشیدہ کو ''قیل'' کے ذریعے بیان کرنے کی وجوہات:

خط کشیدہ کو لفظ ''قیل'' کے ساتھ ذکر کرنے کی متعدد وجوہات ہیں:

(i) مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے ''کلمہ'' اور ''کلام'' کے مشتق ہونے کے مؤقف کو ضعیف قرار دینے کے لیے لفظ ''قیل'' سے بیان کیا۔

(ii) اس بات کو واضح کرنا مقصود تھا کہ یہ مؤقف بعض نحاۃ کا ہے، مگر جمہور نحاۃ کے نزدیک ''کلمہ'' اور ''کلام'' کے کلمات مستقلہ ہیں، اور یہ مشتق نہیں ہیں۔

(ج) لفظ ''کلم'' کے جنس یا جمع ہونے کے حوالے سے وضاحت:

لفظ ''کلم'' کے جنس یا جمع ہونے میں اختلاف ہے۔ جمہور نحاۃ کہتے ہیں کہ ''کلم'' جنس ہے، جمع نہیں ہے، مگر بعض نحاۃ یعنی علامہ زمخشری وغیرہ کہتے ہیں کہ ''کلم'' جمع ہے، جنس نہیں ہے۔ یاد رہے ایک ہوتی ہے جنس اور ایک ہوتی ہے جمع اور ایک ہوتی ہے اسم جمع۔ جمع اور اسم جمع میں فرق یہ ہے کہ جمع کا اطلاق اپنے احاد پر مطابقی ہوتا ہے، جس طرح الزیدون، تو الزیدون اصل میں زید، زید، زید تھا تو پہلے زید کی دلالت اپنے معنیٰ پر مطابقی ہے، اور اسی طرح دوسرے کی اور تیسرے کی بھی۔ اسی لیے کہا جاتا ہے کہ جمع اختصاص کا عطف ہوتا ہے، اور اسم جمع یہ ہوتی ہے کہ جمع کا اپنے احاد پر اطلاق دلالت مطابقی نہ ہو بلکہ دلالت تضمنی ہو، جس طرح قوم، رھط مثلاً بیس آدمی ہوں، انہیں قوم بھی کہتے ہیں، اور رھط بھی، قوم اور رھط کی دلالت اپنے احاد پر دلالت مطابقی نہیں ہوتی۔ جنس کی دو اقسام ہیں: (۱) جنس مجموعی (۲) جنس فردی۔ جنس فردی یہ ہوتی ہے کہ لفظ کو وضع کیا گیا ہو نفس ماہیت کے لیے قطع نظر افراد کے اور قلیل و کثیر پر بولی جائے جیسے شراب، ماء اور غسل وغیرہ، تو ماء کو وضع کیا گیا ہو نفس ماہیت پانی کے لیے، قطع نظر افراد سے اور قلیل و کثیر پر بولا جاتا ہے کہ ایک قطرہ پانی کا ہو، تو اس کو بھی ماء کہتے ہیں، دریا ہو، تو اس کو بھی ماء کہتے ہیں، اور سمندر ہو، تو اس کو بھی ماء کہتے ہیں۔ جنس مجموعی یہ ہوتی ہے کہ جس کو وضع کیا گیا ہو نفس ماہیت کے لیے قطع نظر افراد سے اور قلیل و کثیر پر نہ بولی جائے بلکہ تین یا تین سے زیادہ پر بولی جائے اور تین سے کم پر نہ بولی جائے جیسے کلم۔ یاد رہے جمہور نحاۃ کا مؤقف ہے کہ ''کلم'' جنس ہے، جمع نہیں ہے۔ اس جنس سے مراد جنس مجموعی ہے کہ ''کلم'' تین یا تین سے زیادہ پر بولی جاتی ہے کم پر نہیں بولی جاتی۔

---

سوال نمبر2: الاعراب ما ای حرکۃ او حرف اختلف اٰخرہ ای اٰخر المعرب من حیث ھو معرب ذاتا او صفۃ بہ.

(الف) اغراض شارح بیان کرنے کے بعد بتائیں کہ اعراب کی تعریف سے پہلے معرب کی تعریف کیوں ذکر کی گئی؟

(ب) اعراب کے لغوی معانی بیان کر کے اس کی وجہ تسمیہ تحریر کریں؟

جواب: (الف) اغراض شارح:

(i) شارح رحمہ اللہ تعالیٰ نے "ای حرکت او حرف" کہہ کر "ما" کا مطلب واضح کر دیا کہ اس سے مراد عام حرکت ہے خواہ وہ اعراب بالحرکت ہو جیسے جَاءَنِیْ زَیْدٌ، رَأَیْتُ زَیْدًا وَ بِمَرَرْتُ بِزَیْدٍ۔ یا اعراب بالحرف ہو جیسے جَاءَنِیْ اَبُوْكَ، رَأَیْتُ اَبَاكَ وَ مَرَرْتُ بِأَبِیْكَ۔

(ii) شارح رحمہ اللہ تعالیٰ نے "ای اخر المعرب" کہہ کر "آخرہ" کی ضمیر کا مرجع بتایا۔ پھر معرب کی وضاحت بھی کر دی کہ یہاں "معرب" میں تعمیم ہے خواہ وہ ذات ہو یا صفت دونوں کے اعراب کا حکم یکساں ہے۔

"معرب" کو مقدم اور "اعراب" کو مؤخر کرنے کی وجہ:

لفظ "معرب" مشتق اور لفظ "الاعراب" مشتق منہ ہے۔ "مشتق منہ" اصل ہوتا ہے اور مشتق فرع ہوتا ہے اصل مقدم ہوتا ہے اور فرع مؤخر، مگر یہاں اس کا عکس کیونکر کیا گیا ہے؟

اس کی دو وجوہات ہیں:

(۱) یہاں تقدیم و تاخیر اس اعتبار سے ہے کہ معرب موصوف ہے اور اعراب صفت ہے اور موصوف صفت پر مقدم ہوتا ہے۔

(۲) "معرب" جوہر ہے اور "اعراب" عرض ہے، جوہر قائم بذاتہ ہوتا ہے جبکہ عرض قائم لغیرہ ہوتا ہے چونکہ قائم بذاتہ کو قائم لغیرہ پر فضیلت حاصل ہوتی ہے پس اس لیے معرب کو اعراب پر مقدم کر دیا۔

(ب) "اعراب" کا لغوی معنیٰ اور اس کی وجہ تسمیہ:

لفظ "اعراب" ثلاثی مزید فیہ بے ہمزہ وصل صحیح از باب افعال کا مصدر ہے جس کا لغوی معنیٰ ہے: اعراب دینا یعنی اسم معرب کے آخری حرف پر حرکت دینا۔ چونکہ اسم معرب پر مختلف عوامل آنے کی وجہ سے اس کی آخری حرکات تبدیل ہو جاتی ہیں اس لیے اسے اعراب کہا جاتا ہے۔ یہ تبدیلی تین قسم کی ہوتی ہے: (i) اعراب بالحرکت جیسے جَاءَنِیْ زَیْدٌ، رَأَیْتُ زَیْدًا وَمَرَرْتُ بِزَیْدٍ (ii) اعراب بالحرف جیسے جَاءَنِیْ اَبُوْكَ، رَأَیْتُ اَبَاكَ وَ مَرَرْتُ بِاَبِیْكَ (iii) اعراب بالتقدیری جیسے جَاءَنِیْ مُوْسٰی، رَأَیْتُ مُوْسٰی وَمَرَرْتُ بِمُوْسٰی۔

سوال نمبر 3: التانیث اللفظی الحال بالتاء لا بالالف فانه لا شرط له شرطه فی سببیة منع الصرف العلمیة۔

(الف) شارح کی اغراض تحریر کریں، نیز بتائیں کہ تانیث کے غیر منصرف کا سبب بننے کے لیے علمیت

کو شرط کیوں قرار دیا گیا ہے؟

(ب) تانیث لفظی و تانیث معنوی دونوں میں جب علمیت شرط ہے، تو شارح نے انہیں الگ الگ کیوں ذکر کیا؟ وجہ بیان کریں؟

## جواب: (الف) اغراض شارح رحمہ اللہ تعالیٰ:

(i) لفظ "اللفظی" کا اضافہ کر کے شارح رحمہ اللہ تعالیٰ نے بتایا کہ یہاں لفظ "التانیث" موصوف ہے اور اس کی صفت مقدر ہے اور وہ "اللفظی" ہے۔ پھر "الحال" کہہ کر "التانیث" کی ترکیب بتا دی کہ یہ ترکیب میں حال ہے۔

(ii) شارح رحمہ اللہ تعالیٰ نے بالتاء کے بعد "لا بالالف الخ" نکال کر بتا دیا تانیث بالف مقصورہ اور تانیث بالف ممدودہ کا حکم اس سے مختلف ہے۔

(iii) شارح رحمہ اللہ تعالیٰ نے شرطه کے بعد "فی سببة منع الصرف" نکال کر ضمیر کا مرجع بتا دیا۔

## تانیث بالتاء میں علمیت شرط ہونے کی وجہ:

علمیت کی شرط وجود تانیث کے لیے نہیں بلکہ غیر منصرف کا سبب بننے کے لیے ہے۔ اس لیے التانیث بالتاء اسم کو لازم نہیں ہوتی، اسی وجہ سے قائمة سے قائم ہو جاتا ہے، تو چونکہ التانیث بالتاء میں ضعف ہوتا ہے، بس اسی بناء پر غیر منصرف کا سبب بننے کی صلاحیت نہیں رکھتی، لیکن جب اس کے ساتھ علمیت شرط لگا دی گئی تو یہ (التانیث بالتاء) اسم کو لازم ہو گئی، اور اس کا ضعف جاتا رہا، کیونکہ علم میں حتی الامکان تغیر نہیں ہوتا۔

## (ب) تانیث لفظی اور تانیث معنوی کو الگ الگ ذکر کرنے کی وجہ:

سوال یہ ہے کہ غیر منصرف کا سبب بننے کے لیے جس طرح تانیث لفظی میں علمیت شرط ہے، اسی طرح تانیث معنوی کے لیے بھی علمیت شرط ہے، تو پھر دونوں کو الگ الگ کیوں بیان کیا گیا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ تانیث بتائے لفظی میں جب علمیت پائی جائے گی تو اسے غیر منصرف پڑھنا واجب ہوگا، لیکن تانیث معنوی میں جب علمیت پائی جائے گی، تو وہ وجوبی طور پر غیر منصرف نہیں ہوگی، بلکہ اس کے وجوبی طور پر غیر منصرف بننے کے لیے تین امور میں سے ایک کا پایا جانا ضروری ہے: (۱) ثلاثی متحرک الاوسط ہو جیسے سَقَرَ (طبقہ جہنم) (۲) زائد الثلاثہ ہو جیسے زَیْنَبُ (۳) یا وہ عجمہ ہو جیسے ماہ و جور (دو شہروں کے نام) اگر وہ ثلاثی ساکن الاوسط ہو، غیر عجمہ ہو جیسے ہند، تو اسے منصرف پڑھنا بھی جائز ہے، اور غیر منصرف پڑھنا بھی جائز ہے۔ منصرف اس لیے کہ غیر منصرف ثقل کی وجہ سے پڑھا جاتا ہے جبکہ یہ خفیف کلمہ ہے اس میں ثقل نہیں پایا جاتا

اور غیر منصرف اس لیے کہ اس میں دو سبب پائے جاتے ہیں۔

سوال نمبر 4: وَالْاَصْلُ فِی الْفَاعِلِ اَیْ مَا یَنْبَغِیْ اَنْ یَکُوْنَ الْفَاعِلُ عَلَیْہِ اِنْ لَّمْ یَمْنَعْ مَانِعٌ اَنْ یَّلِیَ الْفِعْلَ الْمُسْنَدَ اِلَیْہِ اَیْ یَکُوْنُ بَعْدَہٗ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّتَقَدَّمَ عَلَیْہِ شَیْءٌ آخَرُ مِنْ مَعْمُوْلَاتِہٖ لِاَنَّہٗ کَالْجُزْءِ مِنَ الْفِعْلِ لِشِدَّۃِ اِحْتِیَاجِ الْفِعْلِ اِلَیْہِ ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں اور خط کشیدہ عبارت کی ترکیب نحوی قلمبند کریں؟

(ب) ضرب غلامہ زَیْدًا کے بارے میں صاحب کتاب اور اخفش وغیرہ کا کیا اختلاف ہے؟ مع دلائل تحریر کریں؟

جواب: (الف) اعراب وترجمہ عبارت:

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں اور اس کا ترجمہ درج ذیل ہے:

اصل فاعل میں یعنی وہ چیز جس پر فاعل کا ہونا مناسب ہے اگر کوئی مانع منع نہ کرے یہ ہے کہ فاعل متصل ہو فعل سے اس سے جو فاعل کی طرف اسناد کیا جاتا ہے یعنی فاعل فعل کے بعد ہو اس کے بغیر کہ فعل کے معمولات میں سے کوئی دوسری شیء فاعل پر مقدم ہو کیونکہ فاعل جزء فعل کی مانند ہے اس لیے کہ فعل فاعل کا سخت محتاج ہوتا ہے۔

خط کشیدہ کی ترکیب نحوی:

والاصل فی الفاعل ای ینبغی ان یکون الفاعل علیہ وحرف عاطفہ مبنی بر فتح مبنیات اصلیہ سے الاصل مفرد منصرف صحیح بہ اعراب لفظی مرفوع لفظاً مبتداء۔ فی حرف جار مبنی علی الکسر مبنیات اصلیہ سے الفاعل الف لام برائے تعریف مبنی علی السکون مبنیات اصلیہ سے فاعل صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ثلاثی مجرد مجرور لفظاً جار با لجرور متعلق ظرف مستقر ثابت، ثابت صیغہ واحد مذکر اسم فاعل ھو ضمیر مستتر اس کا فاعل شبہ فعل اپنے فاعل سے مل کر مفسر ای حرف تفسیر ما موصولہ ینبغی صیغہ واحد مذکر فعل مضارع معروف ثلاثی مزید فیہ باب انفعال ان حرف ناصبہ مبنی علی السکون مبنیات اصلیہ سے یکون فعل ناقص رافع اسم ناصب خبر الفاعل اس کا اسم علیہ جار با مجرور متعلق ہوا ثابتاً یہ شبہ جملہ ہو کر خبر یکون فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر فاعل ہوا ینبغی کا فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر صلہ ہوا ما موصولہ کا صلہ با موصولہ مل کر تفسیر ہوئی مفسر، تفسیر با مفسر مل کر خبر ہوئی مبتداء کی مبتداء اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر جزاء مقدم۔ ان لم یمنع مانع ان یلی الفعل ۔

ان حرف شرط مبنی علی السکون مبنیات اصلیہ سے لم یمنع صیغہ واحد مذکر غائب ثلاثی مجرد صحیح از باب فَتَحَ یَفْتَحُ مانع مفرد منصرف صحیح بہ اعراب لفظی فاعل ان حرف ناصبہ مبنی السکون مبنیات اصلیہ

سے بلی فعل بہ فاعل الفعل منصوب لفظاً مفعول، فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مفعول بہ ہوا لم یمنع کا لم یمنع فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر شرط مؤخر شرط جزا مل کر جملہ شرطیہ جزائیہ ہوا۔

## (ب) ضَرَبَ غُلَامُهُ زَیْدًا کی ترکیب میں جمہور نحاۃ اور امام اخفش کا مذہب:

اصل قانون یہ ہے کہ فاعل، فعل سے متصل ہو تو پھر ضَرَبَ غُلَامُهُ زَیْدًا کے امتناع کی تفصیل یہ ہے کہ جب فاعل کا اتصال بفعل اصل ٹھہرا تو فاعل متصل کے ساتھ ضمیر مفعول کا لحوق جیسے یہاں پر ہے، ممتنع ہو گیا۔ کہ بر تقدیر لحوق اضمار قبل الذکر لفظاً و رتباً لازم آتا ہے، جو جمہور کے نزدیک جائز نہیں، کیونکہ ضمیر غائب کی وضع کے خلاف ہے۔ اخفش اور عثمان ابن جنی کے نزدیک اضمار قبل الذکر لفظاً اور رتباً جائز ہے۔ دلیل میں زیاد بن معاویہ کا یہ شعر پیش کرتے ہیں:

جزی ربه عنی عدی بن حاتم      جزاء الكلاب العاويات وقد فعل

اس میں ربہ فاعل متصل کی ضمیر مضاف الیہ کا مرجع "عدی بن حاتم" مفعول ہے، جو لفظاً بھی مؤخر اور رتبتاً بھی۔ جمہور کی جانب سے اس دلیل کا جواب دیا گیا ہے کہ یہ ضرورت شعری پر محمول ہے، کیونکہ "ربہ" کو مؤخر اور "عدی بن حاتم" مقدم کرنے سے شعر کا وزن صحیح نہیں رہتا اور جمہور کا قول عدم جواز نثر میں ہے۔

☆☆☆☆☆☆

# تنظیم المدارس اہلسنّت پاکستان

## سالانہ امتحان الشهادة الثانوية الخاصة (ایف اے) سال دوم برائے طلبہ سال ۱۴۴۱ھ/ 2020ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت ومنطق

وقت: تین گھنٹے　　　　کل نمبر: ۱۰۰

نوٹ: دونوں قسموں سے کوئی دو، دو سوال حل کریں۔

### قسم اوّل...... بلاغت

سوال نمبر 1: (الف) مصنف کے حالات زندگی تحریر کر کے تلخیص المفتاح کی وجہ تالیف سپرد قلم کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) فصاحت فی المفرد کی تعریف کریں، نیز اس کی مثال دے کر محل استشہاد بیان کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 2: الفصاحة في الكلام خلوصه من ضعف التاليف وتنافر الكلمات والتعقيد مع فصاحتها فالضعف نحو ضَرَبَ غُلَامُهُ زَيْدًا والتنافر كقوله وليس قرب قبر حرب قبر وقوله كريم متى أمدحه أمدحه والورى معي.

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز خط کشیدہ شعر کا بقیہ حصہ تحریر کریں؟ ۸+۷=۱۵

(ب) تعقید کی تعریف کریں اور مثال دے کر اس کی وضاحت کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 3: احوال المسند اليه اما حذفه فللاحتراز عن العبث بناء على الظاهر او تخييل العدول الى اقوى الدليلين من العقل واللفظ.

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور خط کشیدہ کی مثال دیں، نیز حذف مسند الیہ کو مقدم کرنے کی وجہ تحریر کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) مصنف نے حذف مسند الیہ کے کتنے مقام بیان کیے ہیں؟ عبارت میں مذکور دو کے علاوہ کوئی پانچ مقام سپرد قلم کریں؟ ۵+۵=۱۰

# قسم ثانی......منطق

سوال نمبر 4: وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى مَنْ اَرْسَلَهٗ هُدًى هُوَ بِالْاِهْتِدَاءِ حَقِيْقٌ وَنُوْرًا بِهِ الْاِقْتِدَاءُ يَلِيْقُ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهِ الَّذِيْنَ سَعِدُوْا فِيْ مَنَاهِجِ الصِّدْقِ بِالتَّصْدِيْقِ وَصَعِدُوْا فِيْ مَعَارِجِ الْحَقِّ بِالتَّحْقِيْقِ۔

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز مذکورہ عبارت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی صراحۃً ذکر نہ کرنے کی وجہ تحریر کریں؟ ۵+۱۰=۱۵

(ب) "هُدًى" ترکیب میں کیا واقع ہو رہا ہے؟ اس بارے میں جتنے احتمالات ہیں؟ سپرد قلم کریں؟ ۱۰

سوال نمبر 5: القسم الاوّل فی المنطق مقدمة العلم ان كان اذعانا للنسبة فتصديق والافتصور۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ یہ کتاب کون کون سی اقسام پر مشتمل ہے، نیز تصور و تصدیق کی تعریف کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) علم کی تعریف تحریر کریں، نیز ماتن کے علم کی تعریف سے اعراض کرنے کی وجوہ سپرد قلم کریں؟ ۵+۵=۱۰

سوال نمبر 6: القضية قول يحتمل الصدق والكذب فان كان الحكم فيها بثبوت شیء لشیء او نفيه عنه فحملية او سالبة۔

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں، نیز قضیہ حملیہ موجبہ اور قضیہ حملیہ سالبہ کی تعریفات و امثلہ تحریر کریں؟ ۵+۵+۵=۱۵

(ب) قضیہ حملیہ اور قضیہ شرطیہ میں سے ہر ایک کے اجزاء کے نام تحریر کریں؟ ۵+۵=۱۰

☆☆☆☆☆☆

# درجہ خاصہ (سال دوم) برائے طلباء بابت 2020ء

## چھٹا پرچہ: بلاغت و منطق

## قسم اوّل...... بلاغت

سوال نمبر 1: (الف) مصنف کے حالات زندگی تحریر کر کے تلخیص المفتاح کی وجہ تالیف سپرد قلم کریں؟

(ب) فصاحت فی المفرد کی تعریف کریں، نیز اس کی مثال دے کر محل استشہاد بیان کریں؟

جواب: (الف) مصنف کا تعارف:

تلخیص المفتاح کے مصنف کے حالات زندگی: فن بلاغت میں متعدد کتب لکھی گئیں، مگر جو شہرت "تلخیص المفتاح" کو حاصل ہوئی، پھر اس کی وجہ سے مصنف کو بھی شہرت حاصل ہوئی، یہ ان کا ہی حصہ تھا۔

مصنف کا نام جلال الدین ابو عبداللہ محمد بن ابی احمد عبدالرحمٰن عبدالرحمٰن القزوینی الشافعی رحمہ اللہ تعالیٰ ہے، آپ کی ولادت ٦٦٦ھ میں ہوئی۔

ساتویں صدی کے ممتاز آئمہ وقت میں آپ کا شمار ہوتا ہے، وقت کے ممتاز ترین شیوخ سے علوم و فنون حاصل کیے، پھر تا حیات علوم اسلامیہ کی تدریس فرماتے رہے اور تصنیف تالیف میں بھی مشغول رہے۔

آپ کی تصانیف میں "تلخیص المفتاح" کو شہرت عامہ و دوام حاصل ہوئی۔ آپ نے امام عبدالقاہر جرجانی رحمہ اللہ تعالیٰ کی طرز پر یہ کتاب تصنیف کی۔ اس کتاب کی اہمیت و افادیت کے سبب سے زمانہ تصنیف سے لے کر تا دور حاضر اس کی متعدد شروح، حواشی اور تعلیقات بھی لکھی گئی ہیں۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ یہ کتاب ہر دور میں درسِ نظامی کے نصاب کا حصہ رہی ہے۔

بلاشبہ قرآن کریم کمال فصاحت و بلاغت کا مرقع ہے، مخالفین کو کلام مثل لانے کا چیلنج آج بھی قائم ہے بلکہ تا قیامت باقی رہے گا۔ پھر یہی منصب احادیث مبارکہ کو حاصل ہے، کیونکہ قرآن کی طرح یہ ارشادات بھی زبان مصطفےٰ کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے نکلے ہیں۔ اسلاف و اخلاف آج تک قرآن و سنت کی معراج فصاحت و بلاغت کے چرچے کر رہے ہیں، اور یہ سلسلہ تا قیامت جاری رہے گا، منکرین ہزار مخالفت کے باوجود ان مقدس کلاموں کا مقابلہ نہ کر پائے۔

فصاحت و بلاغت اور بدیع میں سب سے پہلے شاہزادہ عبداللہ بن معتز متوکل، علامہ عمرو بن بحر بن محبوب ابوعثمان الجاحظ المعتزلی اور شیخ عبدالقاہر جرجانی وغیرہ نے کام کیا اور کتب تصنیف کیں۔ علامہ جرجانی

نے ''اسرار البلاغہ'' اور ''دلائل الاعجاز'' کے نام سے کتب تصنیف فرمائیں۔ پھر علامہ ابو یعقوب یوسف بن محمد سکاکی خوارزمی نے ''مفتاح العلوم'' کے نام سے کتاب تصنیف کی۔ یہ کتاب تین اجزاء پر مشتمل ہے:

(۱) صرف، نحو اور اشتقاق (۲) عروض و قوافی اور منطق (۳) معانی، بیان اور بدیع۔

جلال الملۃ والدین علامہ محمد بن عبدالرحمٰن القزوینی الخطیب بجامع دمشق کی شہرہ آفاق تصنیف ''تلخیص المفتاح'' کی اہمیت و افادیت کا اس بات سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ علامہ سعد الدین التفتازانی اور علامہ محمد مہر الدین جماعتی نقشبندی رحمہما اللہ تعالیٰ جیسے افاضل نے اس کی شروحات لکھی ہیں۔ پھر زمانہ قدیم سے تاحال درس نظامی کے نصاب میں داخل ہے، اور باقاعدہ اس کی تدریس کی جاتی ہے۔ یہ علامہ قزوینی رحمہ اللہ تعالیٰ کا تاریخی اور یادگار کارنامہ ہے۔

## تلخیص المفتاح کی وجہ تصنیف:

مفتاح العلوم کتاب میں خوبیوں کے ساتھ ساتھ تطویل، حشو اور تعقید جیسے نقائص بھی موجود تھے، تو مصنف نے اُن نقائص سے اعراض کرتے ہوئے اس کی جزء ثالث کی تلخیص کی ہے، تا کہ علماء اور طلباء کے لیے نافع ثابت ہو۔ چنانچہ مصنف خود لکھتے ہیں: ''میں نے اس مختصر کی تحقیق و تنقیح میں اپنی کوشش میں کوتاہی نہیں کی، میں نے یہ کتاب اس طرح ترتیب دی ہے کہ قسم ثالث کی ترتیب کے اس ترتیب سے فائدہ حاصل کرنا طلباء کے لیے بہت قریب یعنی سہل ہے، اور میں نے اس کے اختصار میں مبالغہ نہیں کیا، تا کہ اس کا حاصل کرنا اور طلباء کا سہولت سے سمجھنا آسان ہو جائے۔ میں نے اس کے ساتھ فوائد ملائے ہیں، جن کو میں نے قوم کی بعض کتابوں میں پایا، میں نے ان کے ساتھ ایسے زوائد مضامین بڑھا دیے ہیں، جو خاص میری سمجھ میں آئے اور میں نے ان کو صراحۃً یا اشارۃً نہیں پایا اور میں نے اس مختصر کا نام ''تلخیص المفتاح'' رکھا ہے۔''

سوال یہ ہے کہ اس کتاب کا نام ''تلخیص المفتاح'' رکھنا درست نہیں ہے، کیونکہ تمام کتاب ''مفتاح العلوم'' کی تلخیص نہیں ہے، بلکہ جزء ثالث کی تلخیص ہے؟ اس کے متعدد جواب ہیں: (i) ہم اسے لغوی طور پر مکمل کتاب مانتے ہیں، کیونکہ لغت میں کتاب کہتے ہیں دو جلدوں میں جمع اور مضموم کی ہوئی چیز کو۔ (ii) مصنف نے اپنی محنت شاقہ سے نئے سرے سے تلخیص و تدوین کر کے ایک نئی کتاب بنا دی، اس طرح یہ کتاب کے جزء سے خارج ہو گئی۔ (iii) جزء ثالث مفتاح العلوم کی عمدہ ترین قسم ہے، اس لیے یہ مستقل کتاب قرار پائی۔ (iv) ''ما کان اصلا لغیرہ فالکل اصل لذالك الغیر'' (ہر وہ شیء جس کی جز وغیرہ کی اصل ہو، تو کل کو بھی غیر کی اصل قرار دینا درست ہے) کے قاعدے کے تحت کل کی طرف منسوب کرتے ہوئے اسے تلخیص المفتاح کہہ دیا۔

## (ب) فصاحت فی المفرد کی تعریف، مثال اور مقام استشہاد:

فصاحت فی المفرد: وہ ہے جس کے حروف میں تنافر اور غرابت نہ ہو اور وہ صیغہ بھی قیاس کے مخالف نہ ہو۔

مثال: امرء القیس کا یہ شعر ہے:

غدائرہ مستشزرات الی العلی تضل العقاص فی مثنی ومرسل

(بالوں کی زلفیں سر پر دھاگوں سے بندھی ہوئی ہیں، اس کے بال تین قسم ہیں: عقاص، مثنی اور مرسل۔ یعنی محبوبہ کے بال گھنے ہیں)

مقام استشہاد: اس شعر میں لفظ "مستشزرات" ہے۔

سوال نمبر 2: الفصاحة فی الکلام خلوصه من ضعف التالیف وتنافر الکلمات والتعقید مع فصاحتها فالضعف نحو ضَرَبَ غُلَامُهُ زَيْدًا والتنافر كقوله وليس قرب قبر حرب قبر وقوله كريم متى أمدحه أمدحه والورى معى .

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز خط کشیدہ شعر کا بقیہ حصہ تحریر کریں؟

(ب) تعقید کی تعریف کریں اور مثال دے کر اس کی وضاحت کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

فصاحت فی کلام یہ ہے کہ اس کا ضعف تالیف، تنافر کلمات اور تعقید سے خالی ہو۔ پس ضعف تالیف ضَرَبَ غُلَامُهُ زَيْدًا (اس کے غلام نے زید کو مارا۔ اس مثال میں "غلامه" فاعل ہے، جس کی ضمیر مفعول بہ زید کی طرف لوٹتی ہے) اور تنافر کی مثال شاعر کا یہ قول ہے: "وليس قرب قبر حرب قبر" (حرب کی قبر کے قریب کوئی قبر نہیں ہے) اور شاعر کا یہ قول ہے: وہ کریم ہے جب کہ میں اس کی مدح کرتا ہوں، تو میں اس حالت میں اس کی مدح کرتا ہوں کہ مخلوق میرے ساتھ ہوتی ہے۔

## خط کشیدہ کا دوسرا مصرعہ:

خط کشیدہ کا دوسرا مصرعہ یعنی پورا شعر یہ ہے:

كريم متى امدحه امدحه والورى معى واذا ما لمته لمته وحدى

(وہ کریم ایسا ہے، جب میں اس کی مدح کرتا ہوں، تو میں اس حالت میں اس کی مدح کرتا ہوں کہ مخلوق میرے ساتھ ہوتی ہے۔ اس لیے کہ وہ جب مجھ پر احسان کرتا ہے، تو اسی طرح ان پر بھی کرتا ہے۔ جب میں اس کی ملامت کرتا ہوں، تو میں تنہا اس کی ملامت کرتا ہوں)

## (ب) تعقید کی تعریف اور مثال سے اس کی وضاحت:

تعقید کی تعریف مع مثال: تعقید یہ ہے کہ کلام کا مراد پر کسی خلل کے سبب ظاہر الدلالت نہ ہو۔ نظم میں اس کی مثال ہشام بن عبدالملک بن مروان کے ماموں کی تعریف میں فرزدق کا یہ شعر ہے:

وما مثله في الناس الا مملكا ابو امه حي ابوه يقاربه

(یعنی اس کی مثل لوگوں میں کوئی زندہ نہیں ہے، جو اس کے ہم پلہ ہو مگر ایسا بادشاہ جس کی ماں کا باپ اس کا باپ ہے)

سوال نمبر 3: احوال المسند اليه اما حذفه فللاحتراز عن العبث بناء على الظاهر او تخييل العدول الى اقوى الدليلين من العقل واللفظ.

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں، اور خط کشیدہ کی مثال دیں، نیز حذف مسند الیہ کو مقدم کرنے کی وجہ تحریر کریں؟

(ب) مصنف نے حذف مسند الیہ کے کتنے مقام بیان کیے ہیں؟ عبارت میں مذکور دو کے علاوہ کوئی پانچ مقام سپرد قلم کریں؟

### جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

بہرحال مسند الیہ کو حذف کرنا، تو ظاہر پر بناء کرتے ہوئے عبث سے بچنے کے لیے ہوتا ہے، یا عقلی ولفظی دو دلیلوں میں سے زیادہ قوی کی طرف عدول کا خیال پیدا کرنے کے لیے (حذف مسند الیہ) ہوتا ہے۔

### حذف مسند الیہ کو مقدم کرنے کی وجہ:

سوال یہ ہے کہ مسند الیہ کے احوال متعدد ہیں، جو آگے آرہے ہیں، تو پھر حذف کو مقدم کیوں کیا گیا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ حذف سے عدم اتیان بالمسند الیہ (مسند الیہ کو نہ لانا) مراد ہے، اور قاعدہ ہے: عدم الحادث سابق علی وجودہ یعنی حادث کا عدم طبعاً اس کے وجود پر مقدم ہوتا ہے، تو ہم نے وضعاً بھی مقدم کر دیا تاکہ وضع، طبع کے مطابق ہو جائے۔

### (ب) حذف مسند الیہ کے مقامات:

مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے حذف مسند الیہ کے کل گیارہ مقامات بیان کیے ہیں، عبارت میں مذکور دو کے علاوہ باقی نو مقامات درج ذیل ہیں:

(۱) قرینہ کی موجودگی میں سامع کی خبرداری کا امتحان لینے کے لیے حذف کرنا۔ (۲) سامع کی خبرداری کی مقدار جاننے کے لیے حذف کرنا۔ (۳) تعظیماً مسند الیہ کو زبان کی ناپاکی و پلیدی سے دور اور پاک رکھنے کا وہم ڈالنے کے لیے حذف کرنا۔ (۴) تحقیراً مسند الیہ کی ناپاکی و پلیدی سے زبان کو دور و پاک

رکھنے کا وہم ڈالنے کے لیے مسند الیہ کو حذف کرنا۔ (۵) حذف کرنا تاکہ ضرورت کے وقت انکار کی گنجائش رہے۔ (٦) مسند الیہ کا تعین یا تعین کا دعویٰ ظاہر کرنے کے لیے مسند الیہ کو حذف کرنا۔ (۷) ضیق المقام (۸) وزن، سجع یا قافیہ کی حفاظت (۹) سامع کے علاوہ حاضرین سے مسند الیہ کو مخفی رکھنے کے لیے بھی مسند الیہ کو حذف کر دیا جاتا ہے۔

# قسم ثانی......منطق

سوال نمبر 4: وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنْ اَرْسَلَہٗ ھُدًی ھُوَ بِالْاِھْتِدَاءِ حَقِیْقٌ وَنُوْرًا بِهٖ الْاِقْتِدَاءُ یَلِیْقُ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ الَّذِیْنَ سَعِدُوْا فِیْ مَنَاھِجِ الصِّدْقِ بِالتَّصْدِیْقِ وَصَعِدُوْا فِیْ مَعَارِجِ الْحَقِّ بِالتَّحْقِیْقِ:

(الف) عبارت پر اعراب لگا کر ترجمہ کریں، نیز مذکورہ عبارت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی صراحۃً ذکر نہ کرنے کی وجہ تحریر کریں؟

(ب) ''ھُدًی'' ترکیب میں کیا واقع ہو رہا ہے؟ اس بارے میں جتنے احتمالات ہیں؟ سپرد قلم کریں؟

جواب: (الف) اعراب بر عبارت اور ترجمہ عبارت:

نوٹ: اعراب اوپر لگا دیے گئے ہیں، ترجمہ عبارت درج ذیل ہے:

درود اور سلام نازل ہو اس ذات پر، جسے اللہ تعالیٰ نے (سراپا) ہدایت بنا کر بھیجا، آپ ہدایت کے زیادہ حقدار ہیں، اور آپ کو نور بنا کر بھیجا، آپ اقتداء کے زیادہ لائق ہیں، پھر صلوٰۃ وسلام نازل ہو آپ کی آل و اولاد اور آپ کے صحابہ کرام پر جو نیک بخت ہوئے سچائی کے راستوں میں تصدیق کے سبب اور وہ حق کی تمام سیڑھیوں پر چڑھے تحقیق کے سبب۔

عبارت میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی ذکر نہ کرنے کی وجہ:

سوال یہ ہے کہ مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی عبارت میں خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی صراحتاً ذکر کیوں نہیں کیا؟ اس کی دو وجوہات ہیں، جو درج ذیل ہیں:

(i) ماتن نے عظمت واحترام مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی وجہ سے اپنی زبان کو اس قابل نہ سمجھا کہ اس سے آپ کا اسم گرامی لیا جائے۔

(ii) اس بات کی طرف اشارہ کرنے کے لیے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم رسالت کے ایسے منصب پر فائز ہیں کہ جب آپ کا وصف (نبوت ورسالت) ذکر کیا جائے، تو فوراً ذہن آپ ہی کی طرف جاتا ہے کسی غیر کا تصور ذہن میں نہیں آتا۔

## (ب)"هُدًى" میں ترکیبی احتمالات:

لفظ "هُدًى" میں چار ترکیبی احتمالات ہیں' جو درج ذیل ہیں:

(i) "هُدًى" مفعول لہ بن سکتا ہے' اس لیے یہاں "هُدًى" کا فاعل بھی اللہ تعالیٰ کی ذات ہے' اس لیے "هُـــدًى" سے اللہ تعالیٰ کی ہدایت مراد ہے' نہ کہ ہدایت رسول' مگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہدایت کا باعث ہیں۔

(ii) لفظ "هُدًى" حال بھی بن سکتا ہے' یہاں مصدر "هُدًى" بمعنی اسم فاعل یعنی هَـادِيًا ہے۔ اب مطلب ہوگا: اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہدایت دینے والا بنا کر بھیجا۔

(iii) "ارسلہ" کی ضمیر مفعول سے بھی "هُدًى" کو حال بنانا درست ہے' اس صورت میں معنیٰ یہ ہوگا: اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو رسول بنا کر بھیجا ہے' اس حال میں کہ آپ ہدایت دینے والے ہیں۔

(iv) یہاں مصدر کا حمل ذات پر مبالغہ کرنے کے لیے ہے' تو اس صورت میں معنیٰ یہ ہوگا: ذات باری تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سراپاء ہدایت بنا کر بھیجا ہے۔

سوال نمبر5: القسم الاوّل فی المنطق مقدمة العلم ان كان اذعانا للنسبة فتصديق والا فتصور .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں کہ یہ کتاب کون کون سی اقسام پر مشتمل ہے' نیز تصور و تصدیق کی تعریف کریں؟

(ب) علم کی تعریف تحریر کریں' نیز ماتن کے علم کی تعریف سے اعراض کرنے کی وجوہ سپرد قلم کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

پہلی قسم منطق کے بیان میں ہے' یہ مقدمہ ہے۔ علم میں اگر نسبت خبریہ کا اعتقاد ہو' تو وہ تصدیق ہے' ورنہ تصور ہے۔

## کتاب جن اقسام پر مشتمل ہے:

کتاب سات اقسام پر مشتمل ہے' جو درج ذیل ہیں:

(۱) الفاظ (۲) معانی (۳) نقوش (۴) الفاظ و معانی (۵) الفاظ و نقوش (۶) معانی و نقوش (۷) الفاظ' معانی اور نقوش۔

## تصور اور تصور کی تعریفات:

۱۔ تصور: وہ علم ہے' جس میں نسبت خبریہ کا اعتقاد نہ ہو جیسے زَيْدٌ .

۲۔ تصدیق: وہ علم ہے' جس میں نسبت خبریہ کا اعتقاد ہو جیسے زَيْدٌ قَائِمٌ .

## (ب) علم کی تعریف:

علم کی تعریف پانچ طرح سے کی گئی ہے:

(i) کسی شی ء کی صورت کا عقل میں حاصل ہونا۔ (ii) کسی شی ء کی وہ صورت جو عقل کے پاس حاصل ہو۔ (iii) وہ شی ء جو مدرک کے پاس حاضر ہو۔ (iv) نفس ناطقہ کا شی ء کی صورت کو قبول کرنا۔ (v) وہ نسبت جو عالم اور معلوم کے درمیان حاصل ہو۔

## ماتن کے علم کی تعریف سے اعراض کرنے کی وجوہات:

قاعدہ یہ ہے کہ پہلے کسی چیز کی تعریف کی جاتی ہے، پھر اس کی تقسیم کی جاتی ہے، مگر یہاں ماتن نے ''علم'' کی تعریف کیے بغیر اس کی تقسیم شروع کر دی ہے، جو درست نہیں ہے۔ اس اعراض کی متعدد وجوہات ہیں جو درج ذیل ہیں:

(i) ہم یہ مانتے ہی نہیں کہ تقسیم سے پہلے تعریف ضروری ہوتی ہے، بلکہ تقسیم سے پہلے اس شے کا تصور بوجہ مَّا (مختصر سا تعارف) کافی ہوتا ہے اور علم کا تصور بوجہ مَّا تو ہر کسی کو معلوم ہے حتیٰ کہ جاہل لوگ بھی علم اور جہالت میں فرق کر لیتے ہیں اور یہاں العلم پر الف لام عہد خارجی ہے جو تعریف بوجہ مَّا پر دلالت کرتا ہے۔

(ii) بالفرض مان لیا! تقسیم سے پہلے تعریف ضروری ہوتی ہے، علم کی تعریف چونکہ مشہور تھی، اس لیے مصنف نے اس کی شہرت پر اکتفاء کرتے ہوئے تعریف نہیں کی۔

(iii) علم بدیہی چیز ہے اور ضابطہ یہ ہے کہ اَلْبَدِیْھِیُّ لَا یَحْتَاجُ اِلَی التَّعْرِیْفِ (بدیہی چیز تعریف کی محتاج نہیں ہوتی)

سوال نمبر 6: القضية قول يحتمل الصدق والكذب فان كان الحكم فيها بثبوت شيء لشيء او نفيه عنه فحملية او سالبة .

(الف) عبارت کا ترجمہ کریں، نیز قضیہ حملیہ موجبہ اور قضیہ حملیہ سالبہ کی تعریفات وامثلہ تحریر کریں؟

(ب) قضیہ حملیہ اور قضیہ شرطیہ میں سے ہر ایک کے اجزاء کے نام تحریر کریں؟

## جواب: (الف) ترجمہ عبارت:

قضیہ ایسا قول ہے، جو صدق اور کذب کا احتمال رکھتا ہو، پس اگر اس میں ایک چیز کے ثبوت کا حکم دوسری چیز کے لیے ہو، یا ایک چیز کی نفی دوسری چیز سے کی جاتی ہو، تو وہ قضیہ حملیہ یا سالبہ ہوگا۔

## قضیہ حملیہ موجبہ اور قضیہ حملیہ سالبہ کی تعریفات وامثلہ:

ا- قضیہ حملیہ موجبہ: قضیہ حملیہ میں اگر کسی شی ء کے ثبوت کا حکم ہو، تو اسے قضیہ حملیہ موجبہ کہتے ہیں جیسے

اَلْاِنْسَانُ حَیَوَانٌ ۔

۲-قضیہ حملیہ سالبہ: قضیہ حملیہ میں اگر کسی شی ءکونفی کا حکم ہو تو اسے قضیہ حملیہ سالبہ کہتے ہیں جیسے اَلْاِنْسَانُ لَیْسَ بِفَرَسٍ ۔

(ب) قضیہ حملیہ اور قضیہ شرطیہ کے اجزاء کے نام:

ا-قضیہ حملیہ کے اجزاء: قضیہ حملیہ کے تین اجزاء ہیں:

(i) موضوع (ii) محمول (iii) رابطہ

مثال: زَیْدٌ ھُوَ قَائِمٌ ۔ اس مثال میں زَیْدٌ موضوع، قَائِمٌ محمول اور "ھُوَ" رابطہ ہے۔

۲-قضیہ شرطیہ کے اجزاء: قضیہ شرطیہ کے بھی تین اجزاء ہیں:

(i) مقدم (ii) تالی (iii) رابطہ

مثال: اِنْ کَانَتِ الشَّمْسُ طَالِعَۃً فَالنَّھَارُ مَوْجُوْدٌ ۔ اس مثال میں "کَانَتِ الشَّمْسُ طَالِعَۃً" مقدم اور "اَلنَّھَارُ مَوْجُوْدٌ" تالی ہے۔ ان دونوں کے درمیان جو حکم ہے، وہ رابطہ ہے۔

☆☆☆☆☆☆